بسم اللہ الرحمن الرحیم

ولقد یسرنا القرآن للذکر فھل من مدکر





گنجینۂ عملیات و شعبدات و معالجات

معروف بہ

# مخزن سلیمانی

اردو

مؤلف

ماجد حسین

ناشر

یہ قدیم کتاب جناب مولوی محمد عالم صاحب [illegible] بافادۂ خلق [illegible]

سے اس کی حضور اقدس خداوندی میں چارہ جوئی اور ہر ایک شخص بوقت ضرورت اپنی حاجت
طلب کر سکے۔ اسقدر مجھ کو ضرور کہنا ہے۔ کہ جو عمل کیا جائے اگر دائمی ہو۔ دوامی عمل سے بہت
فائدہ مرتب ہوتے ہیں۔ یہی خیال رکھنا چاہیئے۔ اگر قبولیت دعا میں کسی قدر توقف ہوا۔
تو گھبرا کر مایوس نہ ہو جاویں۔ اسکے دربار عالیہ میں بدستور اپنے سلسلہ درخواست کو برابر
جاری رکھیں۔ ترک نہ کر بیٹھیں۔ اپنی محنت مفت میں برباد نہ کریں۔ پروردگار اپنے ہر
بندہ مومن مسلمان کی دعا رد نہیں کرتا ہے وہ فرما رہا ہے۔ قرآن شریف ناطق ہے
اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ دوسری جگہ ارشاد ہوتا ہے۔ وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ
فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ جب وہ خود ہی
فرما رہا ہے۔ کہ ہم سے مانگو ہم تمہاری دعا قبول فرمائینگے۔ تو بڑے تعجب کی بات ہے مالک
دو جہاں کا جو رب کریم ہے۔ وہ خود ہی فرمادے کہ مانگو ہم سے ہم تمہاری حاجتیں روا
فرمائینگے جب ہم مانگیں تو کیا ہم کو نہیں دیگا۔ نہیں ضرور قبول فرمائیگا۔ دیکھو قرآن
شریف میں ارشاد ہوتا ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَادَ تحقیق اللہ خلاف عہد نہیں کرتا
اب رہی یہ بات تو پھر کیوں ہماری حاجت کی منظوری کا ظہور نہیں ہوتا۔ ہاں دو باتیں
ضروری ہیں۔ اگر علم خداوندی میں وہ حاجت تمہاری قبولیت میں کچھ اثر بد یعنی نقصان کا
رکھتی ہے۔ وہ اسکے بدلے وہ نقصان تمہارا دور کر دیتا ہے۔ یا بلا آنیکو روک دیتا ہے
دوسرا اثر ہے۔ کہ اگر دنیا میں اسکی قبولیت کا ظہور نہیں ہوا۔ تو عقبےٰ میں بطور تحفہ تمہارے
سامنے پیش کئے جائینگے جس کو دیکھ کر تم حیران ہونگے۔ ہرگز مومن مسلمان [illegible]
نہیں کی جاتی ہے۔ یہ ضروری امر ہے۔ اسکے دربار عالیہ میں کسی شئے کی کمی نہیں وہ غنی داد
الورا ہے۔ چونکہ وہ طلب کرنے سے ناخوش نہیں ہوتا۔ بلکہ خوش ہوتا ہے۔ اور جو اس سے
نہ طلب کرنا خوش ہوتا ہے۔ پھر ایسے ارحم الراحمین کی داد دہش ہے اگر کسی مصلحت سے
اجابت میں کسی قدر توقف ہو۔ تو آدمی گھبرا کر مایوس نہ ہو جاوے امید قوی رکھے کہ ہماری
دعا ضرور قبول ہوگی۔ اسی قرآن پاک میں ایک جگہ ارشاد ہو رہا ہے۔ کہ میں ہر جگہ مومن کے گمان
کیساتھ ہوں۔ جیسا وہ مجھ سے امید رکھتا ہے میں اس سے ویسے ہی پیش آتا ہوں

لہٰذا یہ کتاب لاثانی مرسومہ بہ گنجینۂ عملیات و شعبدات مع ادعیات اردو خزینۂ دفینہ یعنی مخزن سلیمانی یعنی فارسی اور عربی کتابوں کا ترجمہ کرکے سالہا سال کی کوشش اور جانفشانی سے مرتب کی ہے۔ اور ہر ایک فصل نہایت تحقیق اور کوشش سے لکھی ہے آیات اور احادیث معتبر کے اسناد مفصل اسمیں تحریر ہیں جس میں سے ایک ایک اپنی آپ ہی نظیر ہیں جیسے وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ خدا کا کلام ہے۔ صحیح الکلام ہے۔ یہ پوری کتاب نقوش و عملیات و تعویذات و معالجات و ادعیہ وغیرہ کا ذخیرہ بوجہ اتم ہے۔ ہر ایک عملیات کی زکوٰۃ اور پڑھنے کی ترکیب اور نقش پُر کرنے کے طریق اور اچھی طرح اس کا پورا حال تفصیلاً تحریر ہے۔ پس طالبان تعویذات اور شائقین نقشیات و شعبدات و معالجات کو لازم ہے۔ کہ اسکتاب کو پہلے اچھی طرح ایک نظر دیکھیں۔ اور نقش یا عمل یا تعویذ پسند ہو۔ اور اسکے کرنے کو دل قبول کرتا ہو۔ اسی طرح سے اسکو عمل میں لاویں اور اچھی طرح سے آزمائیں۔ سب سے پہلے تو انکو تاریخ نقش بھرنے کی ذہن نشین کرنا چاہیئے بعد اسکے زکوٰۃ دینا چاہیئے۔ پھر اس کے کرنے کا پورا طریقہ جو اس کتاب میں تحریر ہو دیکھ کر کرنا لازم ہے۔ مکرم ماجد حسین مؤلف رسالہ ہذا اس فن کے شائقین کی خدمت میں عرض کرتا ہے۔ کہ سابق میں خاکسار کو حصول علم عملیات و نقشیات سے کمال شوق تھا۔ اور ہر دم و ہر لحظہ اس فن کی کتب کا متلاشی تھا۔ کتب [illegible] کی آباواجداد کی بہت تھی۔ انہیں سے اچھی اچھی چیزیں منتخب کرکے لکھتا رہا۔ اور ہر نقش کا تجربہ کرتا رہا۔ چنانچہ ایک دن دل میں یہ خیال آیا۔ کہ اس تیلہ خاک کو بقا نہیں۔ کتب ہائے قلمی سے جو کہ منتخب کیا ہے۔ اور تجربہ میں آئے ہیں اور جو کہ عاملین کاملین فن سے بہزار خدمت کے حاصل کیا ہے اور تجربہ میں آئے ہیں۔ اور کچھ کتب معتبرہ سے مجرب انتخاب کئے ہیں چھپوا دوں جس میں کہ فائدہ رسانی خلق کی ہو۔ اور بندگان خدا مستفید ہوں۔ لہٰذا واسطے فائدہ رسانی خلق کے اس کتاب میں لکھ دیئے جن صاحبوں کو اس علم کے حاصل کرنیکا شوق ہو تجربہ کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ فائز المرام ہونگے مگر اعتقاد شرط ہے۔ اور اگر خدانخواستہ کسی وجہ سے یا

ب ترکیبی سے تاثیر نقش ظہور میں آئے۔ تو اس عاجز کو بدف تیر ملامت فرمادیں۔ مکرر اس عمل کو کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطالب دلی سے مقصود ور ہونگے۔ بموجب مثل جوئندہ یابندہ تحریر فقیر کو پوچ دیا۔ وہ نہ جانیں کہ ان نقشجات میں حروف اسمائے باری کے ہیں۔ مگر ممانعات سے پرہیز کریں۔ ممانعات چند ہیں۔ جو آگے لکھے جائیں گے۔ بارہا آزمائش میں آیا ہے۔ کہ ہر ایک عمل کا اکثر بار تجربہ کیا ہے۔ ٹھیک یا بے ٹھیک ہوا بعد اسکے جو کیا کچھ تاثیر ظہور میں آئی۔ لازم ہے۔ کہ اس سے بد اعتقاد نہ ہوں۔ کہ نام خدائے عزوجل میں بڑی تاثیر ہے۔ اور منکر اسکا فقیر کے نزدیک گنہگار ہے۔ مگر دیر ہو جانے میں حکمت خداوند کریم کی سمجھے اور ممانعات چند تاثیر عمل میں ہیں (اوّل) یہ کہ اگر ہر بار ٹھیک اور درست نہ پڑھے تو یہ شخص دخل بند کارخانہ خدا ٹھہرے (دوم) یہ عمل جو بہت کم ٹھیک پڑتے ہیں۔ سبب اسکا یہ ہے کہ اکثر لوگ حب واسطے فسق و فجور اور زناہ کے کرتے ہیں مصرعہ

ببیں تفاوت راہ از کجاست تا بکجا

(سوم) یہ کہ عمل کرتے ہیں۔ مگر اعتقاد نہیں رکھتے پھر کیونکر فعل بد میں تاثیر کریگا (چہارم) یہ کہ نقش لکھدیتے ہیں۔ مگر بحضور قلب نہیں لکھتے۔ اور ثابت میں لکھنے کا نقش ذوجسدین میں لکھدیتے ہیں۔ اور ذوجسدین کا ثابت میں اور احوال ثابت منقلب ذوجسدین کا آگے معلوم ہوگا (پنجم) یہ کہ قبل تعویذ لکھ دینے کے ٹھیکہ لیتے ہیں۔ کہ اسقدر لینگے۔ خواہ مخواہ مرض اچھا ہو جائیگا۔ اور یہ کام برابر آویگا۔ (ششم) یہ کہ عمل بے اجازت کرتے ہیں (ہفتم) یہ کہ نقش کی زکوٰت نہیں دیتے۔ ترکیب زکوٰت کی یہ ہے جس نقش کی زکوٰت نقش کے نیچے نہیں درج ہے سوا لاکھ بار نقش کو لکھے اور ممانعات مذکورہ کا لحاظ رکھے۔ تب لانیوالے کو برا نہ کہے اور تاثیر اسمائے الٰہی سے انکار نہ کرے۔ تاکہ ایمان ڈانواں ڈول نہ ہو۔ واللہ ہادی+

جاننا چاہیئے کہ محبت اور عداوت امراض اور دفعیہ طلسمات و سحر وغیرہ وغیرہ ہر ایک عمل کی اور تعویذ لکھنے کی تاریخیں الگ الگ ہیں۔ اور اسکے مطابق ہر نقش کو بھرنا چاہیئے اور جب نقش میں مرتب ہندسہ ہو یعنی ۱-۲-۳-۴-۱ اسطرح جہاں تک ہو۔ تو اس نقش کو اسی طرح پر بھرنا لازم ہے۔ کہ پہلے اس خانہ کو بھرے جسمیں ایک کا ہندسہ ہے پھر دو کے ہندسہ

خانہ پُر کرے اسیطرح نقش کو ختم کرے۔ اسلئے کہ عالموں نے نقش بھرنیکا یہی طریقہ رکھا ہے۔ اور جو طریقہ عالموں نے پسند کیا ہوا ہے۔ وہ سب سے اچھا ہے اسکی مخالفت کرکے عمل کے خراب کرنیسے کبھی فائدہ ہوگا۔ یہ کتاب اُن کتابوں کی سی نہیں ہے۔ جنمیں جیکا تعویذات لکھے ہوئے ہیں۔ اور کوئی بااثر نہیں۔ ہم سچ کہتے ہیں کہ اگر ہماری اس کتاب کے لکھے ہوئے کل طریقے پوری طرح سے ادا کرے تو کبھی ممکن ہی نہیں کہ ہمارا تبلایا ہُوا طریقہ غلط نکلے۔ اور نقوش خواہ عملیات خواہ حاضرات وغیرہ سب کے لئے اجازت ہونا ضروری ہے لہٰذا ہم اسکی اجازت ہر ایک عامل کو دیتے ہیں۔ مگر یہ بھی ضرور چاہیے کہ اسکا کرنیوالا کسی کا مرید ہو تو اپنے پیر سے بھی اجازت ضرور لیلے۔ کیونکہ جو شخص کسی کا مرید ہو اور کسی دوسرے کا بتایا ہُوا عمل بغیر اپنے پیر کی اجازت کے کریگا۔ تو اس کو فائدہ نہیں ہوگا۔ اور بزرگان دین کا قول ہے۔ کہ مرید کو لازم ہے۔ کہ ہر ایک امر میں اپنے پیر سے اجازت ضرور ہی حاصل کرے +

اب مجھے یہ تبلا دینا لازم ہے۔ کہ نقش کس طور سے بھرا جائے۔ جو صحیح ہو اور فائدہ مند۔ جاننا چاہیئے کہ بڑے بڑے عالموں کا طریقہ نقش بھرنے میں یہ تھا۔ اور اب بھی ہے کہ پہلے نقش کے خانے تبلاتے ہیں۔ اسکے بعد جو عدد سب سے کم ہو اُسے لکھتے ہیں۔ بعد اسکے اس سے بڑے عدد کو اسطرح سے آخر تک پورا نقش لکھتے ہیں جیسے یہ نوخانہ کا نقش ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۱ |
| ۴ | ۲ | ۸ |
| ۹ | ۵ | ۳ |

کہ اس مسلسل عدد ہیں۔ لہٰذا پہلے ایک کا عدد لکھے پھر دو پھر تین۔ پھر چار۔ پھر پانچ۔ پھر چھ۔ پھر سات۔ پھر آٹھ۔ پھر نو کا عدد لکھکر نقش کو ختم کرے۔ اسی طرح سے ہر نقش میں خیال رکھے۔ اور اگر ایسا نقش ہو کہ عدد انکے ترتیب سے نہ ہوں۔ تو اسکو یوں پُر کرنا چاہیئے۔ کہ پہلے چھوٹا عدد۔ پھر دوسرا غیر ترتیب عدد جیسے یہ نقش ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴ | ۴۶ | ۷ |
| ۲۷ | ۱۲ | ۳۲ |
| ۲۱ | ۳۶ | ۱۸ |

کہ اس میں پہلے سات کا عدد لکھے۔ پھر بارہ کا عدد پھر اٹھارہ کا پھر اکیس کا پھر چوبیس کا پھر ستائیس کا پھر بتیس کا پھر چھتیس کا پھر چھیالیس کا عدد لکھکر نقش کو ختم کرے

اگر اسکے خلاف نفس سرکشی سے باز نہ رہیگا - تو ہرگز فائدہ نہ ہوگا - اور کتاب میں عملیات
کے علاوہ اور بہت سی قسم کے نسخے نہایت نادر و نایاب درج ہیں - اور علاوہ اسکے اور بھی
متفرق نسخے بہت مفید ہیں - فالنامہ نہایت سچا اور مکمل موجود ہے جسکا رکھنا ہر
انسان کو اپنے پاس ضروری ہے - کیونکہ اکثر خواب متوحش جو نظر آتے ہیں بغیر تعبیر دریافت
ہوئے دلکو تسکین نہیں ہوتی پس ہر شائق کو لازم ہے - کہ اس کتاب کو ہر وقت اپنے پاس
رکھے جسکی وجہ سے اسکو بہت فائدے حاصل ہونگے - حتی الامکان انسان کو چاہئیے -
کہ عملیات سفلی سے پرہیز کرے - اور خاصکر مسلمانوں کو تو ہرگز اسکے قریب بھی
نہ جانا چاہیئے - کیونکہ اسمیں اکثر امداد بھوت پلید سے ہوا کرتی ہے - اور مسلمانوں
کو سوا خدا کے یا خاص اسکے مقرب لوگوں کے کسی کے واسطے گردانا خلاف ہے -
اور امداد پلید اور بھوت کی کوئی چیز نہیں ہے - اسی طرح عملیات جلالی بھی کچھ اچھے
نہیں ہیں - گو اسمیں یہ عیب تو نہیں ہے کہ امداد غیر خدا سے ہو لیکن یہ نقصان بہت بڑا
ہے - اگر خدانخواستہ وہ عمل ذرا بھی بگڑا تو سوا اسکے کہ عمل پڑھنے والا گلیوں میں دیوانوں
کی طرح پھرتا ہو اور کچھ حاصل نہیں ہے - اب رہے جمالی عملیات اور دعا اور تعویذ
اسکے کرنے سے سوا فائدہ کے کبھی نقصان نہیں ہوتا - لیکن ادائے شرط ضرور
ہے - ورنہ اس سے بھی کوئی فائدہ مدنظر نہیں ہے +

# ہدایت اول

اب یہ فقیر عمل کا لکھنا شروع کرتا ہے ناظرین غور سے ملاحظہ فرمائیں اور عمل کریں تا کہ فائدہ حاصل کریں
اول ہر طالب کو استاد کامل کی اجازت بقول شاعر ع نخست استاد پیدا کن [illegible] اللہ تعالے
نے ظاہری و دنیاوی کوئی علم ہو کسی مرتبہ کا [illegible] نہیں آسان [illegible] بغیر
استاد کے کوئی [illegible] حاصل کرے [illegible] اور جب
کہ [illegible] اولیاء کی [illegible] سے طریقہ [illegible]

اور اجازت حاصل کرے۔ جسطرح سے استاد ارشاد کرے اسی طرح عمل کرنا لازم ہے
ذرا بھی فرق نہ ہونے پائے۔ اور اپنے ذہن میں اس بات کا یقین ہے۔ کہ جو استاد نے
بتا دیا ہے۔ وہی صحیح ہے۔ اور دل میں شک شبہ کو راہ نہ دے۔ اور اسکے بتائے ہوئے
کو برحق جانے۔ تب ضرور فائدہ کا ملہ اور نتیجہ تامہ حاصل ہوگا۔ اور محنت برباد نہ ہوگی۔ اور
اگر بے اجازت و تلقین صاحب عمل کے کوئی عمل کریگا۔ باوجود سب شرائط بھی ادا
کرے۔ لیکن کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ اور یہی باعث ہے۔ کہ اکثر ناواقف عمل پڑھ کر رجعت
میں گرفتار ہو جاتے ہیں۔ اور دیوانوں کی طرح سے کوچہ بکوچہ مارے مارے پھرتے
ہیں۔ اور کوئی علاج اسکے حق میں کسی طرح سے کارگر نہیں ہوتا +

دوم۔ اکل حلال و صدق مقال و تقلیل طعام و تکثیر صوم و دوام صدقہ حدیث شریف
میں وارد ہے۔ کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ پاک کر و کھانا اپنا تاکہ تمہاری دعا
مقبول ہو۔ لکھا ہے۔ کہ اگر ایک لقمہ روزی حرام سے کسی کے پیٹ میں جاتا ہے تو چالیس
روز تک اسکی دعا قبول نہیں ہوتی ہے اور قلب میں کدورت آجاتی ہے۔ اور اکابر دین
فرماتے ہیں سائل کو واجب ہے۔ کہ جبتک عمل پڑھے اکل حلال سے اپنا پیٹ بھرے اور
حرام سے بچا رہے۔ اور کھانا پیٹ بھر کے ہرگز نہ کھائے۔ کہ اس سے سستی پیدا ہوتی ہے۔
جب نیند غالب ہوگی تو خضوع اور خشوع نہ رہیگا ساری محنت عمل پڑھنے کی برباد ہو
جائیگی۔ اور جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے۔ جو کوئی جھوٹ بولتا ہے اسکی زبان سے تاثیر
جاتی رہتی ہے۔ اور روزہ رکھنا بھی ضروری ہے۔ حدیث شریف میں آیا ہے۔ کہ دعا روزہ دار
کی رد نہیں ہوتی۔ اور قبل عمل شروع کرنیکے صدقہ بھی ضرور دینا چاہیئے۔ کیونکہ اس کو
سو مزاج میں اثر کلی ہے۔ اسواسطے کہ خوش ہونا محتاجوں کا سبب خوشنودی حق
تعالےٰ کا ہے۔ اور اس کے باعث سے رحمت الٰہی جوش کرتی ہے۔ اور صدقہ دینے والا
محبوب اللہ تعالےٰ کا ہوتا ہے۔ اور فوائد صدقہ کے بڑے بڑے عقائد کی کتابوں
میں بہت طول کے ساتھ درج ہیں۔ اس مختصر میں گنجایش طول کی نہیں ہے۔ اگر طول
کیا جائے تو کتاب بڑھ جائے گی +

سوم - ترک حیوانات جلالی و جمالی دکروہات میں قبل عمل شروع کرنیکے حیوانات جلالی و جمالی کا ترک کرنا بھی ضروری ہے - جلالی یہ ہیں - گوشت - مچھلی - انڈا - مسل - مشک - بیک - شہد جمالی میں چربی - روغن - ودودھ - دہی - بالائی وغیرہ - اور مکروہات یہ ہیں لہسن - پیاز اور بدبودار چیز اور ڈکار بھی جس سے بدبو آوے - جیسے مولی وغیرہ - اسواسطیکہ ملائکہ کو اس سے نفرت ہے - حدیث شریف میں وارد ہے - کہ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے - کہ جو کوئی بدبودار چیز کھاوے - وہ ہماری مسجد میں نہ آوے - کیونکہ اس کی بدبو سے ملائکہ کو اذیت ہوتی ہے - جب کوئی شخص عمل پڑھنے کے وقت بدبو نکلتی ہے تو مؤکل پریشان ہو کر اسکے واسطے بددعا کرتے ہیں - عوض فائدہ کے ضرور نقصان ہوتا ہے +

چہارم - گوشہ نشینی میں عامل کو لازم ہے - کہ جب عمل پڑھنے کا قصد کرے - تو سب سے پہلے گوشہ نشینی اختیار کرے - عوام اور عورتوں اور لڑکوں سے اختلاط نہ کرے - کہ صحبت کا اثر ہوتا ہے - اور ان کی اختلاط سے باطن میں ظلمت پیدا ہوتی ہے - اور قلب متوجہ الی اللہ نہیں ہوتا - اور منافع اس کے صاحب احیاء العلوم نے بہت کچھ لکھے ہیں اس مختصر میں اسکی تحریر کی گنجایش نہیں ہے جسکو دیکھنا ہو کتب تصوف کی سیر کرے - اور عمل پڑھتے وقت رو بہ قبلہ ہو اور نہایت ادب و وقار سے بیٹھے یعنی جسطرح نماز میں بیٹھکر التحیات پڑھتے ہیں - اور یہ اسم الٰہی یا فرمان بادشاہ حقیقی کو پڑھتا رہے - مثلاً اسم شریف یا وھاب اور یا باسط وغیرہ کی زکوٰۃ دیتا ہے - اور یہ خیال کرتا ہے - کہ یہ نام ہمارے احکم الحاکمین کا ہے اسکی تعظیم و تکریم ہمارے اوپر واجب ہے یا مثلاً کسی آیت قرآن کی زکوٰۃ دیتا ہے - گویا کہ فرمان بادشاہ حقیقی کو پڑھتا ہے اسکے کلام کا احترام ادب ضرور ہے - اور نہایت مقام افتخار ہے - کہ ایسا کلام پاک ہمارے منہ سے نکلتا ہے - اور حضور قلب سے پڑھے - اور امید بہبودی کی رکھے - انشاء اللہ تعالے مقصود حاصل ہوگا +

پنجم - وقت اجابت دعا و ساعات سعید میں بصحیح حدیثوں میں وارد ہے - کہ ان وقتوں میں دعا قبول ہوتی ہے - وقت سحر ہنگام طلوع فجر و طلوع آفتاب و وقت نزول باراں اور منجمین نے ساعت سوم و نحس اور نظرات سیارات و شرف اور ہبوط و زبال کو اختیار

کیا ہے۔ مثلاً ساعت قمر میں محبت کا نقش لکھے۔ اور ساعت زحل میں عداوت کے تعویذ
اور جب عمل پڑھنا یا تعویذ لکھنا منظور ہو۔ تو ان اوقات کا خیال رکھے۔ کہ اس وقت
کس ستارے کی ساعت ہے۔ اور اس کی کیا تاثیر ہے۔

ششم۔ طہارت بدن و پاکی مکان بہتر ہے۔ عامل کو چاہیئے۔ کہ ہمیشہ پاک صاف رہے
عمل پڑھتے یا تعویذ لکھتے وقت غسل ضرور کرے۔ بغیر اسکے کبھی عمل پڑھنا یا نقش اور
تعویذ لکھنا شروع نہ کرے۔ اور ہمیشہ خیال رکھے۔ کہ کپڑا پاک و ستھرا ہو۔ صفائی کپڑے کی
باطن کو صاف کرتی ہے۔ اور مکان میں بیٹھے۔ نہایت صاف ہو۔ اور عوام الناس کا گذر گاہ
نہ ہو۔ اور تمام مکان خوشبو سے مہکا رہے۔ اور اگر زمین پر بغیر فرش یا بوریئے وغیرہ کے بیٹھے تو
بہتر ہے۔ سو معلوم ہوا کہ اس طرح پر بیٹھنے میں عاجزی ثابت ہوتی ہے۔ اور اپنے بندے کی عاجزی
اللہ تعالےٰ کو نہایت پسند ہے۔ اور خلوت خانہ اگر تاریک ہو تو نہایت بہتر اور افضل ہے

ہفتم۔ عمل کی تاثیر ظاہر ہونے پر صبر کرنا اور عمل کا ترک کرنا۔ عامل کو لازم ہے۔
کہ جب عمل کی تھوڑی سی تاثیر ظاہر ہو تو عمل کو نہ چھوڑے۔ بلکہ برابر پڑھتا رہے۔ یا مطلقاً
اثر عمل کا ظاہر نہ ہو تب بھی عمل کو ترک کرے۔ اور مایوس ہو اور یہ خیال نہ کرے۔ کہ اتنے
دنوں تک پڑھتا رہا لیکن کچھ اثر نہ ہوا۔ لہذا اب اسکو چھوڑ دوں۔ کیوں بیکار اپنا عزیز وقت
اسکے کرنے میں ضائع کروں۔ یہ نہ کرنا چاہیئے۔ بلکہ اکثر ایسا ہوتا ہے۔ کہ بسبب بے احتیاطی
یا کسی امر کے فروگذاشت ہونیکے سبب سے عمل میں پورے طور سے نقصان آجاتا ہے۔ جبتک پوری
پوری سب شرطیں ادا نہ ہوں۔ کچھ اثر نہیں ہوتا ہے۔ مگر یہ محنت بھی رائگاں نہ ہوگی۔
تاثیر عمل با قوت زیادہ ہوگی۔ عامل کو لازم ہے۔ کہ ثابت قدم رہے۔ اگر ایک چلہ میں فائدہ مرتب
ہو تو بہتر ہے۔ ورنہ دوسرا چلہ شروع کرے۔ اسی طرح جب تک اثر ظاہر نہ ہو پڑھا کرے
اور دل میں یقین کرے۔ کہ میں ضرور بامراد ہوؤں گا۔ اور مشوش نہ ہو +

ہشتم۔ [illegible] پڑھنا صاحب عامل پڑھے یا تعویذ لکھے تو ضرور [illegible] ادا
[illegible] درود شریف [illegible] منقول [illegible] نہیں ہوتی۔ جبتک [illegible]
[illegible] منقول [illegible]

کہ اس کی دعا قبول ہو تو اس کو چاہیئے کہ پہلے قبل دعا کے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھے۔ بعدہٗ اسکے اپنی حاجت بیان کرے۔ اور حاجت بیان کرنے کے بعد پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھے۔ چونکہ اللہ تعالےٰ اپنے بندے کے اس درود کو جو اسکے حبیب پر پڑھا گیا ہو۔ رد نہیں کرتا۔ پس ضرور ہوا کہ جب درود کے دعا ہمراہ ہوگی۔ اس کو بھی رد نہ فرمائیگا۔ اور حضرت ابو سلیمان دارانی نے اس مطلب کو زبان فارسی میں لکھا ہے۔ اور وہ عبارت فارسی کی یہ ہے۔

ہر شخص کہ ارادہ دارد کہ دعایش قبول گردد باید کہ اولاً قبل دعا درود بر آنحضرت فرستد پس ازاں حاجت خود بگوید بعد ازاں درود بر آنحضرت فرستد چہ اللہ تعالےٰ درود رسول خود را رد نمی سازد پس دعا تیکہ حاجت میان درود واقع خواہد شد بے قبول رد نخواہد گردد کذا فی خزانۃ الروایات

## ہدایت دوم ساعت شبانہ روز کے بیان میں

اول حق تعالےٰ نے ستاروں میں طرح طرح کی تاثیریں عطا فرمائی ہیں اور عالم سفلی کو عالم علوی کا تابع کیا ہے۔ کوئی ستارہ فلکی ستاروں میں سے سعد ہے اور کوئی نحس ہے۔ اب جاننا چاہیئے۔ کہ جس وقت ستارہ سعد ہوتا ہے کام بنتا ہے۔ اور نحس ہوتا ہے تو کام بگڑ جاتا ہے۔ یہ ستارے جنکو سبع سیارہ کہتے ہیں یعنی (۱) قمر (۲) عطارد (۳) زہرہ (۴) شمس (۵) مریخ (۶) مشتری (۷) زحل شب و روز دورہ کرتے ہیں۔ اہل نجوم نے تحقیق کر کے انکی ساعتیں لکھی ہیں اور مقرر کی ہیں۔ اگر انکے خلاف ہوگا تو پورا عمل برباد ہوگا۔ ہرگز کچھ تاثیر نہ ہوگی۔ عامل کو چاہیئے کہ جس عمل پڑھنے یا تعویذ لکھنے کا قصد کرے تو اول ساعت کو دیکھے کہ آج کے دن کون ستارہ حاکم ہے۔ اور اس وقت کس ستارہ کا دور ہے۔ اور یہ سعد ہے یا نحس ہے۔ ہر ساعت ستارہ کی ایک گھنٹہ کی ہوتی ہے۔ اب ہم ساعتوں کو موافق قول شمس المعارف کے لکھتے ہیں۔ ہر روز میں بارہ ساعتیں ہیں۔ اور اہل ہند نے انہیں ستاروں پر ایام کے نام رکھے ہیں۔ جیسے اتوار ہے اہل ہند سورج کو کہتے ہیں۔ اس روز پہلی ساعت میں شمس ہوتا ہے۔ اسواسطے اس دن کا نام اتوار رکھا یعنی یہ دن سورج کا ہے۔ ~~اور سوموار یعنی یہ دن سورج کا ہے~~ اور سوموار یعنی یہ دن چاند کا ہے۔ اور منگل یعنی یہ دن مریخ کا ہے۔ اور بدھ یعنی یہ دن عطارد کا ہے۔ برسپت یعنی

یہ دن مشتری کا ہے۔ منگل یعنی یہ دن زہرہ کا ہے سنیچر یعنی یہ دن زحل کا ہے۔ اس تفصیل کے لکھنے سے یہ بات پائی جاتی ہے۔ کہ جو دن جس تارے کا ہے۔ اس دن پہلی ساعت اسی تارے کی اس دن میں داخل ہے۔

دوم۔ روز یکشنبہ کے بیان میں یکشنبہ یعنی اتوار پہلی ساعت میں صاحب زمان شمس ہے۔ اسمیں عمل محبت کا کرے اور حکام کی ملاقات کو جائے۔ اور نیا کپڑا پہنے۔ دوسری ساعت میں زہرہ ہے مذموم ہے۔ کوئی کام جدید نہ کرے تیسری ساعت میں عطارد ہے اسمیں تعویذ محبت کے لکھے اور مسافرت کرے۔ یہ چوتھی ساعت میں قمر ہے۔ اسمیں بیع وشریٰ نہ کرے۔ اور کسی جدید کام کو شروع نہ کرے۔ ورنہ اسکا انجام بخیر نہ ہوگا۔ پانچویں ساعت میں زحل ہے اسمیں اعمال بغض وعداوت کرنا زیادہ مناسب ہے چھٹی ساعت میں مشتری ہے اسمیں حکام وغیرہ سے اپنا مافی الضمیر بیان کرے۔ ساتویں ساعت میں مریخ ہے۔ یہ ساعت نحس ہے اسمیں کچھ کام نہ کرے۔ آٹھویں ساعت میں شمس ہے یہ ساعت نیک ہے اسمیں جو کام کرے۔ بخیر وخوبی انجام ہو۔ نویں ساعت میں زہرہ ہے۔ اسمیں عمل محبت کے اور تسخیر خلائق کے کرے اور سفر کرے۔ دسویں ساعت میں عطارد ہے یہ ساعت نیک ہے عمل محبت کرے۔ گیارہویں ساعت میں قمر ہے اسمیں طلسمات وغیرہ لکھے۔ بارہویں ساعت میں زحل ہے۔ یہ ساعت نحس ہے اسمیں عمل بغض وعداوت کے سوا کوئی عمل یا کوئی کام نہ کرے۔

سوم۔ روز دوشنبہ کے بیان میں دوشنبہ یعنی سوموار اسکی پہلی ساعت میں قمر ہے۔ اسمیں تسخیر وزبان بندی کا عمل کرے دوسری ساعت میں زحل ہے۔ اسمیں سفر کرے۔ اور اپنی حاجت کو حکام سے بیان کرے تیسری ساعت میں مشتری ہے۔ اگر زوج اور زوجہ میں ناموافقت ہو دے تو تسخیر کیلئے عمل کرے۔ چوتھی ساعت میں مریخ ہے تباہی دشمن کیلئے عمل کرے یا اسکا عمل کرے کہ دشمن کے کسی جگہ سے خون شروع ہو جائے غرضکہ دشمن اور بلا کی دور ہونے کے عمل اس ساعت میں کرے۔ پانچویں ساعت میں شمس ہے واسطے انجام مرام وعقد اللسان وتسخیر وغیرہ کے یہ ساعت خوب ہے چھٹی ساعت زہرہ کی ہے۔ اسمیں طلسمات عجائب کو کرے ساتویں ساعت میں عطارد ہے اسمیں اعمال تسخیر وعقد اللسان کرے۔ اور یا جس کام کیلئے جو عمل کرے

گا ہو جاویگا - آٹھویں ساعت قمر کی ہے - اعمال محبت کرے اثر ہوگا اور مقصود بفضل الٰہی حاصل ہوگا
چہارم - روز سہ شنبہ کے بیان میں سہ شنبہ یعنی منگل پہلی ساعت میں مریخ ہے - اسمیں بغض
اور عداوت اور دشمن کو مار ڈالنے کے عمل کرے - دوسری ساعت میں نحس ہے اسمیں کچھ کام
نہ کرے تیسری ساعت میں زہرہ ہے - اسمیں عورت کا نکاح کرے یہ نیکبخت لڑکی ہوگی - چوتھی
ساعت میں عطارد ہے واسطے خلاصی قیدی کے اس ساعت میں کرے - پانچویں ساعت میں
قمر ہے یہ ساعت نحس ہے - کوئی کام جدید نہ کرے چھٹی ساعت میں زحل ہے - تعویذ بیماری کے
لکھے - ساتویں ساعت میں مشتری ہے - دفع بیماری اور تسخیر کا عمل اس ساعت میں کرے ہے انشاء اللہ
مقصود کو پورا کریگا - آٹھویں ساعت میں مریخ ہے - دشمن کے بیمار ہونے کا عمل ہے نویں ساعت
شمس کی ہے - اس ساعت میں نکاح کرے اور اپنی عورت سے صحبت کرے - اور اعمال محبت کرے
دسویں ساعت میں زہرہ ہے یہ ساعت نحس ہے کوئی کام جدید نہ کرے - گیارہویں ساعت میں عطارد
ہے - اسمیں مسافر سفر نہ کرے - بارہویں ساعت میں قمر ہے بغض کے عمل کرے +
بیان پنجم - روز چہار شنبہ کے بیان میں چہار شنبہ یعنی بدھ پہلی ساعت میں عطارد ہے - یہ ساعت
واسطے محبت اور تسخیر کے ہے دوسری ساعت میں قمر ہے - یہ ساعت مذموم ہے - کوئی عمل نہ کرے
تیسری ساعت زحل کی ہے - تعویذ شفا ہے - امراض اس ساعت میں لکھے - چوتھی ساعت
مشتری کی ہے - یہ ساعت نیک ہے - اسمیں عمل محبت و ترقی رزق کرے - پانچویں ساعت میں
مریخ ہے - یہ ساعت نحس ہے - اسمیں اعمال مخاصمت کرے چھٹی ساعت شمس ہے یہ ساعت
اچھی ہے - سفر کرے اور اعمال ترقی رزق اور محبت لکھے اور پڑھے - ساتویں ساعت
زہرہ کی ہے - یہ ساعت نیک ہے - جو کام کرے بہتر ہوگا - آٹھویں ساعت عطارد کی ہے
تعویذ گریہ اطفال و نظر لکھے - نویں ساعت قمر کی ہے - اسمیں اعمال محبت کرے - دسویں ساعت
زحل کی ہے - اسمیں حکام اور بادشاہ اور روسا سے ملاقات کرے - اپنا مطلب بیان
کرے - ڈگری کی درخواست دے ہر نیک اور بہبودی کے کام کیواسطے یہ ساعت بہت
مبارک ہے اور سعید ہے - گیارہویں ساعت مشتری کی ہے - اس ساعت میں بھی حکام کے
پاس ملاقات کیواسطے جاوے - بارہویں ساعت مریخ کی ہے - اس ساعت میں بغض اور

عداوت کے عمل کرنا بہتر ہے۔ اگر محبت کا عمل کریگا کچھ نہ ہوگا +
ششم۔ روز پنجشنبہ کے بیان میں پنجشنبہ یعنی برسپت پہلی ساعت مشتری کی ہے اسمیں
ترقی رزق و خلاصی مقصد و عمل تسخیر خلائق کرنا چاہیئے۔ دوسری ساعت میں مریخ ہے۔
اسمیں سفر اور کوئی جدید کام نہ کرنا چاہیئے تیسری ساعت میں شمس ہے۔ اور اس ساعت
میں سفر نہ کرے۔ اور تعویذات محبت والفت لکھے۔ فائدہ بخشیگا۔ چوتھی ساعت میں زہرہ
ہے یہ ساعت اچھی ہے۔ محبت و تسخیر کے واسطے اس ساعت میں عمل کرے۔ پانچویں ساعت عطارد ہے اسمیں
نکاح کرے چھٹی ساعت میں قمر ہے۔ اس ساعت میں سفر نہ کرے۔ اور حکام سے ملاقات
کرے۔ ساتویں ساعت زحل کی ہے۔ یہ اچھی ہے۔ جو کام کرے اچھا ہووے۔ آٹھویں ساعت
مشتری ہے۔ یہ ساعت نیک عمل ترقی رزق و تسخیر خلائق اس ساعت میں زیادہ پر اثر ہوگا۔
نویں ساعت میں مریخ ہے۔ اسمیں تسخیر کا عمل کرے۔ اور حکام سے ملاقات کرے۔ دسویں ساعت
میں شمس ہے۔ اور اس ساعت میں حکام سے دسویں ساعت میں شمس ہے۔ اور اس ساعت میں
حکام سے مطلب عرض کرے۔ گیارھویں ساعت میں زہرہ ہے اسمیں محبت کا تعویذ لکھنا چاہیئے
بارہویں ساعت میں عطارد ہے۔ اسمیں کوئی جدید کام نہ کرے۔ ورنہ نقصان ہوگا۔ کوئی
فائدہ حاصل نہ ہوگا۔ سفر بھی نہ کرنا چاہیئے +
ہفتم۔ روز جمعہ کے بیان میں جمعہ یعنی شکر پہلی ساعت میں زہرہ ہے۔ اس ساعت میں نکاح
کرے۔ اور تسخیر خلائق سے بھی فائدہ حاصل ہوگا۔ دوسری ساعت میں عطارد ہے۔ اسمیں صرف
طلسمات لکھے تیسری ساعت قمر ہے اسمیں کچھ کام نو ایجاد نہ کرے۔ چوتھی ساعت میں زحل
ہے۔ نظر بد کا تعویذ لکھے یا عمل پڑھے۔ چھٹی ساعت میں مریخ ہے اسمیں تعویذ قضائے حاجت
لکھے اور حکام سے ملاقات کرے۔ ساتویں ساعت میں شمس ہے اس ساعت میں محبت کا تعویذ
لکھے اور نکاح کرے۔ آٹھویں ساعت میں زہرہ ہے جو کام شروع کرے بخیر انجام ہو۔ فراخی
رزق کے واسطے تعویذ لکھے یا عمل پڑھے۔ نویں ساعت میں عطارد ہے۔ یہ ساعت بڑی
مبارک ہے اسمیں تسخیر کا عمل کرے۔ دسویں ساعت میں قمر ہے عداوت کے عمل کرے۔ گیارھویں
ساعت میں زحل ہے اسمیں کوئی عمل نہ کرے۔ بارہویں ساعت میں مشتری ہے یہ ساعت بڑی

مبارک ہے اس میں اعمال قضائے حاجت و تسخیر خلائق کرے۔ نہایت پر اثر ہونگے۔ حکام اور
رؤسا سے ملاقات کرے۔ فائدہ حاصل ہوگا +

ہشتم۔ دوشنبہ کے بیان میں۔ شکر یعنی سنیچر پہلی ساعت زحل کی ہے۔ اگر اس دن میں یہ ساعت شروع ماہ ہو تو نیک ہے محبت اور رزق کی زیادتی کا عمل کرے اور اگر آخیر ماہ میں ہو تو نحس ہے بغض اور عداوت کے عمل کرے۔ شروع اور آخیر ماہ سے یہ مراد ہے۔ کہ اگر ہفتہ کو مہینہ کی پہلی تاریخ پڑے تو پھر شروع ماہ میں یہ دن ہوا لہذا اسکی ساعت مبارک ہے اور اگر ۲۹ یا ۳۰ کوئی ایسی تاریخ ہو کہ اس دن چاند ہو تو نحس ہے۔ منجمین کا قول ہے۔ کہ اگر ہفتہ ۲۸ تاریخ یا ۲۹ یا ۳۰ کسی دن پڑے تو برابر نحس ہی رہیگا۔ دوسری مشتری کی ساعت ہے۔ محبت کا عمل کرے تیسری ساعت میں مریخ ہے اعمال بغض اور عداوت کرے۔ چوتھی ساعت میں شمس ہے۔ تعویذ محبت اور قضائے حاجات لکھے۔ پانچویں ساعت زہرہ کی ہے اس میں محبت کا عمل لکھے چھٹی ساعت عطارد کی ہے۔ واسطے حصول تمنا کے عمل کرے۔ ساتویں ساعت میں قمر ہے یہ ساعت نحس ہے کوئی جدید کام نہ کرے آٹھویں ساعت میں زحل ہی بیماری کا عمل کرے۔ نانویں ساعت میں مشتری ہے۔ یہ ساعت سعد ہے اس میں جو کام کرے۔ انجام بخیر ہو۔ دسویں ساعت مریخ کی ہے یہ ساعت نحس ہے دشمنی کا تعویذ لکھے۔ گیارہویں ساعت میں شمس ہے۔ اس میں تعویذ تسخیر کا بارہویں ساعت میں زہرہ ہے۔ اس میں محبت اور تسخیر کا تعویذ لکھے۔ اور موافقت زوج و زوجہ کا عمل کرے محبت قرار واقعی ہوجائے گی +

## نہم نقشہ دریافت کرنے ساعتوں کا بطور مصوب گھڑی کے

جب آفتاب نکلے ایک لکڑی بارہ انگل کی ہموار زمین پر روبرو آفتاب کے کھڑی کرے پھر سایہ کو دیکھکر اس نقشہ سے ساعت معلوم کرے +

| ساعت ۷ | ۶- انگل | ۱ | ساعت ۱ | ۴۰- انگل | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۲ | ۳۰ | ۲۰ | ۲ |
| ۸ | ۱۸ | ۳ | ۳ | ۱۵ | ۳ |
| ۱۸ | ۲۰ | ۴ | ۴ | ۱۲ | ۴ |
| ۱۱ | ۲۶ | ۵ | ۵ | ۸ | ۵ |
| ۱۲ | ۴۰ | ۶ | ۶ | ۶ | |

اور یہ جدول ساعت نامہ کے جسکے دیکھنے سے راتدن اور انکی ساعتوں کی کیفیت معلوم ہوتی ہے اس کو حضرت ابو المعاشر بلخی نے تالیف کیا تھا۔ اور بسبب کثرت نقلوں کے اسمیں تفاوت ہو گیا تھا پھر حکیم ابو العسیری نے درست کیا تھا۔ کہ آجتک مروج ہے۔ اب فقیر مولف عفی عنہ نے کتاب مقصود العاشقین اور دیگر بیاضہائے معتبر سے صحیح کیا ہے۔ کہ مخفی نہ رہے۔ کہ ساعت ہر ستارے کی ایک گھنٹہ کی ہوتی ہے۔ اور بقول صحیح بھی اسی حساب سے شمار کرے ۔

## جدول ساعت نامہ یہ ہے

پاس اول　　پاس دوم　　پاس سوم　　پاس چہارم

| شب و روز | ساعت ۱ | ساعت ۲ | ساعت ۳ | ساعت ۴ | ساعت ۵ | ساعت ۶ | ساعت ۷ | ساعت ۸ | ساعت ۹ | ساعت ۱۰ | ساعت ۱۱ | ساعت ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| روز شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| روز یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| روز دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہارشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز چہارشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| روز پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| روز جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |

## دہم - بخورات کے بیان میں

جواہر خمسہ اور مقصود العاشقین میں لکھا ہے کہ عامل کو چاہیئے اور تعویذ لکھنے میں ان بخورات کا ضرور دھیان رکھے موافق ہر ستارے کے بخور جلاوے مشتری کے بخور درمشک اور کافور اور جو دانہ صندل سرخ اور شکر اور بخورات زہرہ عود اور عنبر اور مستگی و زہرہ صندل سفید اور کافور اور اسپند بخورات عطارد کافور اور شہد وغیرہ بخورات زحل عود اور لوبان و ... زال بخورات مریخ عود اور لکھتے وقت تعویذ اور جلانے فلیتہ کے پیل گر جلاوے اور یہ بخورات بحکم ستارہ عاشق - اور بحکم ستارہ معشوق کے کرے اگر ستارہ عاشق و معشوق کا ایک ہی ہو - تو ایک ہی بخور جلاوے اور بخورات تعویذات بغضیات راہی حنظل ہے - اور واسطے پلید جن اور بھوت وغیرہ کے گوگل اور ہینگ اور سرسوں اور پیل گرد ہے - اور بخورات دھونی کو کہتے ہیں +

## یازدہم مہینے قمری اور تاریخ نحس و قمر اور عقرب کے بیان میں

اس فن کے کاملین نے عملیات پڑھنے میں مثل مہینوں شمسی کے قمری مہینوں کی بھی رعایت رکھی ہے چنانچہ ہر مہینے کے تین تین عشرے مقرر کئے ہیں - اول عشرہ کشائش رزق و فتوح کے موافق اور دوسرا عشرہ بنابر محبت اور تسخیر کے تیسرا عشرہ عداوت کے واسطے - ان تینوں کو بھی عامل لحاظ رکھے - بنابر وسعت رزق و تسخیر و شفا امراض پیر کے دن اور واسطے محبت اور ترقی دولت کے بعد جمعرات کے دن اور بجہت ہلاکی اعداء کے دن جمعہ کا اور اتوار اور منگل کا واسطے زبان ہندی وغیرہ کے دن اتوار اور بدھ کا اور ان تاریخوں کا بھی خیال رکھے سفر السعادت اور کتاب سنن الہدایہ میں لکھا ہے - کہ حضرت عباس رضی سے منقول ہے کہ ہر مہینے میں سات دن نحس ہیں - چنانچہ ان ایام کو کسی شاعر نے نظم کیا ہے

### ابیات

ہفت روزے نحس باشد ہر مہے   زو حذر کن تا نیابی ہیچ رنج +

سہ و پنج و سیزدہ و شانزدہ   بست و یک بست و چار و بست و پنج

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ عاقل ان دنوں میں کوئی جدید کام نہ کرے اگر کریگا - کام انجام کو نہ پہنچیگا واللہ اعلم اور ہر کام جدید میں قمر اور عقرب کا دھیان ضرور رکھے

کسی شاعر نے اس حساب کو بھی نظم کیا ہے جو مؤلف نے بلفظہٖ مرقوم کیا ہے ؎

عقرب اندر مہر ہے در نیم روز آرد گراں | ہر کہ کارے نو کند بند درد خطر و زیان
یازدہ اندر اساڑھ دہ شت اندر ساون | ہشت بمشش بہادوں آس کٹک اک امتحاں
بست و ہشت آمد بہ اگہن بست و شش آمد بہ پوش | بست و سہ در ماگھ آمد بست و یک پھاگن بداں
ہژدہ اندر چیت و شانزدہ بساکھ گیر | سیزدہ در جیٹھ گیر ایں نمیدانی بداں

# دوازدھم معانی اور اعداد ابجد کے بیان میں

اکثر رسائل معتبرہ میں لکھا ہے کہ عاقل اوقات عمل کو دریافت کرے کہ واسطے بنانے نقش کے بہت ضروری ہے اور بغیر دریافت اعداد و حروف اکثر امور میں غلطی واقع ہوتی ہے لہٰذا اعداد رقم سے اول معانی ابجد دریافت کرنا چاہیے کتاب منتخب اللغات اور غیاث اللغات میں لکھا ہے۔ کہ مرامر نام ایک مرد تھا کہ لکھنا اس نے ایجاد کیا اور یہ آٹھ کلمے یعنی ابجد ہوز وغیرہ اسکے آٹھوں بیٹوں کے نام ہیں۔ اور رسالہ ضوابط نظم میں ان آٹھوں کلموں کے تین معنے لکھے ہیں ابجد آغاز کیا۔ ہوز ملا۔ حطی واقف ہوا۔ کلمن سخن گو ہوا۔ سعفص اس نے سیکھا۔ قرشت ترتیب کیا۔ ثخذ نگاہ رکھا۔ ضظغ تمام کیا اور نزدیک اہل لغت کے یہی معنی الفاظ کے ہیں اس رسالہ مختصر میں تھوڑے سے لکھے گئے ہیں

# جدول علم رمل سے ہے

اسکے سات کلمے ہیں اور ہر کلمہ کے چار حروف ہیں اور ہر ایک کا سبعہ سیارہ سے تعلق ہے اور اسمیں چار حروف آتشی اور سات بادی اور سات خاکی ہیں۔ ان حروف میں سے جو حروف جس شخص کے اسم کے پڑھنے کا ہو اسکے نام کا تعلق سکے اس ستارہ سے ہوگا اور موافق اسکے بخور جلاوے بہت جلدی اثر ہوگا۔

| ستارہ | ابجد | ہوزح | طیکل | منسع | فصقر | شتثخ | ذضظغ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سبعہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| آتشی | ا<br>۱<br>ب | ہ<br>۵<br>د | ط<br>۹<br>ی | م<br>۴۰<br>ن | ف<br>۸۰<br>ص | ش<br>۳۰۰<br>ث | ظ<br>۹۰۰<br>غ |
| بادی | ۲ | ۶ | ۱۰ | س | ق | ۴۰۰<br>ت | ۱۰۰۰ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آبی | غ ۲ | د | ک | ۶۰ | ۱۰۰ | ۵۰۰ | ظ ۹۰۰ |
| خاکی | د ۴ | خ ۸ | ل ۳۰ | ع ۷۰ | ر ۲۰۰ | ق ۱۰۰ | غ ۱۰۰۰ |

## باب ۱۳ سیزدہم مؤکلوں کے ناموں کے بیان میں

حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب سر المصئون الجواہر المکنون میں لکھا ہے کہ عامل کو چاہئیے کہ ساتوں دنوں کے مؤکلوں کو بھی دریافت کرے کہ یکشنبہ سے شنبہ تک ہر روز کا کون مؤکل ہے۔ اور ان مؤکلوں کا نام کیا ہے۔ جس روز عمل شروع کرنے۔ اس روز کے مؤکل کا نام باادب و تعظیم لیوے۔ اور ان سے امداد و استعانت چاہیئے۔ تاکہ مقصود دلی حاصل ہونے میں دیر ہووے۔ ہر ایک دن میں دو فرشتے مؤکل ہیں ایک علوی سماوی دوسرا سفلی ارضی اور نام ان کے یہ ہیں۔ یکشنبہ کو ملک علوی روقیائیل اور ملک سفلی ابو عبداللہ المذہب ہے۔ دوشنبہ کو ملک علوی جبرائیل اور جبرائیل کا خادم شمکائیل ہے۔ اوسکو بھی یاد کرے۔ اور ملک سفلی ابو عبداللہ الحارث ہے سہ شنبہ کو ملک علوی اسرافیل ہے۔ اور ملک سفلی ابو عبداللہ ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ ملک سفلی ارض الاحمر ہے۔ چہارشنبہ کو ملک علوی میکائیل ہے اور میکائیل کا ایک خادم ہے اسکا نام نوریئل ہے ملک سفلی کے دو نام ہیں ایک دلیعا اور دوسرا برقان پنجشنبہ کو ملک علوی صرفائیل ہے۔ اور ملک سفلی السد شمہودس ہے جمعہ کو ملک علوی عینائیل ہے اور ملک سفلی عبدالرحمن ہے۔ اور لقب اسکا ابیض ہے شنبہ کو ملک علوی عزرائیل اور سفلی ابو نوح میمون السنجانی ہے +

## فصل اوّل فضائل بسم اللہ الرحمن الرحیم کے بیان میں

شرح کنز الدقائق اور دیگر کتب میں فضیلت بسم اللہ الرحمن الرحیم ہوئی ہیں اور اللہ تعالےٰ نے کلام مجید میں اسکو مقدم رکھا ہے۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا ارشاد ہے کہ

جو کلام بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے شروع نہ کیا جائے پس وہ کلام ضرور ابتر ہوگا۔ ارشاد ہے جس نے پڑھی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس سے دس فرشتے پیدا کرتا ہے۔ قیامت تک اسکے واسطے استغفار کرتے ہیں جس نے پڑھی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللہ تعالیٰ کھولدیتا ہے دروازہ بہشت کا اور بند کردیتا ہے دروازہ دوزخ کا جس نے پڑھی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہیں باقی رہے گناہ اسکے۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو وقت پروردگار نے ثواب بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ایک بار پڑھنے کا ہزار نیکیاں لکھوائیں۔ فرشتوں کو تعجب ہوا حکم ہوا ایکبار کے پڑھنے کی دو ہزار نیکیاں لکھوائیں اسپر اور تعجب ہوا حتیٰ کہ ایکبار کا دس ہزار نیکیاں تک نوبت پہونچی۔ جب فرشتے خاموش ہوگئے۔ تب حکم ہوا اگر تم چپ ہوتے قیامت تک یونہی نیکیاں بڑھائے جاتا۔ آسمان پر جو فرشتے تسبیح و تہلیل کرتے ہیں۔ انہوں نے اجازت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے کی چاہی حکم ہوا چار ہزار برس تک سجدہ کرو۔ بعد اس کے اجازت بسم اللہ تک ہوئی درخواست کی الرحمٰن کی بھی اجازت ہوجائے حکم ہوا چار ہزار برس اور سجدہ کرو۔ چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا۔ پھر عرض کی کہ الرحیم کی اجازت ہوجائے حکم ہوا کہ چار ہزار برس اور سجدہ کرو۔ چنانچہ اسکے بعد اجازت ہوئی +

گویا بارہ ہزار برس سجدہ کرنے میں پوری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی اجازت ہوئی اور امت مرحومہ کو بطفیل رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بلا محنت و مشقت ایسی نعمت عظمٰے عنایت ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے بارہ ہزار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا مل رود وظیفہ پڑھا عذاب جہنم سے چھوٹا سید ھا جنت کو جاویگا۔ ہر روز یا شب کو ملک الموت قبض روح کو آویں گے تو اسکے موکل یعنی بسم اللہ کے کہتے ہیں آج اس نے بسم اللہ پڑھی ہے۔ تب قابض ارواح کہتا ہے اے روح بشارت ہو اللہ پاک تجھ سے نہایت راضی ہے۔ اور جنت تیرا گھر ہے اور جہنم تجھ سے دور۔ اے بندے اللہ پاک کے اگر تیری مرضی ہو تو تیری روح قبض کروں۔ نہیں تو واپس جاؤں۔ تب وہ شخص کہیگا اب میں نے بہشت کی خوشخبری سنی اب دنیا کی زندگی ہیچ ہے۔ تب قابض ارواح

نہایت آسانی سے اسکی روح قبض کرینگے جو کوئی بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتا ہے وہ
ثواب خدائے برتر کے چار ہزار نام ہیں۔ ایسے کہ وہ آپ جانتا ہے اور ہزار نام دوسرے
ایسے کہ سوائے حضرت عزرائیل علیہ السلام کے اور کوئی نہیں جانتا ہے اور ہزار نام ایسے
ہیں کہ ان کو سب فرشتے جانتے ہیں۔ ہزار نام ایسے ہیں کہ وہ دنیا میں ہیں جس میں تین سو زبور
میں اور تین سو توریت میں اور تین سو انجیل میں اور سو قرآن شریف میں لیکن ننانوے نام
تو مشہور ہیں۔ ایک نام اسم اعظم مخفی ہے خدائے تعالیٰ کا حکم ہے۔ ان ناموں کو
پڑھیں اور یاد کریں۔ مجکو ساتھ ان ناموں کے بہتر ہے۔ وہ ایسا ثواب ہوگا گویا خدا
برتر کے چار ہزار ناموں کو بہتر اور نیک کے پڑھا اور یاد کیا اور پکارا ہے ایسے ہی بسم اللہ
الرحمن الرحیم ہے اسم اعظم پوشیدہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم میں اسم ذات ہے۔
جب حضور آقائے نعمت صلی اللہ علیہ وسلم شب معراج میں تشریف لیگئے تو بہشت میں
چار ندیاں دیکھیں اسمیں ایک نہر دودھ کی دوسری شہد کی تیسری پانی صاف کی چوتھی
شراب کی دریا پر حضرت جبرائیل علیہ السلام مجھکو اپنے ساتھ لیکر ایک محل چھوٹے سے
خوبصورت پر لیگئے اسکے اندر جا کر دیکھا ایک درخت ہے اسکی جڑھ اور شاخوں پر بسم اللہ
الرحمن الرحیم لکھا ہوا ہے۔ ندی پانی کی میم بسم اللہ سے اور ندی شہد اللہ کی ہ سے
اور ندی دودھ کی میم رحمن سے اور ندی شراب کی میم رحیم سے جاری ہیں اسپر بخط سبز
لکھا ہوا تھا۔ جو شخص صدق سے اور اخلاص سے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیگا۔ اللہ تعالےٰ
اس کو جنت میں داخل کریگا۔ فرمایا رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس نے بروز جمعہ
بعد نماز عصر غروب آفتاب تک بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھا انشاء اللہ تعالیٰ اسکی دعا قبول
ہوگی۔ اگر ایک جمعہ میں قبولیت دعا کا اثر نہ ہو تو سات جمعوں تک کرے انشاء اللہ تعالےٰ
ضرور حاجت اسکی قبول فرماویگا۔ لیکن اول آخر درود شریف کسی تعداد سے ضرور پڑھا کرے۔

**نمبر (۱) اب میں چند عمل بسم اللہ الرحمن الرحیم کی لکھتا ہوں**

یک مکان معتکف ہو چالیس روز کا چلہ کرے اس درمیان میں ترک حیوانات کرے بعد نماز عشا

ہوتی ہے۔ دفع درد سر بہ برکت بسم اللہ روایت ہے کہ بادشاہ روم نے جو نصرانی
تھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ مجھے درد سر ایسا رہتا ہے کہ کبھی افاقہ نہیں ہوتا
کوئی دوا مجھے بھیجدیئے۔ حضرت عمر نے ایک ٹوپی اسکے پاس بھیجدی۔ جب اس
ٹوپی کو سر پر رکھتا درد سر تھم جاتا اور جب ٹوپی کو سر سے اتارتا پھر درد سر ہونے لگتا اس
کو تعجب ہوا ٹوپی کو ادھیڑ کے دیکھا تو اس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھا پایا سوائے اس کے
اور کچھ نہ تھا اس نے کہا کیا اچھا دین ہے جسکی ایک آیت سے اللہ تعالیٰ نے شفا دی ہے۔
عدم تاثیر زہر بہ برکت بسم اللہ روایت ہے کہ حضرت خالد بن ولید نے زہر
قاتل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہہ کے پی لیا اور کچھ اثر نہ ہوا۔ اور وہ کافر جو زہر لائے
تھے مسلمان ہوگئے دفع بخار بہ برکت بسم اللہ فقیہ احمد مانی کو بخار شدید لاحق
ہوا۔ انہوں نے اپنے استاد حضرت عمرو بن سعید سے کہ وہ ان کے گھر تشریف لائے
تھے۔ حال بیان کیا انہوں نے ایک تعویذ لکھدیا۔ اور فرمایا کھول کے مت دیکھنا۔ کہتے
ہیں کہ میں نے وہ تعویذ باندھ لیا فوراً بخار جاتا رہا۔ بعد اسکے میں نے تعویذ کھول کر
دیکھا اسمیں لکھا تھا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سوائے اسکے اور کچھ نہ تھا۔ میرے دل میں خیال آیا
کہ میں سمجھا تھا کوئی عجیب و غریب نئی دعا ہوگی بسم اللہ بسبب کثرت استعمال
کے ایسا عجیب الاثر نہ سمجھا پھر مجھے بخار آیا۔ اور تعویذ نے اثر نہ کیا۔ میں حضرت استاد
کے پاس گیا۔ اور حال بیان کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ تم نے تعویذ کھولکے دیکھا ہوگا
میں نے عرض کیا۔ ہاں انہوں نے اور تعویذ لکھدیا۔ اور اپنے ہاتھ سے میرے بازو کو باندھدیا
اور کہا اس تعویذ کو نہ دیکھنا۔ بخار میرا اسی وقت جاتا رہا۔ بعد چند روز کے میں نے
اس تعویذ کو بھی کھول کے دیکھا۔ اسمیں بھی سوائے بسم اللہ کے اور کچھ نہ تھا۔ پھر مجھے بخار
آیا اور تعویذ نے کچھ نفع نہ کیا۔ میں نے حضرت استاد کے حضور میں عرض کی۔ کہ میں نے
توبہ کی پھر ایسا کام نہ کروں گا۔ مجھے اور تعویذ لکھدیجئے۔ حضرت نے اور تعویذ لکھکر باندھا
کہ فوراً بخار جاتا رہا۔ پھر میں نے اس تعویذ کو ایک برس کے بعد کھولکر دیکھا اسمیں بھی بسم اللہ
ہی کو لکھا پایا۔ تب اللہ تعالیٰ کے نام کی عظمت میرے دل میں قرار واقعی آئی اور

ہیں نے اللہ تعالےٰ کے نام کی بزرگی کا اقرار کیا + نماز قضائے حاجت برکت
بسم اللہ بعضے صالحین سے روایت ہے۔ کہ جو کوئی بسم اللہ الرحمن الرحیم بارہ ہزار بار پڑھے
اور ہر ہزار کے بعد دو رکعت نماز اور درود پڑھے اور اپنی مراد مانگے پھر بسم اللہ الرحمن الرحیم
پڑھے اسی طرح سے ۱۲ ہزار پوری کرے۔ اسکی جو کچھ حاجت ہو بحکم خدا تعالےٰ بر آوے +
بسم اللہ واسطے حصول عظمت اور عزت کے شیخ ابوبکر سراج نے
حسب اشارہ بعض صالحین نے ذکر کیا ہے۔ کہ جو شخص بسم اللہ الرحمن الرحیم
چھ سو چیس بار لکھے اور اپنے پاس رکھے اللہ تعالےٰ اس کو ایک ہیبت اور عظمت
عنایت فرماوے اور کوئی اسے برائی نہ پہنچا سکے۔ شیخ ممدوح نے فرمایا ہے۔ کہ
اسکا تجربہ ہو چکا بہت صحیح ہے +

## فصل ۲۔ سورۃ فاتحہ کے فضائل اور فوائد کے بیان میں

صحیحین سے ثابت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سورہ
فاتحہ ایک ایسا رقیہ ہے کہ ہر بیماری کو دفع کرتا ہے اور رقیہ منتر کو کہتے ہیں۔ طریق سورہ
فاتحہ کے دھو کے پلانیکا واسطے شفا کے سورہ فاتحہ کے حروف جدا جدا
لکھکر پانی سے دھو کر بیمار کو پلاوے بحکم خدا شفا پاوے واڑھ کے درد کیلئے
سورہ فاتحہ پڑھکر دم کرے بحکم خدا تعالےٰ شفا پاوے واسطے شفائے مریض کے
اکتالیس بار سورہ فاتحہ سنت اور فرض فجر کے درمیان میں درد چشم والے کی آنکھ پر دم
کرے بحکم خدا تعالےٰ شفا ہو اور امراض کیلئے بھی نافع ہے۔ بارہا اس کا تجربہ ہوا
ہے واسطے محفوظی مسافر کے وقت روانگی اکتالیس بار سورہ فاتحہ پڑھے۔
بحکم خدا تعالےٰ صحیح وسالم پھرے +

## فصل ۳ سورۃ یٰسین کے فوائد اور فضائل کے بیان میں

حصول مطلب مشکل کیلئے جس حاجت کیلئے اکتالیس بار سورہ یٰسین پڑھے وہ پوری ہو

نقیہ علی بن قاسم حکمی نے لکھا ہے۔ کہ میں نے ایک مشکل حاجت کیلئے اکتالیس بار سورہ یٰسین پڑھی اللہ تعالے نے وہ مشکل آسان کی اور وہ مطلب حاصل ہوا + **واسطے قضائے حاجت کے**۔ دارمی نے صحیح روایت کی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ جو کوئی سورہ یٰسین کو اول روز میں پڑھے اسکی حاجتیں پوری ہوں + **سورہ یٰسین اور سورہ ملک قضائے حاجت کیلئے پڑھنا**۔ بعضے علماء نے فرمایا ہے کہ سورہ یٰسین میں لفظ الرحمٰن چار جگہ ہے۔ اور لفظ اللہ تین جگہ اور اسی طرح سورہ ملک میں پس جو شخص سورہ یٰسین اور لفظ الرحمٰن پڑھے ہاتھ کی انگلیاں کھولے اور لفظ اللہ پر بائیں ہاتھ کی اور کھولنا اور بند کرنا چھنگلیا سے شروع کرے۔ اس سے ملی ہوئی انگلیوں کی طرف سے یعنے پہلے چھنگلیاں بند کرے۔ پھر اسکے اوپر کی انگلی پھر بیچ کی انگلی اور اسی طرح بند کرے جس مطلب کیلئے یہ عمل پڑھے۔ بفضلہ تعالے جلد تر حاصل ہو اور دعا قبول ہو۔ سوا اللہ تعالے سے ڈرے اور سوا بھلائی کے دعا نہ مانگے۔

## فصل ۴۔ آیۃ الکرسی کے فوائد اور منافع کے بیان میں

**رات کو آیۃ الکرسی پڑھنے کا ثواب** صحیح حدیث میں آیا ہے۔ کہ جو شخص رات کو آیۃ الکرسی پڑھے شیطان اسکے پاس نہ آئے۔ **بعد نماز کے آیۃ الکرسی پڑھنیکا فائدہ** سنن نسائی میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ جو کوئی آیۃ الکرسی بعد ہر نماز کے پڑھے مرنے کے بعد بہشت میں داخل ہو + **جمعے کے بعد عصر کے درمیان آیۃ الکرسی پڑھنا واسطے اثر غیب اور قبولیت دعا کے** امام نووی نے فضائل اور منافع آیۃ الکرسی میں ایک کتاب خوب تصنیف کی ہے [illegible] اسمیں لکھا ہے۔ کہ جو کوئی ہر جمعہ کے دن بعد عصر کے خالی جگہ میں تین سو تیرہ بار آیۃ الکرسی پڑھے ایسی خیر و برکت حاصل ہو کہ قیاس میں نہ آئے +

[illegible] بہت مبارک ہوتے ہیں [illegible] دنیا میں سے اور ہوتے ہیں اصحاب [illegible] خیر و برکت پائے +

# فصل ۵ سورۃ الملک اور چند اور سورتوں کے فوائد کے بیان میں

**نجات دینا سورۃ الملک کا عذاب قبر سے** اکثر روایتوں میں وارد ہے کہ یہ سورت عذاب قبر سے بچاتی ہے روایت ہے کہ ایک صحابی نے نادانستہ اپنا خیمہ ایک قبر پر استادہ کیا انہیں انہوں نے سنا کہ ایک شخص زمین کے اندر سورہ ملک پڑھتا ہے۔ یہانتک کہ اس نے تمام کی اس صحابی نے جناب رسولخدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے حضور میں حاضر ہو کر یہ حال بیان کیا۔ آپ نے فرمایا کہ یہ سورت نجات دینے والی ہے عذاب قبر سے ✦

**حکایت متعلق بعذاب قبر** امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی بعض تالیفات میں بعضے ولی اللہ ساکن شہر زبید سے نقل کیا ہے۔ کہ انہوں نے کہا میں ایک جنازہ کے ساتھ قریب مغرب گیا۔ بعد دفن کے جب کہ ایک پہر گزرا اور رات ہوئی میں نے خواب میں دیکھا۔ کہ ایک شخص کتے کی صورت میں قبر میں گیا اور تھکا ہوا نکلا زبان نکالے ہوئے اپنی آنکھ سے کانا میں نے حال پوچھا اس نے کہا کہ میں اس میت سے برائی کرنے کے ارادے سے گیا تھا۔ مگر سورہ یٰسین نے مجھے دکا اور میری آنکھ نکال لی۔ اور مجھے کسی نے اسی وقت یہ کہا کہ اگر یہ مردہ سورہ ملک بھی پڑھتا ہوتا تو وہ سورت تیری دوسری آنکھ بھی نکال لیتی۔ **نماز قضائے حاجت بہ ترکیب سورہ ملک**۔ روایت ہے کہ جو کوئی سورہ الم تنزیل اور سورہ ملک دو رکعت میں پڑھے اور بعد اس کے یہ پڑھے یَا دَائِمُ یَا حَیُّ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا قَدِیْمُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ۔ اسکے بعد اپنی حاجت خدا تعالےٰ سے مانگے۔ انشاءاللہ مراد اس کی حاصل ہو ✦ **سورہ ملک وقت چاند دیکھنے کے پڑھنا** بعضے علماء سے روایت ہے کہ جو شخص سورہ ملک چاند دیکھنے کے وقت پڑھے۔ اسے اس مہینے میں ہر طرح کی خیر و برکت حاصل ہو۔ اور ہر شر سے محفوظ رہے سورہ تبارک بوقت طلوع آفتاب کے جو کوئی پڑھے اس دن سب شروں سے محفوظ رہے ✦

## فصل ۶ سورہ واقعہ اور دیگر چند سورتوں کے فوائد کے بیان میں

اس سورت میں بڑی خاصیت دفع فقر اور حصول غنا کی ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی سورۂ واقعہ ہر رات پڑھ لیا کرے کبھی اسے فاقہ نہ ہو۔ واسطے حصول مراد کے جو کوئی سورہ واقعہ چالیس بار ایک مجلس میں پڑھے اوسکی سب حاجتیں پوری ہوں۔ علی الخصوص جو متعلق ہوں رزق سے۔ سورہ انا انزلنا زیادتی رزق اور حصول مراد کیلئے کثرت سے پڑھنا باعث حصول مقصد ہے۔ امام ولی احمد موسلی بن عجیل سے ایک شخص نے فقر کی شکایت کی انہوں نے کہا کہ سورہ اِنَّا اَنْزَلْنَا کثرت سے پڑھ اور بعد اسکے دعا سات بار پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ یَا مَنْ یَّکْتَفِیْ مِنْ خَلْقِهٖ جَمِیْعًا وَّلَا یَکْتَفِیْ مِنْ اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِهٖ یَا اَحَدُ مَنْ لَّا اَحَدَ لَهٗ اِنْقَطَعَ الرجاء الا منیك وخابت الاعمال الا فيك يا غياث المستغيثين اغثني اور لفظ اغثنی ستر بار کہے۔ بعضے علماء نے کہا ہے کہ کوئی شخص کو حاجت پیش آوے ۱۱۰۰ بار سورہ انا انزلنا اور ۱۱۰۰ بار یہ دعا پڑھے انشاء اللہ تعالے وہ حاجت بہت جلد بر آوے۔

## فصل ۷ سورۂ اخلاص کے فوائد کے بیان میں

حدیث صحیح میں آیا ہے۔ کہ سورۂ اخلاص ایک تہائی قرآن کے برابر ہے بعضے اصحاب سے روایت ہے کہ جو کوئی قل ہو اللہ ہمیشہ پڑھا کرے ہر طرح کی خیر و برکت پائے اور دنیا و آخرت کی سب شر سے محفوظ رہے بعض علماء سے روایت ہے کہ جو شخص سورۂ اخلاص کو خرگوش کی جھلی پر لکھکر اپنے پاس رکھے اوسے کوئی جن اور انس اور کوئی موذی جانور تکلیف نہ دے سکے۔ ایک شخص نے جناب رسول خدا صلے اللہ کے حضور میں مفلسی کی شکایت کی۔ آپ نے فرمایا جب تو اپنے گھر جایا کر قل ہو اللہ پڑھ لیا کر اس نے ایسا ہی کیا۔ اور اپنے مطلب کو پہنچا۔

## فصل ۸ ان چیزوں کے بیان میں جو سوتے وقت پڑھے

جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت علی اور جناب فاطمہ رضی اللہ عنہما سے فرمایا
کہ سوتے وقت سبحان اللہ ۳۳ بار۔ الحمد للہ ۳۳ بار۔ اللہ اکبر ۳۴ بار پڑھ لیا کرو۔ کہ یہ
تمہارے لئے خادم سے بہتر ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ میں نے یہ وظیفہ
شب صفین میں بھی نہیں چھوڑا پس جو شخص اس کو ہمیشہ پڑھتا رہے بدن اسکا چست
و چالاک رہے اور دشوار کام اسپر آسان ہو جائے سستی اور ماندگی کی تکلیف
سے محفوظ رہے یہ وظیفہ نہایت مجرب ہے۔ **اخلاص اور معوذتیں سوتے وقت**
**پڑھنا**۔ رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم سوتے وقت قل ھو اللہ اور قل اعوذ برب الفلق
اور قل اعوذ برب الناس پڑھ کے دونوں ہاتھوں پر دم کرکے سارے بدن پر جہانتک ہاتھ
پہنچتے تھے دونوں ہاتھ پھیر لیتے تھے اور تین بار اسی طرح کرتے تھے یہ وظیفہ اکثر بیماریوں
کیلئے بحکم خدا نافع ہے + **واسطے کثرت احتلام کے** جب بستر پر سونے کیلئے جاوے
والسماء والطارق سے من قوۃ ولا ناصر تک پڑھ لے احتلام سے محفوظ رہے مجرب ہے جاگنے
کیلئے جس وقت آیت اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَانَتْ لَهُمْ جَنّٰتُ
الْفِرْدَوْسِ آخر سورت تک اور قل من یکلوکم آخر تک پڑھ لے اور دعا کرے کہ میں فلانے
وقت جاگ اٹھوں بحکم خدا تعالےٰ اسی وقت جاگ اٹھے + **چور اور آگ سے**
**حفاظت کیلئے** آخر سورہ بنی اسرائیل یعنی قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا
آخر آیت تک سوتے وقت پڑھے اس رات چوری اور آگ لگنے سے محفوظ رہے اور وہ
اسکا مال اور اولاد حفظ الٰہی میں رہے + **بھلے خواب دیکھنے کیلئے** جو شخص سوتے
وقت پڑھ لے یُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَیَبْرَءُ اُمُوْرَنَا اِلَى اللّٰهِ حَسْبُنَا اللّٰهُ نِعْمَ الْوَكِیْلُ
وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ خواب بہتر دیکھے **واسطے دفع بدخوابی**
کے رات کو خوف سے نیند نہ آنے کے لئے سونے کو جب لیٹے تو آیت اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ
یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا پڑھ لے
خوب چین سے سونے نیند اچھی طرح آئے + **واسطے رویت نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم**
کے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جمال مبارک خواب میں نظر آنے کے لئے

باطہارت قبلہ رو سوئے اور سر سیدھے ہاتھ پر رکھے اور یہ دعا پڑھے اللھم انی اسئلک بجلال وجھک الکریم ان ترانی وجہ نبیک محمد صلی اللہ علیہ وسلم واجمع بینی وبینہ یوم القیمۃ فی الدرجات العلیٰ امین ولا تفرق بینی وبینہ برحمتک یا ارحم الراحمین اور سورہ انا اعطینا ہزار بار پڑھ کے سو رہے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زیارت خواب میں ہوتی ہے +

## فصل ۹ اذان اور اقامت کے فائدوں کے بیان میں

جامع ترمذی میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ دعا درمیان اذان اور اقامت کے قبول ہوتی ہے صحابہ نے عرض کیا کہ اسوقت کیا دعا مانگیں آپ نے فرمایا عافیت دنیا اور آخرت کی دعا مانگو صحیح حدیث میں آیا ہے۔ کہ آذان شیطان کو دفع کرتی ہے۔ اور اذان کے سنتے ہی شیطان پیٹھ پھیر کے بھاگ جاتا ہے + واسطے دفع جنون کے۔ ایک جگہ جنون کی بڑی کثرت تھی۔ حضرت ابو زید بن سلم رضی اللہ عنہ نے کہ وہاں کے حاکم تھے فرمایا کہ ہر وقت اذان کی کثرت رکھیں پس جنون کا صدمہ دفع ہو گیا۔ پھر جن وہاں نظر نہ پڑے اذان و اقامت بوقت تولد طفل جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب لڑکا پیدا ہو تو اس کے سیدھے کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہے شیطان کے ضرر پہونچانے سے وہ لڑکا محفوظ رہیگا + واسطے دفع مرگی کے مرگی والے کے اپنے کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہے انشاء اللہ تعالیٰ اچھا ہو جائے۔ واسطے راہ گم کردہ مسافر کے اذان جب مسافر راہ بھول جائے اذان کہے خدا تعالیٰ اسے راہ دکھلائے +

## فصل ۱۰۔ نماز مغفرت گناہ اور دعائے کشائش رزق کے بیان میں

واسطے مغفرت گناہوں کے صحیح مسلم میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

جو شخص بعد نماز کے سبحان اللہ ۳۳ بار الحمد للہ ۳۳ بار اللہ اکبر ۳۴ بار پڑھے اور سینکڑا پورا کرنے کیلئے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ ایک بار کہے اس کے سب گناہ بخشے جائیں۔ اگرچہ کف دریا کے برابر ہوں + واسطے کشایش رزق اور محفوظی کے آفات سے بعد ہر نماز فرض کے لَقَدْ جَاءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ آخر سورۃ تک پڑھے مفید

## فصل ۱۱۔ صبح اور شام کے پڑھنے کی چیزوں کے بیان میں

واسطے محفوظی آگ اور شیطان وغیرہ سے بسم اللہ ما شاء اللہ لا یسوق الخیر الا اللہ بسم اللہ ما شاء اللہ لا یصرف السوء الا اللہ ما شاء اللہ من کان نعمۃ فمن اللہ بسم اللہ ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ حضرت ابن عباس نے فرمایا کہ جو کوئی صبح اور شام تین بار یہ درود پڑھ لیا کرے غرق سے اور آگ سے اور شیطان سے اور بادشاہ ظالم کے ظلم سے اور سانپ اور بچھو کے شر سے محفوظ اور امان میں رہے +

## فصل ۱۲۔ ان دعاؤں کے بیان میں جن سے لڑائی وغیرہ میں مدد ملے

واسطے اثر نہ کرنے ہتھیار کے جو شخص سورۃ ہود لکھ کر اپنے پاس رکھے اس پر کوئی ہتھیار اثر نہ کرے اور اس شخص کو ہیبت نصرت اور ظفر حاصل ہووے۔ واسطے شکست دشمن کے حٰمٓ لا ینصرون بمقابلہ دشمن پڑھے ظفر پاوے اور دشمن کی شکست ہو۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بعض غزوات میں کلمہ فرمایا ہے دیگر برائے ظفر یابی دشمن سورہ کوثر خالی جگہ پر تین سو بار بہ نیت ظفر اعداء پڑھے خدا تعالے اس کی مدد کرے اور دشمن پر غالب رہے۔

## فصل ۱۳۔ دفع نظر بد کے بیان میں

دفع نظر بد کیلئے جسے نظر لگی ہو اسکے گلے میں یا بازو میں یہ دعا لکھ کر ڈال دے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم رددت عین العائن علیہ وعلی احب الناس الیہ فی کبدہ وکلیتہ واحب مالہ الیہ باللہ تعالیٰ المحیط بمالدیہ وان یکاد الذین کفروا لیزلقونک بابصارھم لما سمعوا الذکر ویقولون انہ لمجنون وما ھو الا ذکر للعلمین اللھم انی اسئلک یا کاشف الضر یا مجیب دعوۃ عبد الفقیر یا من علیہ العسیر لیسیر ان یکشف عمن علق علیہ ھذا الکتاب کل عین ناظرۃ ونفس حاسدۃ یا من القلوب ترجف من خشیتہ والجبال تذکدک من ھیبتہ والبحار تفیض من زجرتہ والسموٰت والارض فی قبضتہ والدنیا والاخرۃ فی مملکتہ یا من قدر الاشیاء بقدرتہ ودبرھا بحکمتہ واجراھا علی ارادتہ یا من دلت الاشیاء علی ربوبیتہ یا من سبحہ الرعد المجلجل الھمام والضیاء والظلام والشہور والاعوام والدھور والایام والمطر والغمام وما ھتن شے وما سار وونما وقف وما دما ی وکل شیئ عندہ بمقدار یا شافی کل ذی سقم من سقمہ یا قابل توبۃ العبد عند ندمہ یا مخرج یوسف من الجب ظلمتہ یا کاشف ضر ایوب ومن وجعہ المہ اکشف عمن علق ھذہ العزیمۃ عیون الناظرین وحسد الحاسدین وشر خلقک اجمعین یا ذالقوۃ المتین یا حق یا مبین یا الہ العالمین وصلے اللہ علی سیدنا محمد خاتم النبیین وعلی الہ واصحابہ وازواجہ وذریاتہ اجمعین +

## فصل ۱۴۔ دفع شر دشمن کے بیان میں

دفع شر دشمن کے واسطے حمٓ عٓسٓقٓ کذالک یوحی الیک والی الذین من قبلک اللہ العزیز الحکیم۔ امام غزالی رحمۃ اللہ نے لکھا ہے کہ یہ آیۃ سپر ہے شداید کیلئے اور سبب ہے رزق دینا ہ کا دشمن سے + واسطے خوف اور

شر مردم کے۔ اگر آدمی ایسے شخص کے پاس جائے جس سے خوف شر ہو تو پڑھے۔
رب ادخلنی مدخل صدق واخرجنی مخرج صدق واجعل لی من
لدنک سلطانا نصیرا۔ خدا کے فضل سے وہ کچھ ضرر نہ پہنچا سکے گا +

## فصل ۱۵۔ حفاظت جان و مال کے بیان میں بذریعہ استغفار کے

پچیس بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ
الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ہر روز پڑھ لیا کرے۔ سب آفتوں سے محفوظ رہے

## فصل ۱۶۔ نماز فراخی رزق کے بیان میں :۔

طریقہ نماز واسطے فراخی رزق کے استغفار ہے جس طرح گناہ بخشے جاتے ہیں اسی طرح
رزق کی بھی کشائش ہوتی ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ دو رکعت نماز اس طور پر پڑھے پہلی
رکعت میں بعد الحمد کے آیت وعندہ مفاتح الغیب لا یعلمھا الا ھو آخر
آیت تک اور دوسری میں وما من دابۃ الا علی اللہ رزقھا آخر تک پڑھے
پھر استغفر اللہ الغفور رحیم بکثرت پڑھے رزق فراخ ہو۔

## فصل ۱۷۔ درود شریف کے فضائل اور منافع کے بیان میں

کوئی دعا قبول نہیں ہوتی بغیر اس کے کہ درود شریف اسکے ساتھ ہو قاضی نجم الدین
نے بروایت خضر والیاس علیہم السلام لکھا ہے کہ جناب رسولخدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
فرمایا ہے کہ جب تم کسی مجلس میں بیٹھو بسم اللہ الرحمن الرحیم وصلی اللہ علی
سیدنا محمد کہو خدا تعالے ایک فرشتہ مقرر کرے کہ تمہیں غیبت سے محفوظ
رکھے یہاں تک کہ کسی کی غیبت نہ کرو اور جب اٹھو تب بھی بسم اللہ الرحمن الرحیم
وصلی علی سیدنا محمد۔ کہو لوگ تمہاری غیبت نہ کرینگے۔ فرشتے
باز رکھینگے +

## فصل ۱۸ - دفع مفلسی کے بیان میں

سو بار لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ہر روز پڑھ لیا کرے ہمیشہ تونگر رہے

## فصل ۱۹ - دُعا کے فوائد کے بیان میں

جب دُعا کرنا چاہے پہلے حمد الٰہی کرے پھر درود پڑھے پھر دُعا کرے یہ امر حدیث میں بروایت امام احمد و ترمذی ثابت ہے اور امام جعفر صادق علیہ السّلام نے فرمایا کہ جو شخص پانچ بار اسطرح سے دُعا کرے خدا تعالےٰ قبول فرماتے +

## فصل ۲۰ - دعا ہائے ادائے قرض کے بیان میں

دعا ادائے قرض کیلئے اللھم اکفنی بحلالک عن حرامک واغنی بفضلک عمن سواک رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اگر جبل احد برابر قرض ہو اس دُعا کی برکت سے انشاءاللہ تعالےٰ ادا ہو جائے اور یہ روایت ترمذی سے ہے + واسطے ادائے قرض کے دو رکعت نماز قبل وتر کے پڑھے - ہر رکعت میں بعد الحمد کے قل اللھم مالک الملک سے بغیر حساب تک پانچبار پڑھے کتنا ہی قرض ہو ادا ہو جائے نہایت مجرب ہے +

## فصل ۲۱ - کشائش رزق کے بیان میں

جب گھر میں داخل ہو قل ہو اللہ احد پڑھ لیا کرے - رزق اسکا کشادہ اور وافر ہو جائے یہاں تک کہ وہ شخص تھوڑے ہی عرصہ میں غنی اور مالدار ہو جائے +

## فصل ۲۲ - چیز گمشدہ کے ملجانیکے بیان میں

جب شخص کی کوئی چیز گم ہو جائے یا [illegible] پڑھے اور یہ

نی الماان تک مثقال حبۃ من خردل فتکن فی صخرۃ او فی السموات
او فی الارض یات بہا اللہ اکیس بار پڑھے وہ چیز مل جائے اگر جانور ہو تو
پھر آئے اور خدائے تعالےٰ کے حفظ داماں میں رہے جعفر جابدی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک
نگینہ دجلے میں گر گیا۔ انکے پاس ایک دعائے مجرب چیز گمشدہ کے ملجانے کیلئے تھی انہوں
نے اسے پڑھا اور کہتے ہیں کہ انہیں الٹ پلٹ رہے تھے وہ نگینہ پایا دعا یہ ہے یا جامع
الناس لیوم لاریب فیہ اجمع علی ضالتی اور جو لونڈی غلام بھاگ جائے
اسکے لئے یہ سورتیں پڑھے اور اپنے کپڑے کے ایک کنارے پر دم کرے سورۂ فاتحہ
اور معوذتین اور کافرون تین تین بار بعد اسکے والسماء والطارق ایک بار والضحیٰ تین بار
پھر سورہ والطارق ایک بار پڑھے اور کپڑے میں گرہ لگائے بفضلہ تعالےٰ وہ کپڑا ہے
واسطے باز رہنے لونڈی غلام کے بھاگنے سے جس غلام یا لونڈی کی
بھاگنے کی عادت ہو اس کو کھلاوے گوشت یا دودھ پر دم کرکے امن موسی بہ
فاهتدی وکفر فرعون بربہ فغوی ولو انزلنا ھذا القرآن علی جبل
آخر سورت تک پھر وہ لونڈی یا غلام انشاء اللہ تعالےٰ کبھی نہ بھاگے ✦

# فصل ۲۳۔ دفع بخار وغیرہ کے بیان میں

یہ نقش ایک پاک کپڑے پر لکھکر ایک انڈے پر لپیٹے اور اسے پکا کے جسے بخار آتا ہو اس
کو کھلاوے اور چھلکے اسکے اکٹھے کرکے ایک
کپڑے میں لپیٹ کے بازو پر باندھ لے انشاء اللہ
تعالےٰ بخار سے شفا پائے ✦




واسطے بخار کے بخار والے کی پیٹھ پر اذان اور
اقامت انگلی سے لکھدے خدائے تعالےٰ شفا دے واسطے داڑھ کے درد کے
یکل بناء مستقر فسوف تعلمون لکھکر رکھدے فوراً جاتا رہے ✦ انگوٹھے چوم
کے آنکھوں سے لگانا واسطے درد چشم کے بعض صالحین سے خواجہ خضر علیہ السلام نے

ملاقات کی اور کہا کہ جو شخص دونوں انگوٹھوں کے ناخن چوم کے اپنی دونوں آنکھوں پر اسوقت لگائے جسوقت مؤذن کہے ان محمد الرسول اللہ اور مرحبا حبیبی وقرۃ عینی کہے درد چشم سے بفضل خدا محفوظ رہے +

## فصل ۲۴۔ اذان کے فائدوں اور نفعوں کے بیان میں

واسطے دفع آتشزدگی اور آندھی کے حدیث میں وارد ہے کہ جب آگ لگے تکبیر کہو آگ کو بجھا دیگی۔ اذان بوقت آگ لگنے کے جو کہتے ہیں ماخذ اس کا یہی ہو سکتی ہے اور آندھی اور مصیبتوں کے دفع ہونے کے لئے بھی اذان مجرب ہے +

## فصل ۲۵۔ ان دعاؤں کے بیان میں جو مصیبت زدہ کو دیکھے پڑھے اور پاؤں سن ہونے اور بہشت کے دروازے کھلنے اور فراخی رزق کیلئے

اگر کسی جذامی یا مصیبت زدہ کو دیکھے تو یہ دعا پڑھے وہ بلا اسے ضرر نہ پہونچا سکے گی الحمد للہ الذی عافانی مما ابتلاہ واسطے سن ہونے پاؤں کے ترمذی نے یہ حدیث روایت کی ہے کہ جس کسی کا پاؤں سن ہو جائے تو وہ اپنے بڑے محبوب کا ذکر کرے یعنی ایسے شخص کا جسکو سب سے زیادہ چاہتا ہو سن ہونا جاتا رہے ایکبار حضرت عبد اللہ عمر رضی اللہ عنہ کا پاؤں سن ہو گیا۔ انہوں نے کہا یا محمد فوراً پاؤں انکا اچھا ہو گا۔ اپنے ہاتھ اور پاؤں کے ناخن اپنے ادب من سے تر کرے فوراً سن ہونا جاتا ہے اور آرام ہو +

واسطے کھلجانے بہشت کے آٹھوں دروازوں کے جو شخص بعد وضو کے کلمہ شہادت پڑھ لے اسکے لئے آٹھوں دروازے بہشت کے کھل جاوینگے۔

واسطے فراخی رزق کے حدیث ہے صحیح مسلم میں کہ سورہ انا انزلنا ۳۶ بار پڑھ کے پانی پر دم کرکے کپڑے پر چھڑک لے جب تک اس کپڑے کو پہنے رہے رزق کثیر حاصل ہوتے +

# فصل ۲۶۔ دعائے تحفہ ابدال کے بیان میں

خواجہ خضر علیہ السلام نے بعض صالحین کو واسطے دفع ہر تکلیف و مصیبت کے خواب میں یہ دعا تعلیم فرمائی۔ یا لطیف بخلقہ یا علیم بخلقہ یا خبیر بخلقہ الطف بی یا لطیف یا علیم یا خبیر اسکے پڑھنے سے ہر قسم کی مصیبت دور ہوتی ہے +

# فصل ۲۷۔ حفاظت اہل و عیال مسافر وغیرہ کے بیان میں

واسطے حفاظت اہل و عیال مسافر کے لازم ہے کہ مسافر چلتے وقت اپنے اہل و عیال سے کہے اَستَودِعُکُمُ اللہَ الَّذِی لَا یُضِیعُ اَمَانَتَہٗ پس اللہ تعالےٰ اس کے اہل و عیال کو محفوظ رکھے یہ حدیث مسند امام احمد میں ہے۔ دعا جو مسافر سے چلتے وقت لوگ کہیں اَستَودِعُ اللہَ دِینَکَ وَ اَمَانَتَکَ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم یہی فرماتے تھے + واسطے دفع شرارت جانور کے اسکے کان میں یہ آیت پڑھے اَفَغَیرَ دِینِ اللہِ یَبغُونَ وَلَہٗ اَسلَمَ مَن فِی السَّمٰوٰتِ وَالاَرضِ طَوعًا وَّکَرھًا وَّاِلَیہِ یُرجَعُونَ ٥ اس جانور کی شرارت جاتی رہے + آیۃ الکرسی اور لایلاف واسطے محفوظی کے جمیع آفات سے بعضے علماء نے لکھا ہے کہ ہم نے یہ عمل باربار آزمایا مجرب ہے آیۃ الکرسی گھر سے نکلنے کے قبل پڑھے جبتک گھر میں پھر نہ آئے کوئی آفت اسے نہ پہونچے اور سفر سے پہلے سورہ لایلاف کا پڑھنا باعث امن و عافیت، ہر شر و برائی سے ہے +

# فصل ۲۸۔ مریض کے ساتھ کھانا کھانے کی دعا

اگر مریض کے ساتھ کھانا کھانے سے مرض کے ترقی ہونیکا خوف ہو تو یہ دعا کھانیکے وقت پڑھے بِسمِ اللہِ ثِقَۃً بِاللہِ وَتَوَکُّلاً پھر سے ضرر نہ ہو +

## فصل ۲۹۔ دلہن کے بیاہ لانیکے وقت کی دعا اور حمل اور اسقاط حمل اور تولد بسیر خوشتر اور عورت مرد کے پیدا ہونے کی دعاؤنکے بیان میں

دلہن کو بیاہ لائے تو یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَ مَا جَبَلْتَھَا عَلَیْہِ۔ یہ حدیث ابوداؤد نے روایت کی ہے واسطے حاملہ ہونے عورت کے نہایت مجرب ہے چاہیئے کہ جب عورت حیض سے پاک ہو نہاوے تو ایک بکری کا بچہ فربہ پرورده ذبح کر کے اسکو ایک دیگچی میں پکاوے اور اسکا آب یخنی کا تھوڑا سا رکھا ہو دل میں پی لے اور یہ آیات شریفہ ایک برتن پاک صاف میں اسطرح سے لکھے کہ کوئی حروف مثانہ ہوا سے دھو کے عورت کو وقت جماع کے پلاوے دعا یہ ہے۔ اول سورہ فاتحہ اور درود شریف بعد اسکے اَبْجَدْ ھَوَّزْ حُطِّیْ کَلِمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَذْ اور بعد اسکے اِنَّمَا اَنَا رَسُوْلُ رَبِّکَ لِاَھَبَ لَکَ غُلَامًا زَکِیًّا قَالَ کَذٰلِکَ قَالَ رَبُّکَ ھُوَ عَلَیَّ ھَیِّنٌ وَلِنَجْعَلَہٗ اٰیَۃً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَۃً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَۃً مِّنَّا وَکَانَ اَمْرًا مَّقْضِیًّا فَحَمَلَتْہُ بِاِذْنِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَحَمَلَتْہُ بِلُطْفِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَحَمَلَتْہُ بِلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ فَحَمَلَتْہُ فَانْتَبَذَتْ بِہٖ مَکَانًا قَصِیًّا اِنَّمَا اَمْرُہٗ اِذَا اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ فَسُبْحَانَ الَّذِیْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ سُبْحَانَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ انشاء اللہ تعالے حمل رہے اور لڑکا پیدا ہوے واسطے اسقاط نہ ہونے حمل کے۔ وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ مِائَۃً وَازْدَادُوْا تِسْعًا قُلِ اللّٰہُ اَعْلَمُ لکھ کے اور تعویذ بنا کے عورت کے گلے میں باندھ دے بفضلہ تعالیٰ اسقاط حمل نہ ہوے واسطے تولد بسیر خوشتر کے سورہ یوسف صاف اور صحیح ایسی لکھے کہ کوئی حرف مثانہ ہو اور تعویذ بنا کے حاملہ عورت کے گلے میں ڈالدے

انشاء اللہ تعالےٰ بیٹا خوبصورت اور رسید جو سب بڑے بڑے کاموں سے محفوظ رہے +

تدبیر قادر ہونے مرد کے عورت پر حضرت حسن بصری سے لوگوں نے ایک مرد کا حال بیان کیا کہ اسکا بیاہ ہوا مگر عورت پر وہ قادر نہ ہو سکا حضرت نے فرمایا کہ دو انڈے بھنے ہوئے لاؤ وہ لوگ لائے آپ نے انکا چھلکا اتار کے ایک پر وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ط لکھ کے مرد کو دیا اور دوسرے انڈے پر وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ لکھ کے عورت کو دیا اور فرمایا کہ کھاؤ جب دونوں نے کھالیا حضرت نے کہا جاؤ اور اپنا کام کرو پس وہ مرد بہ برکت اس عاشرلیغہ کے عورت پر بخوبی قادر ہوا

## فصل ۳۰ ۔ اسم اعظم کے بیان میں

لفظ اللہ اسم اعظم ہے اگر بکمال اعتقاد اور صدق دل اور نیت اور عظمت اور حضور پر قالب سے اس نام کو پڑھ کر دعا مانگے بیشک قبول ہو اور اگر یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ کثرت سے پڑھا کرے دل اسکا زندہ رہے اور عقل نیک اور کامل ہو +

## فصل ۳۱ ۔ رہائی قیدی کے بیان میں

نقش مرقومہ ذیل کو جس کے ہر ضلعے میں ۴۵ ہیں جس کے پانوں کے نیچے کی پاک مٹی ایک پاک تختے پر بچھا کر ساتویں ساعت جمعے میں کہ ساعت شمس ہے نکھ کر پھر اس مٹی کو پاک کپڑے میں لپیٹ پاک اور ٹھنڈی جگہ پر قرب گھڑے کے رکھ دے بفضلہ تعالےٰ قیدی چھوٹ جائے +

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

دیگر برائے رہائی قیدی

مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ ط دو ہزار ایک جلسے میں پڑھنے سے بفضلہ تعالےٰ قید سے نجات پائے +

## فصل ۳۲ ۔ دفع قتل و دیگر تکلیف شدہ یار کے بیان میں

خوف قتل وغیرہ کیلئے اگر کسی کو اپنے قتل یا کسی اور تکلیف کا خوف ہو ایک بکری سالم کہ جسمیں کوئی عیب ہو۔ کان کٹی لنگڑی سینگ ٹوٹی نہ ہو اور سب شرائط قربانی کے اسمیں پائے جائیں لائے اور علیحدہ جگہ میں جہاں کوئی نہ دیکھے رو بقبلہ ذبح کرے۔ اور وقت ذبح کے یہ کہے اَللّٰھُمَّ ھٰذَا لَکَ لَکَ اَللّٰھُمَّ ھٰذَا اِنِّی تَتَقَبَّلَہٗ مِنِّی۔ اور اسکے خون کیلئے جو گڑھا کھودے بعد ذبح کے اوسے مٹی سے بند کر دے کہ کوئی اسکا خون بھی نہ دیکھے اور وہاں پر کسی کا پاؤں بھی نہ پڑے۔ پھر گوشت کے ساتھ حصے کرکے فقرا اور مساکین کو بانٹ دے اور آپ اس میں سے نہ کھائے اور نہ وہ شخص کہ جسکا خرچ اسمیں ہوا ہو تو یہ بکری اس شخص کا فدیہ یعنی بدلا ہو جائیگی۔ اور وہ شخص آفت سے محفوظ رہیگا اور یہ مجرب ہے +

دفع دشمن کے لئے درمیان سنت اور فرض فجر کے سورہ الم ترکیف اکتالیس بار اور اَللّٰہُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ الْقَاھِرُ کُلَّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ نَاصِرُ الْحَقِّ حَیْثُ کَانَ بِہِ الْحَوْلُ وَالْقُوَّۃُ اِنْ کَانَتْ اِلَّا صَیْحَۃً وَّاحِدَۃً فَاِذَا ھُمْ خَامِدُوْنَ اکتالیس بار پڑھے دشمن دفع ہو جائے مگر لازم ہے کہ خدا سے ڈرے اور جو قابل دفع کرنے کو ہو اسی کیلئے پڑھے اور وہ بھی جب کوئی چارہ نہ ہو +

## فصل ۲۳۔ آسیب زدہ اور مرگی والے کے بیان میں

آسیب زدہ اور مرگی والے کیلئے پاک پانی پر سورہ فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور پانچ یا تین اول سورہ جن کی پڑھکر دم کرے اور اسکے منہ پر چھینٹا مارے بفضلہ تعالے اچھا ہو جائے + دیگر آسیب زدہ الٓمّٓ الٓمّٓصٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ کٓھٰیٰعٓصٓ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ مع بسم اللہ پڑھ کے دم کرے فوراً اچھا ہو جائے اور پھر کبھی آسیب کا خلل نہ ہو دیگر آسیب زدہ یا مرگی والے کیلئے داہنے کان میں تو اذان کہے اور بائیں میں اقامت اچھا ہو جائے۔ فائدہ ہمیشہ کہ جس کے پاس سینگ ہو

اسکے نزدیک جن نہیں آتے اور آسیب زدہ کو ہینگ سونگھا دیں تو آسیب دفع ہو جائے۔

## فصل ۳۴ - زخم خفیف اور چوٹ اور کرّیلا اور درد وغیرہ کے بیان میں

جس کسی کے پھوڑا یا پھنسی یا کوئی اور طرح کا زخم ہو جائے اسکو اول انگلی شہادت میں لب لگا کے مٹی پر رکھے اور پھر اٹھا کر اس زخم پر ملے اور اس دعا کو پڑھتا جائے۔ بِسْمِ اللّٰہِ تُرْبَۃُ اَرْضِنَا بِرِیْقَۃِ بَعْضِنَا یُشْفٰی سَقِیْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا اللہ تعالیٰ کے حکم سے اچھا ہو جاتے۔ واسطے کرّیل کے یعنی کان کے پاس جو ورم ہوتا ہے اس پر انگلی سے لکھے وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِہِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِہِ الْاَرْضُ اَوْ کُلِّمَ بِہِ الْمَوْتٰی بَلْ لِّلّٰہِ الْاَمْرُ جَمِیْعًا ورم جاتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ واسطے واد کے واد پر مَثَلُ کَلِمَۃٍ خَبِیْثَۃٍ ساری آیت لکھے واد جاتا رہے۔ واسطے شفائے مریض کے صحیح نسائی میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص بیمار کی عیادت کو جائے اسکے پاس سات بار اَسْئَلُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَنْ یَّشْفِیَکَ پڑھے وہ بیمار شفا پائے آیات شفا حضرت ابو القاسم قشیری سے روایت ہے اور فرماتے ہیں کہ بڑا بیٹا میرا بیمار تھا میں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا اور بیٹے کا حال بیان کیا۔ آپ نے فرمایا کہ آیات شفا کیوں نہیں استعمال کرتے میں نے آیات شفا لکھ کے اور پانی سے دھو کے لڑکے کو وہ پانی پلایا فوراً اچھا ہو گیا آیات شفا یہ ہیں وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَیَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِہَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُہٗ فِیْہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ہُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَاِذَا مَرِضْتُ فَہُوَ یَشْفِیْنِ قُلْ ہُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ہُدًی وَّشِفَآءٌ علما نے لکھا ہے کہ آیات ہر بیماری کیلئے شفا ہیں اور ہر درد کیلئے دوا ہیں اور بہت مجرب ہیں

## فصل ۳۵ - قوت حافظہ کے بیان میں

زیادتی حافظہ کیلئے سورہ الم نشرح چینی کے برتن میں لکھ کر پانی سے دھو کے پی لے خدا کے فضل سے حافظہ اس کا بہت قوی ہو جائے +

## فصل ۳۶- حصول مراد اور ظلم و تکلیف سے محفوظی کے بیان میں

حصول مراد کیلئے جمعے کے روز طلوع آفتاب سے غروب تک رو بہ قبلہ باوضو تنہائی میں بیٹھے اور یَا اللہُ یَارَحمٰن پڑھتا رہے اور سات جمعے تک برابر یہ عمل کرے پھر اللہ سے اپنی مراد مانگے بیشک حاصل ہو + واسطے محفوظی کے ہر ظلم اور تکلیف سے سنت فجر میں جو شخص سورہ فاتحہ کے بعد پہلی رکعت میں الم نشرح اور دوسری رکعت میں الم ترکیف پڑھے اس دن ہر ظالم کا ہاتھ اس سے کوتاہ رہے اور ہر برائی سے محفوظ رہے

## فصل ۳۷- حفاظت آگ اور چوری وغیرہ کے بیان میں

از در ل ر ہ کلا مہینے کی ۱۴ تاریخ لکھ کے گھر میں رکھ لے وہ گھر آگ اور چوہے اور چور سے محفوظ رہے اور سب چیزیں بحکم خدا تعالےٰ سلامت رہیں +

## فصل ۳۸- ٹیڈی اور پسوؤں وغیرہ کے دفع کے بیان میں

واسطے دفع ٹیڈی کے چار رقعوں میں یہ آیت وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْاَرْضِ لِيُفْسِدَ فِيْهَا وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ لکھے اور کھیت کے چاروں کونوں پر دفن کرے انشاءاللہ تعالےٰ وہ کھیت محفوظ رہے + پسوؤں کے دفع کیلئے تفسیر مرادمتیٰ لکھا ہے کہ ایک پیالے پانی پر وَمَا لَنَا اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنَا سُبُلَنَا آخر آیت تک سات بار پڑھے پھر کہے اِنْ كُنْتُمْ [illegible] بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ اَيَّتُهَا الْبَرَاغِيْثُ فَكُفُّوْا عَنَّا شَرَّكُمْ وَاَذَاكُمْ اور اس پانی کو چارپائی کے چاروں پاؤں کے گرد چھڑک دے اس رات چین سے سوئے اور پسو اس سے نہ ستائیں + ایضاً چار لکڑیاں انجیر کی ایک بکری مذبوح کے

خون سے تر کرکے ان پر دعا پڑھے اَیَّتُھَا الْبَرَاغِیْثُ السُّوْدُ اَنکم مِنْ حَمَلَۃِ الْجُنُوْدِ اُقْسِمُ عَلَیْکُمْ بِالْوَاحِدِ الْمَعْبُوْدِ الَّذِیْ اَھْلَکَ عَادًا وَّثَمُوْدَ اَنْ تَجْمَعُوْا عَلٰی ھٰذَا الْعُوْدِ لَا یَبْقٰی مِنْکُمْ وَالِدٌ وَّلَا مَوْلُوْدٌ اور انھیں گھر کے چاروں کونوں میں رکھدے سب پسّو ان لکڑیوں پر جمع ہو جائینگے مگر شرط یہ ہے کہ ان میں سے کسی کو نہ مارے ۔

## فصل ۳۹ منہ کے کھلجانے اور صبح کو نہانیکے فائدہ میں

اگر کسی عورت نے مرد کو بند کر دیا ہو سورۂ لم یکن الذین کفروا ایک پاک برتن میں صاف لکھے کہ کوئی حرف اسکا مٹا ہوا نہ ہو اور اسے دھو کے پئے اسی طرح تین دن تک کرے۔ انشاء اللہ تعالے کھلجا دے اور عورت پر قادر ہو۔ صبح کو نہانیکا فائدہ جو شخص وقت طلوع فجر ہمیشہ نہایا کرے اسے جادو اثر نہ کرے اور نظر بد جن و انس کی نہ ہوے اور وہ تندرست رہے چہرہ اسکا نورانی ہو جائے۔ اور دعا اس کی قبول ہو اور دعا اس پر اثر نہ کرے ۔

## فصل ۴۰ عمل حب وغیرہ کے بیان میں

حب کا عمل شب جمعہ میں آدھی رات کو تین بار یہ آیت پڑھے۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اور اس کے بعد اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الرَّبُّ حَسْبِیْ فُلَانُ بْنُ فُلَانَۃَ وَفُلَانَۃُ بِنْتُ فُلَانَۃِ اَعْطِفْ قَلْبَہٗ اَوْ قَلْبَھَا عَلَیَّ وَقَدِّمْہُ اَوْ قَدِّمْھَا اِلَیَّ اور بجائے فلاں بن فلانت نام اس شخص کا اور اس کی ماں کا لے جسکی محبت اور چاہ منظور ہو اور فلانت بنت فلانت اسلئے ہے کہ اگر وہ عورت ہو تو اسکی ماں کا نام لیوے اور اسکا بھی پس وہ شخص اس پر مہربان ہو جائے اور اگر ماں کا نام نہ معلوم ہو ابن حوا یا بنت حوا کہدے عاملوں کا یہ بھی طریقہ ہے ۔

عمل دوسرا حُبّ کا۔ اللہ اکبر نو بار بسم اللہ الرحمن الرحیم دس بار آیۃ الکرسی اخلاص معوذتین اور یہ دعا ایک کاغذ پر لکھے اَللّٰھُمَّ اعطف قَلْبَ فلان بن فلانۃ اَوْ فُلَانَۃِ بِنْتِ فُلَانَۃٍ عَلٰی ابْنِ فُلَانٍ اَوْ بِنْتِ فُلَانَۃٍ اور اپنے داہنے بازو پر باندھ لے مطلب حاصل ہو پہلے فلاں بن فلانہ کی جگہ نام مطلوب کا اور دوسری جگہ نام طالب کا لکھے +

عمل تیسرا حُبّ کا۔ ایک حلوے کے ٹکڑے پر لفظ بدوح لکھکے جسے کھلا دوے وہ شخص اس کو بہت چاہنے لگے اور اس سے محبت کرے اور اگر بدوح ایک چھری پر لکھکر کوئی چیز اس چھری سے کاٹ کے کسیکو کھلا دے وہ اس سے بہت محبت کرنے لگے واسطے دفع بغض چند اشخاص کے آیہ شریفہ وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِنْ غِلٍّ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ تک ایک حلوے کے ٹکڑے پر سوکھی قلم سے لکھ کے انہیں کھلاوے بحکم خدائے تعالےٰ صلح ہو جائے +

## فصل ۴۱۔ آسانی وضع حمل کے بیان میں

حاملہ کی ران پر آیۃ کَھُمُ الَّیْلُ۔ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ تک لکھے اور نجاست سے بچائے خدائے تعالےٰ کے فضل و کرم سے وضع حمل میں آسانی ہو +

## فصل ۴۲۔ سرسبزی باغ کے بیان میں

سورہ فاتحہ لکھے لیکن مالک یوم الدین تک سات بار ہوا سے پانی سے دھوکے باغ کے درختوں پر چھڑک دے۔ اگر پھلنا موقوف ہو گیا ہو اور درخت سوکھ گئے ہوں بہ برکت اس عمل کے سرسبز ہو جائیں اور پھل کثرت سے آنے لگے +

## فصل ۴۳۔ نماز واسطے حصول مطلب بہ تعلیم خضر کے بیان میں

خواجہ خضر علیہ السّلام نے بعض عُبّاد کو تعلیم کیا کہ دو رکعتیں پڑھیں پہلی رکعت میں الحمد کے سورہ

نفلیا دس بار اور دوسری رکعت میں سورۂ قل ہو اللہ گیارہ بار پڑھے اور بعد سلام کے سجدہ کرے اور سجدے میں دس بار درود شریف اور دس بار سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۔ اور دس بار رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ پڑھے پھر اللہ تعالےٰ سے اپنی حاجت مانگے خدا تعالےٰ کے فضل و کرم سے وہ مطلب اسکا حاصل ہو +

# فصل ۴۴۔ تاثیرات حروف کے بیان میں

حروف چار قسم کے ہیں (۱) حار (۲) بارد (۳) رطب (۴) یابس۔ حار یہ ہیں ا ہ ط م ف ش ذ کہ انکے اکٹھا کرنیسے اہطمفشذ حاصل ہوتا ہے اور بارد حروف یہ ہیں ک س ق ث ظ کہ مجموعہ ان کا جزکس قثظ ہوتا ہے۔ اور حروف رطب یہ ہیں۔ ر ح ع د خ غ کہ ان کے جمع کرنے سے زحلع رخغ ہوتا ہے اور یابس حروف یہ ہیں ب و ی ن ص ت ض کہ انکے جمع کرنے سے بوین صتض ہوتا ہے۔ جو شخص حروف حرارت کو موافق انکے عدد کے ۱۱۲۵ بار شدت سردی میں پڑھے۔ بدن اس کا گرم ہوجائے اور پسینہ آئے اور اسی طرح بارد ان کے اعداد کے موافق گرمی میں پڑھے سردی خوب حاصل ہو۔ اور دفع یبوست کے لئے حروف رطب اور دفع رطوبت کیلئے حروف یابس ایسی ہی تاثیر رکھتے ہیں اور صورت پڑھنے کی یہ ہے کہ ہر قسم کا جو مجموعہ لکھا ہے اُسے پڑھے +

# فصل ۴۵۔ قوت ایمان روشنی دل حصول کشف وغیرہ کے بیان میں

حروف اسم شریف الرحمٰن اور حروف اسم شریف اللہ پاک برتن میں لکھ کر آب زمزم یا گلاب یا مینہ کے پانی سے پی انشاء اللہ تعالےٰ ایمان پر ثابت رہے اور دل اس کا منور ہوجائے یہاں تک غیب کی چیزوں کو دیکھنے لگے۔ اگر چالیس صبح اسکی

مداومت کرے اور سے نشان عظیم اور سعادت عظمیٰ حاصل ہو اور صاحب کشف ہو جائے
اور خدا کے نور سے اسکی بینائی ہو اور جب لب دعا کیلئے ہلائے قبل تمام ہونے دعا
کے دعا اسکی قبول ہو اللہ تعالےٰ کے فضل اور اسکے ناموں کی برکت سے +
واسطے تولد فرزند کے اسم مبارک الرحمن اللہ کے حرف الگ الگ ایک تن
میں لکھکر گلاب جسمیں تھوڑا سا مشک ملا ہو دھو کے عورت کو بوقت حیض سے
پاک ہونیکے پلاوے انشاءاللہ بیٹا بابرکت جنے +

## فصل ۴۶۔ دفع مصیبت کے بیان میں

ابیات مندرجہ ذیل باخشوع وخضوع تکرار پڑھے مصیبت وغم دفع ہو جائے۔ ابیات

وَكَمْ لِلّٰهِ مِنْ لُطْفٍ خَفِيٍّ ۔ يَدِقُّ خَفَاهُ عَنْ فَهْمِ الذَّكِيِّ
وَكَمْ يُسْرٍ اَتٰى مِنْ بَعْدِ عُسْرٍ ۔ وَفَرَّجَ كُرْبَةَ الْقَلْبِ الشَّجِيِّ
وَكَمْ اَمْرٍ تُسَاءُ بِهٖ صَبَاحًا ۔ فَتَاتِيْكَ الْمَسَرَّةُ بِالْعَشِيِّ
اِذَا ضَاقَتْ بِكَ الْاَحْوَالُ يَوْمًا ۔ فَثِقْ بِالْوَاحِدِ الْفَرْدِ الْعَلِيِّ
تَوَسَّلْ بِالنَّبِيِّ فَكُلُّ عَبْدٍ ۔ يُغَاثُ اِذَا تَوَسَّلَ بِالنَّبِيِّ

## فصل ۴۷۔ دفع قزاق کے بیان میں

روایت عجیب دفع قزاق کے بارے میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے عہد مبارک میں ایک سوداگر مدینے سے شام کو تجارت کیلئے جاتا تھا اتفاقاً راہ میں ایک قزاق نے جو گھوڑے پر سوار تھا۔ اسے آگھیرا سوداگر نے کہا مال لیلے اور مجھے جانے دے۔ قزاق نے کہا مال تو میرا ہے مگر میں تجھے قتل کرنا چاہتا ہوں۔ جب سوداگر نے دیکھا کہ کسی طرح نہیں مانتا ہے۔ کہا مجھے اتنی مہلت دے کہ میں دو رکعت نماز پڑھ لوں۔ قزاق نے کہا اچھا سوداگر نے وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھ کے دعا مانگی یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ

یا مبدئ یا فعال لما یرید اسئلک بنور وجهک الذی ملاء
ارکان عرشک وبقدرتک التی قدرت بها علی جمیع خلقک
وبرحمتک التی وسعت کل شیئ لا اله الا انت یا مغیث اغثنی

۳ بار جب دعا سے ایکبارگی ایک سوار آپہونچا اور اس کے ہاتھ میں ایک حربہ آگ کا تھا اس نے قزاق پر حملہ کر کے اُسے مار ڈالا تاجر نے پوچھا کہ اے بندۂ خدا تم کون ہو کہ تم نے میری مدد مانگی اس نے کہا میں تیسرے آسمان کا فرشتہ ہوں جب کہ تیری دعا تیسرے آسمان تک پہونچی دروازے آسمانوں کے کھلے جب تیسری بار تو نے دعا ختم کی حضرت جبرائیل علیہ السلام آئے اور کہا کون ہے جو اس مصیبت زدہ کو بچائے پس میں خدا تعالے سے درخواست کر کے اسکے قتل کیلئے اترا۔ تاجر نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور میں حاضر ہو کر یہ ماجرا بیان کیا آپ نے فرمایا کہ خدا تعالے نے تجھے اسمائے حسنیٰ تعلیم کئے کہ جو کچھ انکے ذریعہ سے دعا کرے قبول ہو اور جو مانگے ملے اس قصے کو امام شافعی رحمتہ اللہ علیہ نے ذکر کیا ہے اور فرمایا ہے کہ اس حدیث کو علما کی ایک جماعت نے روایت کیا ہے

حکایت دفع شر رہزن

ایک شخص کوفے میں خچر کرائے پر چلایا کرتا تھا۔ ایکدن ایک شخص شہر سے باہر اُس کے خچر پر ایک دینار دیکر سوار ہو لیا۔ ایک جگہ دو راہا تھا خچر والا جس راہ سے ہمیشہ جایا کرتا تھا اسی راہ پر چلا سوار نے کہا دوسری راہ اچھی ہے آخر اسے دھوکا دیکے دوسری راہ پر لیچلا تھوڑی دیر کے بعد دیکھا کہ راہ بہت خراب ہے۔ اور جا بجا نعشیں پڑی ہیں اسوقت سوار مذکور نے کہا خچر اور اسباب لے لے۔ میرے قتل کرنیسے تجھے کیا فائدہ ہے قزاق نے کہا کہ میں پہلے تجھے قتل کرونگا۔ اس نے کہا اچھا مجھے دو رکعت نماز پڑھنے کی مہلت دے۔ قزاق نے سنکر کہا اچھا اس نے دو رکعت نماز پڑھی اور دعا کی پھر چلا کے کہا اَمَّن یُجِیبُ المُضطَرَّ اِذَا دَعَاہُ وَیَکشِفُ السُّوءَ اور دیا یکبارگی ایک سوار ہرے جنگل سے نکلا۔ اور جھپٹ کے اس قزاق کو نیزہ مار کر قتل کیا وہ گرا اور اُس پر آگ مشتعل ہوئی خچر والے نے خدائے تعالٰی کے حضور میں سجدہ کیا پھر سوار سے

پوچھا کہ تم کون ہو اس نے کہا کہ میں ایک بندہ ہوں اس ذات کا جسکی شان ہے یُجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ کہ اب تیرا جہاں جی چاہے وہاں چلا جا +

## فصل ۴۸۔ وظیفہ آخر شب کا واسطے حصول عظمت اور شوکت کے

بوقت سحر یہ آٹھ اسم مبارک پڑھے اَلْمَلِکُ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ الْغَنِیُّ الْمُتَعَالُ ذُوالْجَلَالِ الْمُھَیْمِنُ الْکَبِیْرُ امور تکلیف دفع ہو جائیں اور اس شخص کو عظمت اور شوکت حاصل ہو اور وسواس دفع ہو + واسطے حصول مطالب کے یہ اسم مبارک اَلْمُحِیْطُ الْعَالِمُ الرَّبُّ الشَّھِیْدُ الْحَسِیْبُ الْفَعَّالُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْخَلَّاقُ الْمَنْصُوْرُ ذکر ہیں اہل مکاشفات کا اور جو ہمیشہ انکا ذکر کرے اسکا مطلب جلد حاصل ہو اور جو آدھی رات کو انکا ذکر کرے عجیب برکت پائے اور یہ اسما سبب حفظ جسم و جان اور باعث تقوی الخ ہیں۔ اور جو انکی مداومت کرے عالم علوی کے اسرار دیکھے اور اسکے واسطے کل عالم مسخر ہو جائے +

## فصل ۴۹۔ طریقہ نماز حصول مراد کے لئے

امام غزالی نے احیاء العلوم میں لکھا ہے کہ جسکو کوئی مشکل پیش آئے امر دین یا دنیا میں اور وہ اس کی آسانی چاہے تو بارہ رکعتیں پڑھے ہر رکعت میں بعد الحمد کے آیۃ الکرسی اور قل ہو اللہ گیارہ بار پڑھے جب پڑھ چکے سجدہ کرے اور سجدے میں یہ دعا پڑھے سُبْحَانَ الَّذِیْ لَبِسَ الْعِزَّ وَقَالَ بِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ تَعَطَّفَ بِالْمَجْدِ وَتَکَرَّمَ بِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ اَحْصٰی کُلَّ شَیْئٍ بِعِلْمِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ لَا یَنْبَغِی التَّسْبِیْحُ اِلَّا لَہٗ سُبْحَانَ ذِی الْمَنِّ وَالْفَضْلِ سُبْحَانَ الَّذِیْ الْعِزِّ وَالْکَرَمِ اَسْئَلُکَ بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِکَ وَمُنْتَہَی الرَّحْمَۃِ مِنْ کِتَابِکَ وَبِاسْمِکَ الْاَعْظَمِ وَجَدِّکَ الْاَعْلٰی وَکَلِمَاتِکَ التَّامَّۃِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُھُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

بعد اس کے اپنی حاجت مانگے تو انشاء اللہ تعالیٰ مطلب حاصل ہو۔ یہ نماز ابن مسعود نے آنحضرت صلعم سے روایت کی ہے ✦

## فصل ۵۰۔ دفع مصیبت کے بیان میں ✦

جب آدمی کو ایسی مصیبت کا خوف ہو جس میں جان کا اندیشہ ہو تو پڑھے وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا انشاء اللہ تعالیٰ کے فضل سے وہ دفع ہو جائے ✦

## فصل ۵۱۔ دفع آسیب کے بیان میں

حضرت اوزاعی رضؓ سے حکایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ مجھے ایک آسیب نظر پڑا میں نے کہا۔ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اس نے کہا تم نے بڑے شخص کی پناہ مانگی اور یہ کہہ کے نظر سے غائب ہو گیا ✦

## فصل ۵۲۔ دفع داد کے بیان میں

داد کے لئے ایک ڈورہ لے اور اس پر یہ آیت وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ نِ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ہر گرہ پر ایک بار پڑھ کے تین گرہیں لگائے اور یہ ڈورہ داد والے کے باندھے بفضلہ تعالیٰ داد جاتا ہے ✦

## فصل ۵۳۔ فوج دشمن کے شکست دینے کے بیان میں

وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى اور اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ سے اشتاتا تک پڑھ کے ایک مٹی پر دم کر کے دشمنوں کی فوج پر مارے بحکم خدائے تعالیٰ وہ سب بھاگ جائیں اور انہیں شکست کامل ہو یہ طریقہ مجرب ہے ✦

# فصل ۵۴۔ دفع حبس بول کے بیان میں

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا لکھ کے پی لے پیشاب اگر بند ہوگیا ہو کھل جائے

ایضاً سورہ اِنَّا اَعْطَیْنَا لکھ کے دھو کے پیئے یہ بھی پیشاب کھلنے کیلئے نافع ہے۔

# فصل ۵۵۔ حصول مراد کے لئے ختم قرآن کے بیان میں

قضائے حاجت کیلئے اس طور سے ختم قرآن کرے کہ جمعہ کے دن سورہ فاتحہ سے آخر سورہ مائدہ تک شنبے کو سورۂ انعام سے آخر سورہ توبہ تک یکشنبے کو سورہ یونس سے آخر سورۂ مریم تک دوشنبے کو سورہ طٰہٰ سے آخر سورہ قصص تک سہ شنبہ کو سورہ عنکبوت سے آخر سورہ ص تک اور چہار شنبے کو سورۂ زمر سے آخر سورہ رحمٰن تک پنجشنبے کو سورۂ واقعہ سے آخر قرآن شریف تک پڑھے بعد ختم کے سجدہ کرے۔ اور اللہ تعالےٰ سے حاجت مانگے۔

# فصل ۵۶۔ دعائے پناہ آسیب اور ظالم کے بیان میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ بِسْمِ اللّٰهِ الْخَالِقِ الْاَكْبَرِ حِرْزًا مِمَّا اَخَافُ وَاحْذَرُ لَا قُدْرَةَ لِلْمَخْلُوْقِ مَعَ الْخَالِقِ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ۞

یہ دعا پناہ کی ہے جو کوئی اسکو محل خوف میں پڑھے آسیب اور بلا سے اور حاکم کے شر سے محفوظ رہے دعا حفاظت وبا کی یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ ذُنُوْبِيْ قَدْ عَظُمَتْ وَجَلَّتْ وَاَنْتَ سَيِّدِيْ وَاِلٰهِيْ اَعْظَمُ وَاَجَلُّ اَللّٰهُمَّ اَعِنِّيْ عَلٰى رِضَاكَ لَا رِضَا اِلَّا بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ وَاَدِمْ عَلَيْنَا النِّعَمَ وَاصْرِفْ عَنَّا

اللّٰهُمَّ وَالِهٖ جُزِّ وَالعَذَابَ وَالْاَلَمَ اِنَّكَ اَنْتَ اَهْلُ الْعِزِّ الْاَكْرَمِ۔
اٰمِیْنَ اٰمِیْنَ ۵ جو شخص اسے پڑھا کرے مرض و با سے اور جملہ آفات و بلا سے بفضل
خدا محفوظ رہے +

# فصل ۵۷۔ تلاوت قرأت قرآن مجید کے بیان میں

تلاوت قرآن مجید سب عبادتوں سے افضل ہے صحیح حدیث میں آیا ہے کہ جو شخص
ایک حرف قرآن مجید کا پڑھے اسکو ایک حسنہ ملے اور ہر نیکی کا ثواب دس گنا ہے یعنی
قرآن مجید کے پڑھنے والے کو ہر حرف کے عوض میں دس نیکیوں کا ثواب ملتا ہے جناب
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک آدمی نے خواب میں دیکھا اور ثواب قرأت قرآن مجید
کا پوچھا آپ نے بہت فائدے دنیا و آخرت کے بیان فرمائے پھر اس شخص نے پوچھا
بحضور قلب یا بے حضور قلب۔ آپ نے فرمایا بحضور قلب ہو یا بے حضور قلب سمجھے یا
بے سمجھے۔ جمعے کو الحمد اور قل پڑھنے کے فائدے ابن البر الصیف نے
کتاب فضل جمعہ میں لکھا ہے۔ کہ بعد نماز جمعہ کے جو شخص قبل کلام کرنے کے فاتحہ اخلاص
معوذتین سات سات بار پڑھے اسے کوئی بلا نہ پہنچے۔ اور جان و مال و دین و دنیا
لڑکے بالے اسکے خدا کے فضل سے محفوظ رہیں +

# فصل ۵۸۔ بچھو کے کاٹے کے منتر کے بیان میں

جس کو بچھو نے کاٹا ہو اس کو منتر سے جھاڑے شجۃ قرنیۃ ملحۃ بحر قطفا مدینے
میں ایک شخص اس منتر سے جھاڑا کرتا تھا۔ اور بہت آدمیوں کو فائدہ ہوتا تھا جناب
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے پوچھا کہ تیرا کیا منتر ہے اس نے بیان
کیا آپ نے فرمایا کچھ مضائقہ نہیں یہ مواثیق جن سے ہے +

# فصل ۵۹۔ مسبعات عشر کے فوائد اور ترکیب کے بیان میں

ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ کو خضر علیہ السلام نے متصل مکہ معظمہ کے مسبعات عشر تعلیم کئے فرماتے ہیں کہ میں متصل کعبہ شریف کے بیٹھا تھا ایک شخص بہت خوش وضع کہ اسکے بدن سے بہت اچھی خوشبو آتی تھی۔ میری داہنی طرف آبیٹھا میں نے پوچھا کہ تم کون ہو۔ اس نے کہا میں خضر ہوں میرے پاس ایک تحفہ ہے تمہیں دینا چاہتا ہوں۔ میں نے کہا کیا ہے کہا قبل طلوع آفتاب اور قبل غروب پڑھا کرو۔ سورہ الحمد، بارسعوذتین سات سات بار قل ہو اللہ سات بار قلیا سات بار آیۃ الکرسی سات بار سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ سات بار درود شریف اس ضعیفی سے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اور احیاء العلوم سے یہ دعا یاد پڑتی ہے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَاءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ سات بار اور اَللّٰهُمَّ يَا رَبِّ افْعَلْ لِيْ وَبِهِمْ عَاجِلًا وَاٰجِلًا فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ مَا اَنْتَ لَهٗ اَهْلٌ وَلَا تَفْعَلْ بِنَا يَا مَوْلَانَا مَا نَحْنُ لَهٗ اَهْلٌ اِنَّكَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ جَوَادٌ كَرِيْمٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ الرَّحِيْمُ اور تاکید کی کہ اسے صبح وشام پڑھا کرو۔ ہمیشہ اور کبھی ترک نہ کرنا اور اسکا بہت بڑا ثواب اور فائدے دنیا وآخرت کے بیان کئے یہ روایت شیخ ابوطالب مکی رحمۃ اللہ علیہ نے قوت القلوب میں لکھی ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ جب ابراہیم تیمی نے اس وظیفہ کی مداومت کی تو خواب میں دیکھا کہ بہشت میں داخل ہوئے اور وہاں کے پھل کھائے اور پینے کی چیزیں پیں۔ اور جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور فرشتوں کو دیکھا اور آنحضرت اور ملائکہ نے اس عمل کے ثوابوں کو بیان کیا اور بہت تعریف کی۔ ابراہیم تیمی نے بعد اس خواب دیکھنے کے چار مہینے تک کچھ کھایا پیا نہیں میوہ ہائے بہشت کے کھانے سے ایسی قوت روحانی بڑھی کہ کھانے پینے کی حاجت نہ رہی +

## فصل ۶۰ دعائے شب برات اور دعاہائے مغفرت گناہاں کے بیان میں

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ شب برات میں دعا پڑھے اِلٰهِیْ بِالتَّجَلِّی الْاَعْظَمِ فِیْ لَیْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانِ الشَّهْرِ الْاَکْرَمِ الَّتِیْ فِیْهَا یُفْرَقُ کُلُّ اَمْرٍ حَکِیْمٍ وَیُبْرَمُ اکْشِفْ عَنَّا الْبَلَایَا مَا لَمْ اَعْلَمُ وَاغْفِرْ لِیْ مَا اَنْتَ بِهٖ اَعْلَمُ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ

دعائے مغفرت گناہاں (۱) لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَکْبَرُ (۲) لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ (۳) لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ لَا شَرِیْکَ لَهٗ (۴) لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ لَهُ الْمُلْکُ وَلَهُ الْحَمْدُ (۵) لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ جو شخص اسے پڑھے دن میں یا رات میں یا کسی مہینے میں پھر اگر اس رات یا دن میں مرجائے گناہ اسکے بخشے جائیں۔ یہ حدیث سنن نسائی میں ہے اور حاکم نے مستدرک میں روایت کی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص بیماری میں لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ چالیس بار پڑھ لے پھر اگر اس بیماری میں مرجائے اسے شہید کا ثواب ملے اور جو اچھا ہو جائے تو اس بیماری کے سارے گناہ اللہ تعالے معاف فرمائے۔

## فصل ۶۱۔ آمن الرسول دھو کے پینے کے بیان میں

آمن الرسول آخر سورت تک جو شخص پاک برتن میں پاک روشنائی سے لکھکے میٹھے پانی سے علی الصباح دھو کے پی لے ہمیشہ محفوظ اور چاق رہے اور دشمن اور ظالموں سے اماں پائے اور سب شروں سے محفوظ رہے +

## فصل ۶۲۔ عزوجاہ کے حاصل ہونیکے بیان میں

جو شخص اول سورۃ آل عمران سے ونزل الفرقان تک ہرن کی باریک جھلی میں

قلم رفیع سے ساعت اول یکشنبہ میں لکھ کے انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھے اور انگوٹھی کو باطہارت نیت خالص سے پہنے سعادت اور جاہ اور مقبولیت عامہ اور حظ وافر پائے انشاءاللہ تعالےٰ ۔

## فصل ۶۳۔ دشمنوں کے دل میں ہیبت ڈالنے کے بیانمیں

کَذٰلِکَ یَطْبَعُ عَلٰی قُلُوْبِ الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ ۝ اس آیت کو دشمن کے کپڑے کے ٹکڑے پر لکھ لے اور اسکے بعد کَذٰلِکَ یَطْبَعُ اللّٰہُ عَلٰی قَلْبِ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَۃٍ بجائے فلاں اور فلانہ کے نام دشمن اور اس کی ماں کا لکھدے اور تعویذ کرکے اپنے بازو پر باندھ لے جب دشمن اُسے دیکھے دہشت اور ہیبت اُسے لاحق ہو جائے ۔

## فصل ۶۴۔ باغ کے پھول اور پھل کی افزائش کے بیانمیں

واسطے افزایش پھل اور برکت باغ کے پنجشنبے کے دن روزہ رکھے اور بعد نماز مغرب بات کرنے سے پہلے ایک کاغذ پر یہ آیت وَبَشِّرِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَھُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِھَا الْاَنْھٰرُ کُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْھَا مِنْ ثَمَرَۃٍ رِّزْقًا قَالُوْا ھٰذَا الَّذِیْ رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ وَاُتُوْا بِہٖ مُتَشَابِھًا وَلَھُمْ فِیْھَا اَزْوَاجٌ مُّطَھَّرَۃٌ وَّھُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ ۝ لکھ کر وسط باغ میں بطور تعویذ کے ایک درخت میں باندھ دے اور اس درخت کا ایک پھل کھالے ۔ اگر پھل نہ ہوئے تو ایک پتا لیلے اور تین گھونٹ پانی پی لے اور وہاں سے چلا آئے ۔ انشاءاللہ تعالےٰ بہت برکت اس باغ میں ہو اور کثرت سے پھل لائے ۔

ایضًا ھُوَ الَّذِیْ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجْنَا بِہٖ نَبَاتَ کُلِّ شَیْءٍ تا لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ ۝ یہ آیت جمعہ کے روز کسی وقت لکھ کرکے ہوئے کنوئیں میں ڈال دے اور اس سے درختوں کو پانی دے ۔ پھلوں میں برکت ہو اور نظر بد اور سب آفتوں سے محفوظ رہیں ۔

## فصل ۶۵ - دوکان کے مال میں برکت ہونیکے بیان میں

اَوْ کَالَّذِیْ مَرَّ عَلٰی قَرْیَۃٍ وَّھِیَ خَاوِیَۃٌ عَلٰی عُرُوْشِھَا آخر آیت تک مس کی جھلی پر پانچویں ساعت میں روز یکشنبہ کے لکھکر کپڑے میں لپیٹ کر اپنے مکان کے دروازے کی چوکھٹ یا دوکان کی زمین یا باغ میں دفن کردے عجب خیر و برکت دیکھے اور رزق کثیر حاصل ہو۔ اور اگر آیت مذکورہ بالا کو پاک برتن میں لکھکر مینہ کے پانی اور زعفران سے تین بار دھوکر جن درختوں کا پھل کم ہوگیا ہو ان پر چھڑک دے بہت خیر و برکت

## فصل ۶۶ حصول ذہانت اور تیز فہمی اور دفع نسیان کے بیان میں

اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی اِمَامٍ مُّبِیْنٍ تک لکھ کے شربت لیموں کو پانی میں گھولکے اس سے آیت موصوفہ کو دھوکے جو شخص پی لے کند ذہنی اور نسیان اس سے دور ہو اور ایسا ذہین اور ذکی ہو جائے کہ نہایت خوش ہو۔ مگر سات دن تک سات سات گھونٹ پیے اور شروع ہفتہ کے دن سے کرے +

## فصل ۶۷ - بخل اور غصے کے دور ہونیکے بیان میں

بخیل کے کسی کپڑے کے گلاب کے ٹکڑے پر گلاب اور مشک اور زعفران سے لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْنَ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ تا نِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِیْنَ گھولکے پلادے تیزی اور غصہ جاتا ہے +

## فصل ۶۸ - دفع وسواس اور خواب بد اور دشمن و شیطان سے پناہ میں رہنے اور نظر بد کے دور ہونیکے بیان میں

آیت شریفہ وَاذْکُرُوْا نِعْمَۃَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ وَمِیْثَاقَہُ الَّذِیْ وَاثَقَکُمْ بِہٖ تا

اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۔ شب جمعہ میں بعد نماز عشا کے ایک کاغذ میں لکھ کے
تعویذ بنا کے اپنے گلے میں باندھ لے شیطان اور دشمن اور نظر بد سے امان میں رہے
اور اگر شنبے کو شکر مر کے برتن میں لکھ کر پانی سے دھو کے تین دن برابر نہار منہ پئے اگر نماز
یا وضو میں وسواس ہوتا ہو یا برے خواب دیکھتا ہو۔ اس آیہ شریفہ کی برکت سے محفوظ رہے

## فصل ۶۹۔ حصول روزگار اور مطلوب دلی کے بیان میں

اگر کسی عورت سے بیاہ کرنا منظور ہو یا بادشاہ سے نوکری مطلوب ہو یا فراخی رزق کی
مقصود ہو اس آیت شریف کو قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ
وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ لکھ کے تعویذ بنا کے بازو میں باندھے انشاء اللہ
تعالےٰ جلد تر مطلب دلی سے کامیاب ہووے +

## فصل ۷۰۔ اعدا پر ظفر پانے اور ان پر سرداری پانے کے بیان میں

وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ
عِنْدِ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۔ یہ آیت ستائیسویں ماہ رمضان المبارک کو ایک
باریک کاغذ پر لکھ کر انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھ لے ہمیشہ خوش رہے اور دشمنوں پر غالب رہے

## فصل ۷۱۔ تلاطم امواج اور طوفان اور دفع وہم وسواس کے بیان میں

اگر آدمی جہاز پر سوار ہو اور دریا میں طوفان و تلاطم ہو تو سات رقعوں میں اس آیت شریف
کو اَلَمْ تَرَ اَنَّ الْفُلْكَ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِنِعْمَتِ اللّٰهِ کُلَّ خَتَّارٍ كَفُوْرٍ تک لکھ کے
سمندر میں بجانب مشرق ایک بعد دوسرے کے ڈالدے طوفان تھم جائے اور تلاطم جاتا
رہے۔ دفع وہم وسواس کے واسطے وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ
نَزْغٌ مُّبِيْنٌ تک سات قعول پر جمعہ کو بوقت طلوع شمس کے لکھکے ہر روز
ایک قعہ پانی کے ساتھ نگل لے +

## فصل ۲۷۔ دل کے دھڑکنے وغیرہ کے بیان میں

سورہ الم نشرح پاک برتن میں لکھ کے آب زمزم یا مینہ کے پانی سے دہو کے پی لے خفقان اور دل کی دھڑکن کیلئے نافع ہے + ایضاً سورہ لایلاف قریش لکھ کے دہو کے پی لے خفقان اور دل کا دھڑکنا جاتا رہے انشاء اللہ تعالےٰ +

## فصل ۳۷۔ دفینہ پانے کے بیان میں

اگر دفینہ رکھ کے بھول گیا ہو اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُکُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓی اَھْلِھَا سَمِیْعًا بَصِیْرًا تک ایک ایک برتن میں لکھ کر مینہ کے پانی سے دہو کر اس پانی کو جہاں دفینے کا گمان ہو چھڑک دے انشاء اللہ تعالےٰ دفینہ ملجاوے دفینہ کی حفاظت کیلئے اُسے دفن کرتے وقت سورۃ العصر پڑھے +

## فصل ۴۷۔ کنوئیں اور نہر کا پانی پر بڑھانے کے بیان میں

اگر کنوئیں یا نہر کا پانی کم ہو گیا ہو تو یہ آیت مبارک ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُکُمْ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ تک ایک مٹی کے تختے پر لکھ کر کنوئیں یا نہر میں ڈال دے خدا کے فضل سے پانی اسکا زیادہ ہوجائے اور اگر گائے یا بکری کا دودھ کم ہو گیا ہو یا دودھ نہ دے تو ایک تانبے کی طشت میں آیت موصوف لکھکر دہو کر اُسے پلائے دودھ زیادہ ہوگا

## فصل ۵۷۔ حفاظت حمل اور لڑکے کے رونے اور اولاد ہونیکے بیان میں

حفاظت حاملہ کیلئے اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ تا بِغَیْرِ حِسَابٍ گلاب اور زعفران کی جھلی پر لکھے اور حاملہ کی چھنگلیا میں باندھ دے حاملہ اور اسکے پیٹ کا لڑکا تمام آفتوں سے محفوظ رہے لڑکے کے رونے کیلئے آیت مذکورہ بالا لکھ کر اسکے گلے میں بطور تعویذ باندھ دے اور زیادہ رونے سے محفوظ رہے اور نشو و نما برک

پلائے اولاد ہونیکے اوّل سورہ نسا تا قوله رقیبا ایک حلوے کے ٹکڑے پر آدھی رات
کو شب جمعہ میں لکھے ایسی جگہ کوئی جہاں نہ دیکھے اور جسکے اولاد نہ ہوتی ہووے
اسکی عورت کھالے اور پھر جماع کرے انشاء اللہ تعالے حاملہ ہو جائے تین بار
شب جمعہ کو یہ عمل کرے مطلب حاصل ہووے +

# فصل ۷۶ ۔ قوت حافظہ کے بیان میں

ابتدائے سورہ بقر سے مفلحون تک جمعرات کے اول وقت پاک برتن میں مشک اور
زعفران سے لکھ کر مینہ کے پانی سے دہو کے طلوع صبح صادق سے پہلے پی لے ۔
اور اُسدن روزہ رکھے اسی طرح تین دن یا پانچ دن کرے حافظہ قوی ہو +

# فصل ۷۷ ۔ تاثیر نقش محمد رسول اللہ صلعم کے بیانمیں

جو شخص محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور احمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم
۳۵ بار بعد نماز جمعہ کے ایک رقعہ میں لکھے اور اپنے پاس رکھے خدا تعالیٰ اسے طاقت
اپنی طاعت کی دے اور جو اس کاغذ پر ہمیشہ نظر رکھے اور خیال کرے آپ کے نام
مبارک محمد اور نام پاک احمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر کہ دونوں نام دال پر کیسے
تمام ہوتے ہیں ۔ اور ہر روز بوقت طلوع آفتاب ان دونوں اسم مبارک کو دیکھ لیا ۔
کرے اللہ تعالے اس کیلئے اس دن سب سامان سعادت کے پیدا کرے اور یہ
موافق حسن اعتقاد اور صدق نیت اور صفائے باطن کے ظہور میں آئیگا +

# فصل ۷۸ ۔ نقش انگشتری کشائش رزق کیلئے

یکشنبہ کی پہلی ساعت میں چاندی کی انگوٹھی کے نگینہ پر اس نقش مرقومہ کو کندہ کرا کے
جو کوئی اس انگوٹھی کو اپنے پاس رکھے کشائش میں
عجیب بات دیکھے اور جو لطہارت کا بہ تعظیم و احترام

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳ | ۴۶ | ۵۱ |
| ۴۸ | ۵۰ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۴ | ۴۷ |

اس انگوٹھی کو پہنے رہے ایسی خوبیاں دیکھے کہ بیان سے باہر ہوں انشاء اللہ تعالےٰ ۔

# فصل ۷۹ ۔ آیت کشائش رزق کے بیان میں

چاندی کی انگوٹھی پر یہ آیت ثُمَّ بَعَثْنَاكُمْ مِنْ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝ وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَأَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوَىٰ كُلُوا مِنْ طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاكُمْ کندہ کرائے اور اس انگوٹھی کو پہنے رہے ایسی جگہ سے رزق ملے کہ وہم گمان میں نہ ہو اور دن بدن حال اسکا اچھا ہوتا جائے انشاء اللہ تعالےٰ ۔

# فصل ۸۰ ۔ دفع دشمن کے بیان میں

یہ آیت وَإِذْ قَالَ مُوسَىٰ لِقَوْمِهِ يَا قَوْمِ إِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ أَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوبُوا إِلَىٰ بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوا أَنْفُسَكُمْ تانبے کی تختی پر لکھے اور اس کے ساتھ دشمن اور اس کی ماں کا نام لکھے اور دشمن کو جسکا ہلاک کرنا منظور ہو نام لے کے پکارے دشمن بیماری شدت وسختی میں مبتلا ہو جائے ۔ لیکن یہ عمل ایسے شخص کیلئے کرے کہ جو ظالم اور قابل ہلاک کرنیکے ہو ۔ ایضاً لَا يُحِبُّ اللَّهُ الْجَهْرَ بِالسُّوءِ مِنَ الْقَوْلِ تا قولہ تعالےٰ عَلِيمًا حَكِيمًا لکھ کے اپنے پاس رکھے اور یہ آیت پڑھتا ہے جس ظالم یا جابر کے پاس جائے اس کے ظلم سے محفوظ ہے اور اس کیلئے حق بات کہے ۔

# فصل ۸۱ ۔ سوتے آدمی سے حال پوچھنے کے بیانمیں

وَاللَّهُ مُخْرِجٌ مَا كُنْتُمْ تَكْتُمُونَ فَقُلْنَا اضْرِبُوهُ بِبَعْضِهَا كَذَٰلِكَ يُحْيِي اللَّهُ الْمَوْتَىٰ وَيُرِيكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ۝ اس آیت کو اپنی ہتھیلی پر لکھ کے سوتے آدمی کے سینہ پر رکھدے انشاء اللہ تعالےٰ وہ اپنا مافی الضمیر بیان کردے ۔

## فصل ۸۲ - بدگو کا منہ اور دوکان کی بکری بند کرنے کے بیان میں

اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓی اَفْوَاهِهِمْ تا یَرْجِعُوْنَ پاک صاف جھلی میں زعفران اور گلاب سے بحالت طہارت لکھکے اپنے پاس رکھے ہر بدزبان کی زبان اس سے بند رہے اور جو اُسے دیکھے بہ عاجزی پیش آوے اور مطیع ہو + دکان کی بکری بند کرنے کے لئے - وَیْلٌ لِّلْمُطَفِّفِیْنَ تا لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ایک کاغذ پر لکھکر جس دوکان میں ڈال دے اسمیں نقصان ہو مال کم ہو - اور بکری اس کی بند ہو جائے +

## فصل ۸۳ - دفع درد قولنج کے بیان میں

یَا شَدِیْدُ شیشے کے برتن میں زعفران اور مینہ کے پانی سے لکھکے چار سو مرتبہ اسم موصوف کو پڑھے اور ہر سیکڑے پر یَا شَدِیْدُ اَمْسِکْ هٰذِهِ الْحِکَّۃَ کہے اور دم کرکے قولنج والے کو پلا دے خدا کے فضل سے فوراً اچھا ہو جائے +

## فصل ۸۴ - اجابت دعا کے بیان میں

کَبِیْرُ مُتَعَالُ ان دونوں اسموں کو اعداد کے موافق یعنے ۳۰ بار پڑھے ایسی جگہ کہ جہاں کوئی نہ ہو - دعا اسکی فوراً قبول ہو اور یہ کبریت احمر ہے +

## فصل ۸۵ - کثرت مال اور بلندی رتبے کے بیان میں

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ایک ہزار بار اور یَا وَهَّابُ ایک ہزار بار ہمیشہ پڑھا کرے مرتبہ اسکا بلند ہو - اور مال و دولت بیشمار حاصل ہووے +

## فصل ۸۶ شفائے امراض وقضا حاجات کے بیان میں

خواجہ خضر علیہ السلام نے عابد سفیانی کو تعلیم فرمایا کہ یہ ہر مرض کے لئے شفا ہے

اور ہر مطلب کے حصول کا ذریعہ ہے پس لازم ہے کہ ہر کام کیلئے لکھے اَللّٰہُ الْوَاحِدُ الْمَلِکُ الْحَیُّ یُسَبِّحُہُ الظِّلَالُ وَالْفَیْءُ مَالِعُ لَا یُدْرِکُہُ الْعَیْنُ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ +

## فصل ٨٧۔ آسیب زدہ کے بیان میں

بعضے علما سلف نے ذکر کیا ہے کہ اسم مبارک اللہ ایک برتن میں مکرر بقدر گنجایش لکھ کے پانی سے دہو کے آسیب زدہ کے منہ پر چھینٹا مارے شیطان اسکا جل جاوے امام نووی نے لکھا ہے کہ ایک شخص کا غلام چالیس برس سے مبتلائے آسیب تھا اور وہ اسکی تدبیر سے عاجز ہو گیا تھا میں نے اُس کو یہ عمل بتایا ہے اس نے تین دن تک کر کے اسم مبارک کو بطریق مذکور کیا شیطان اسکا جل گیا اور پھر رد نہ کیا +

## فصل ٨٨۔ قیام ملک و مال کے بیان میں

اَلْمَلِکُ الْقَدِیْرُ جو بادشاہ یا مالک ملک اسکا وظیفہ کرے اور اسے ہمیشہ پڑھے اسکا ملک دائم رہے۔ اور وہ مخالفوں پر غالب رہے۔ اسم مبارک حفیظ کا بکثرت پڑھنا مواقع خوف پر جملہ آفات اور بلیات سے محفوظی کا باعث ہے امام نووی نے لکھا ہے کہ اتفاقاً میں ایسی جگہ پہونچا جہاں لوگ لٹتے تھے اور جان کا خوف تھا میں نے اسم مبارک کا ذکر کیا اور لوگوں کو بتایا اللہ تعالےٰ کے ایسے عجائبات دیکھے کہ بیان سے باہر ہیں +

## فصل ٨٩۔ دفع گھبراہٹ کے بیان میں

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ط | ی | ح |
| ی | ح | م | ط |
| ح | ی | ط | م |
| ط | م | ح | ی |

اسم مبارک محیط کا نقش مربع لوہے کی تختی میں نقش کر کے اس شخص کے گلے میں لٹکا دے جو ڈرتا اور گھبراتا ہو اس کا ڈر اور گھبراہٹ دور ہو اور جو لڑکا بہت

روتا ہوا سکے گلے میں باندھ دے پھر کبھی نہ روئے +

## فصل ۹۰۔ کتے اور سانپ کے کاٹے ہوئے کے بیان میں

اَلْعَلِیْمُ اَلْحَکِیْمُ دونوں اسم مبارک لکھکر دھو کر اسے پلائے جسکے کتے نے کاٹا ہو فوراً شفا ہو جائے اور ان دونوں اسم مبارک کو لکھکر اور روغن زیتون میں ملا کے سانپ کے کاٹے ہوئے کو کھلائے فوراً اچھا ہو جائے +

## فصل ۹۱۔ لونڈی اور غلام کے بھاگنے کی حفاظت اور کھیتی کی برکت اور سفر میں ہر ایک طرح کی بلا سے محفوظ رہنے کے بیان میں

اسم مبارک رَقِیْبُ کو لکھ کے روٹی میں رکھ کر غلام یا لونڈی کو کھلا دے ہمیشہ اپنے آقا کے پاس رہے اور کبھی نہ بھاگے + کھیتی میں برکت ہونے کیلئے چہار شنبے کو کھیت بوئے اور اسوقت سو بار پڑھے سُبْحَانَ اللّٰہِ اَلْبَاعِثِ الْوَارِثِ اس کھیتی میں خوب فائدہ ہو اور بہت اچھی برکت والی کھیتی ہو + سفر میں حفاظت کیلئے اسم مبارک سَلَامٌ کو نقش مثلث میں اسطرح لکھے جو مسافر اسے اپنے پاس رکھے سفر سے سلامت پھرے اور اگر لڑائی میں لیجائے تمام آفات سے بفضل خدا محفوظ رہے +

| | | |
|---|---|---|
| س | لا | م |
| لا | م | س |
| م | س | لا |

## فصل ۹۲۔ باہم محبت ہونیکے بیان میں

دو شخصوں میں الفت ہونے کیلئے یہ عمل کرے کہ پہلے طالب کا نام پھر لفظ محبت پھر مطلوب کا نام کسیر سیسے کی تختی میں شنبہ کے دن نقش کرے اور مطلوب کے مکان میں دفن کرے انشاء اللہ تعالےٰ مطلب حاصل ہو + بھیڑیئے اور بکری میں باہم محبت ہونیکے لئے کتاب الواح الجواہر میں لکھا ہے کہ ان دونوں کے ناموں کی

اس طرح تکسیر کرے ذ ی ب م ح ب ت غ ن م اور اس کو مربع عشاری میں بطریق تکسیر سیسے کی تختی میں شنبہ کے دن کھودے اور بکریوں کے بند ھنے کی جگہ دفن کردے بھیڑیئے اور بکری میں محبت ہو ؀

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م |
| ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ |
| ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی |
| م | ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب |
| ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب | م |
| ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب | م | ح |
| ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب | م | ح | ب |
| غ | ن | م | ذ | ی | ب | م | ح | ت | غ |
| ن | م | ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ |
| م | ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن |

## فصل ۹۳۔ عورت کے حاملہ ہونیکے بیان میں

اِنَّ اللّٰہَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰی تا قولہ تعالےٰ اَنّٰی تُؤْفَکُوْنَ چاندی کی تختی پر لکھکر عورت اپنے سر میں رکھے بحکم خداتعالےٰ حاملہ ہو اگرچہ مایوسی ہوگئی ہو؀

## فصل ۹۴۔ حفظ و فہم اور محفوظی جان و مال و اولاد کے بیان میں

وَاِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَہُمْ کَاَنَّہٗ ظُلَّۃٌ تا قولہ تعالےٰ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ لکھکر سبق کی جگہ کتاب یا قرآن میں رکھے حفظ و فہم کامل ہوجائے محفوظی جان و مال اور اولاد کیلئے۔ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ چاندی کے تیر پر نقش کرکے اسپر چالیس مرتبہ یہ آیت پڑھے۔ اور انگوٹھی کے نگینے کے نیچے کھدے کوئی اسے پہنے اسکا مال اور اولاد محفوظ رہے اور ہمیشہ تندرست و سلامت رہے؀

## فصل ۹۵۔ قبولِ عزت کے بیان میں

طٰہٰ مَا اَنْزَلْنَا عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ تا قولہ تعالٰے لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی چاندی کی تختی پر کسی مہینے کی چودھویں تاریخ میں نقش کرے اس تختی کو جو شخص اپنے پاس رکھے بہت عزت پائے اور مقبولیت خلائق اور نور حاصل ہووے +

## فصل ۹۶۔ دشمن پر غلبہ پانے اور برکت و حفاظت خزانے کے بیان میں

اِنَّ الْمُتَّقِیْنَ فِیْ جَنّٰتٍ وَّعُیُوْنٍ آخر سورۂ دخان تک ایک نئے اور پاک سفید کپڑے پر مشک اور گلاب سے لکھے اور قمیص کی جیب میں رکھ کے ظہر اور عصر اس کے ساتھ پڑھے پھر جو اس کپڑے کو پہنے مدد خدائے تعالےٰ دشمن پر غالب آوے واسطے برکت اور حفاظت خزانے کے ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْهِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۔ یہ آیت سیب کے ٹکڑے پر لکھ کے خزانے میں رکھدے بہت برکت ہو +

## فصل ۹۷۔ دشمن پر فتح پانے اور ظلم ظالم سے محفوظ رہنے کے بیان میں

بروز یکشنبہ بوقت طلوع آفتاب دس بارہ سورۂ قلیا پڑھ کے اپنی حاجت مانگے۔ خدائے تعالےٰ قبول فرمائے سورہ نصر کسی ہتھیار پر نقش کر کے دشمن کے مقابلہ کو جائے فتح پائے ظالم کے پاس جاتے وقت معوذتیں پڑھ لے +

## فصل ۹۸۔ دعائے عفو و عافیت دین و دنیا کے بیان میں

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے کسی نے پوچھا کہ کون دعا بہتر ہے فرمایا خدا سے عفو و عافیت دین و دنیا کی مانگو پس یہ دعا سب سے بہتر ہے اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِی الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ +

# فصل ۹۹ صلوٰۃ الحاجت بتعلیم خضر علیہ السلام کے بیان میں

امام شافعی نے لکھا ہے کہ خواجہ خضر علیہ السلام نے بعض بزرگوں کو یہ نماز تعلیم کی جس سے ہزار حاجتیں پوری ہوں ترکیب ہے کہ دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت میں بعد الحمد کے دس بار قل یا اور دوسری میں بعد الحمد کے دس بار قل ہو اللہ پڑھے اور بعد نماز کے سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ دس بار رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّ فِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ دس مرتبہ پڑھے پھر مراد مانگے دعا قبول ہو حکیم ابو القاسم نے لکھا ہے کہ ایک عابد نے مجھے یہ نماز بتائی میں نے پڑھی اور اللہ تعالے سے حکمت مانگی اور اس نے مجھے عطا کی اور برکتیں میری بر آئیں پس چاہیئے کہ آخر شب جمعہ میں غسل کر کے پاک کپڑے پہنکر یہ نماز پڑھے انشاء اللہ مراد حاصل ہو +

# فصل ۱۰۰ دعائے صبح و شام و ختم سال و یکم محرم کے بیان میں

فقیہ کبیر احمد بن موسیٰ بن عجیل یہ دعا صبح و شام پڑھا کرتے تھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِنْ کُلِّ خَیْرٍ مَّا اَحَاطَ بِہٖ عِلْمُکَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ دعائے ختم سال آخر تاریخ ذیحجہ کی کہ روز اتمام سال ہے یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ مَا عَمِلْتُ مِنْ عَمَلٍ فِیْ ھٰذِہِ السَّنَۃِ مِمَّا نَھَیْتَنِیْ عَنْہُ لَمْ تَرْضَہٗ وَنَسِیْتُہٗ وَلَمْ تَنْسَہٗ وَحَلُمْتَ عَلَیَّ بَعْدَ قُدْرَتِکَ عَلٰی عُقُوْبَتِیْ وَدَعَوْتَنِیْ اِلَی التَّوْبَۃِ بَعْدَ جُرْاَتِیْ عَلَیْکَ فَاَسْتَغْفِرُکَ عَنْہُ وَمَا عَمِلْتُ فِیْھَا مِنْ کُلِّ عَمَلٍ مِّمَّا رَضِیْتَہٗ وَوَعَدْتَنِیْ عَلَیْہِ الثَّوَابَ فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ وَلَا تَقْطَعْ رَجَائِیْ مِنْکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ تو اسکے گناہ بخشے جائیں اور عمل مقبول ہوں۔ ثواب دوگنا ہو شیطان کہے کہ میری تمام سال کی محنت اس نے ایک دم میں برباد کر دی + دعائے یکم محرم محرم کی پہلی تاریخ کہ شروع سال ہے

دُعا پڑھے اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاَبَدِیُّ الْقَدِیْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِیْدَةٌ اَسْئَلُكَ فِیْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّیْطَانِ وَالْعَوْنَ عَلٰی هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالِ بِمَا یُبْعِدُ لِیْ مِنْكَ وَاَسْئَلُكَ الْفَوْزَ مِنْ خَیْرِهَا وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَاَسْئَلُكَ مَعُوْنَتَهَا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَعِتْرَتِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِیْنَ ○

## فصل ۱۰۱ - حاضرات موکلات سورہ فاتحہ کے بیانمیں

سورہ فاتحہ بڑی عظیم الشان سورۃ ہے حق تعالیٰ فرماتا ہے وَلَقَدْ اٰتَیْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِیْ وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِیْمَ یعنی دی ہم نے تجکو اے محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آیتیں کہ مکرر پڑھی جاتی ہیں نماز میں مراد اس سے یہی سورۃ فاتحہ ہے اور دیا ہمنے تجکو قرآن عظیم مراد اس سے یہی سورہ فاتحہ ہے اسواسطے کہ یہ جزو اعظم قرآن کا ہے پس مبالغہ فرمایا کہ یہ قرآن عظیم ہے ابو نعیم اور دیلمی نے ابو داؤد سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ فاتحہ الکتاب کفایت کرتی ہے اس کتاب سے کہ کوئی چیز قرآن سے کفایت نہیں کرتی اگر فاتحہ الکتاب ایک ترازو میں رکھیں اور تمام قرآن دوسرے پلے میں تو البتہ فاتحہ الکتاب ساتھ تمام قرآن کے برابر ہو ابو عبیا فضائل قرآن میں حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی فاتحہ الکتاب کو پڑھیگا گویا اس نے تمام کتب منزلہ کو پڑھا مصنف کتاب فرماتا ہے کہ جو اگلی کتابوں میں ہے وہ سب قرآن میں ہے اور جو کچھ قرآن میں ہے وہ سب سورۂ فاتحہ میں ہے رسالہ منور القلوب میں لکھا ہے کہ دعوت سورۃ فاتحہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت امام المومنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ کو تعلیم فرمائی اور انہوں نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو اور انہوں نے حضرت امام حسین رضی اللہ تعالے کو اور انہوں نے حضرت امام زین العابدین کو اور انہوں نے حضرت امام محمد باقر علیہ السلام کو اور انہوں نے حضرت امام جعفر علیہ السلام کو اور انہوں

ایک کاغذ دوسرا اس پر رکھ کر پتھر سے داب دیں کہ جذب کر لے۔

نسخہ لکھا ہوا کاغذ پر سے محو ہو جائے۔ قلعی [illegible] عرق لیموں سے بجوزہ رنگ میں خوب باریک پیس کر حرف پر اس کو پھیریں۔ اور خشک [illegible] ۔ اور لکھے ہوئے پر رگڑیں۔ ایضاً۔ پھٹکڑی۔ مازو۔ گندھک سفید مساوی الوزن لے کر سرکہ خمر میں پیسے اور مثل مرہم کے کرے۔ اور گولی بنا کر سایہ میں خشک کر لے وقت حاجت جس قدر مطلوب ہو پیس لے اور اس کو لکھے پر [illegible] ۔ ایضاً۔ گچ کو روغن زیتون اور تھوڑے سے سوہاگہ ارمنی و [illegible] میں گھس کر لکھے پر ملیں حرف زائل ہو جائیں گے اور اسی عمل سے نیل کپڑے کا [illegible] ہے۔ دیگر موم گرم کو لکھے پر چند بار رکھیں اور پھر اٹھا لیں۔ حرف [illegible] ہو جائیں گے۔

## نسخہ جات مجرب دافع امراض کے بیان میں

نسخہ تپ کہنہ پیپل دراز تین ماشہ پیس کر چھان کر پھانکے اور اوپر سے [illegible] کے دس تولہ دودھ گوسفند کا پیئے۔ ایضاً کنائی یعنی بھٹکٹیا پانچعدد گلو [illegible] سبز سات ماشہ۔ کالی مرچ پانچ عدد ان کو جوکوب کر کے پاؤ بھر پانی میں جوش [illegible] جب کہ پانچ تولہ رہے تو پلائے اس کو بھی تین روز تک اسی طور سے کرے [illegible] کو کھچڑی مونگ کی ایضاً بیخ جواسہ ایک تولہ مرچ سیاہ سات دانہ دونوں کو پانی میں پیس کے چھان کر پلائے اس قدر سات دن تک پئے۔

نسخہ گرمی تپ کیلئے۔ تخم سیاہ ایک تولہ باسی پانی میں پیس کر چھان کر تین بار مقطر کرلے سکنجبین سرکہ کی ایک تولہ ملا کر پلائے اسی طور تین [illegible] تک کرے جو تھے روز میں فائدہ ہو تو پھر سات روز تک دے۔ ایضاً۔ ریحاں [illegible] اور ایک تولہ مصری کے شربت میں بھگو دے جبکہ وے پھول جائے۔ تو صاف کر کے [illegible] تین روز تک اسی طور سے پلا دے۔ خدا چاہے تو تپ دفع ہو جائے گا۔ غذا کھچڑی [illegible] مونگ بے روغن۔

نسخہ درد سر دوران سر اگر کسی کے سر میں درد گرمی [illegible] سے ہے۔ تو صندل سفید

گل نیلوفر ارزد جو تین اجزا کو چار چار ماشہ پانی میں پیسکر اوپر پیشانی کے لگا دیوے۔ نوع دیگر
گاؤزبان۔ صندل سفید۔ دھنیاں خشک مہندی ان چار چیزوں کو چار چار ماشہ
لے کر پاؤ بھر پانی میں بھگو دے۔ صبح کو چھان کر دو بتاسے ڈالکر دیوے۔ نوع دیگر اگر
درد سر نہ جائے تو یہ دوا پیئے کہ اوپر دماغ کے ایک شاخ خون کی بھری ہوئی منگا دے
اور طاقت نہ ہو اور دماغ میں خشکی نہ ہو تو یہ دوا کرے۔ نسخہ خشخاش سفید دھنیاں
خشک نشاستہ گندم چھ چھ ماشہ مغز بادام پانچعدد اس کو پیسکر چھانکر ملائے اور
اس کا حریرہ بنا کر پلائے۔ شکر سفید اور روغن زرد دو دو تولہ شریک کرے یہ دوائیاں
گرمی کے دوران سر میں اور سردی کی درد سر کو بھی مفید ہیں برائے **دوران سر**
خشخاش ۱۲ تولہ جو ۴ ماشہ سونٹھ ۳ ماشہ ان تینوں اجزا کو جو کوب کرکے سیر بھر گائے
کے دودھ میں جوش کرکے سوتے وقت سات روز تک پیئے۔ نوع دیگر درد نیم سر
مرچ اور مردار سنگ عورت کے دودھ میں گھس کر اس کان میں ڈالے جس کان میں درد نہ ہو
دیگر نوسادر چار رتی پانی میں گھس کر ناک میں ڈالے جدھر درد نہ ہو۔ دیگر لیموں کاغذی
کا عرق دو قطرے ناک میں ڈالے جس طرف درد نہ ہو۔ یہ دوائیاں درد نیم سر کی بہت
مجرب ہیں ۞

**علاج سرفہ یعنی کھانسی** ترپلہ نمک لاہوری جوانسہ سوختہ ہر ایک چھ چھ ماشہ لے کر
پیس کر رکھے اور سوتے وقت ایک ماشہ کھائے اور جو کسی کو کھانسی خشک ہو تو یہ دوا
کرے۔ دارچینی قلمی تین ماشہ سفوف کرکے کھائے یا رات کو منہ میں رکھ کر سوئے ۞

**علاج روشنی چشم** واسطے جالا پھولا موتیا بند و ناخونہ و شبکوری کے
مجرب ہے نسخہ ممیرا۔ طوطیا۔ زعفران۔ ناخن فیل ان سب کو دو ماشہ لیکر باریک کرے
رہو مچھلی کے کان کا پانی موافق ان دوائیوں کے لیکر کھرل کرے جبکہ خشک ہو وے تو
گولیاں بنا کر رکھے وقت حاجت کے ایک گولی باسی پانی میں گھس کر بطریق انجن کے لگائے
**نسخہ ناسور چشم** گلو سبز زرد چوب برابر وزن لیکر گائے کے سہ چند بیوے
ان سب کو جوش کرکے رکھے [illegible] ۞ دیگر چربی سانپ کی [illegible]

میں لگائے ناسور کہنہ اچھا ہو جاوے گا۔ دیگر گوگل گائی کا پتان دونوں کو حل کر کے اس میں تھوڑا اکر ملا تر کرے اور رکھے اور وقت حاجت کے موافق ناسور کے پھایا بنا کر لگائے ۔

**نسخہ یرقان یعنی کنول پاؤ** ۔ دو طرح کا ہوتا ہے جس یرقان میں رنگت بدن کی اور پیشاب کی اور پاخانہ کی زرد ہوتی ہے اس کا علاج بہت مشکل ہے اور جس یرقان میں رنگت زرد معلوم ہوتی ہے اس کا علاج یہ ہے۔ نسخہ گلو سبز ۳ تولہ آدھ سیر پانی میں جوش کرے کے جب کہ سات تولہ باقی رہے تو ۷ ماشہ شہد ملا کر پلائے اور اس طور سے ایک ہفتہ بھر کرے ۔ نوع دیگر ترپھلا سندی گلوئے خشک ان اجزا کو لیکر باریک کر کے دس ماشہ ہر روز صبح کو سات دن کھلائے اور اسکے اوپر تھوڑا پانی پئیے ۔ دیگر ریوند چینی چار ماشہ کاسنی ۲ تولہ منقے ۱۲ تولہ ان چیزوں کو پاؤ پانی میں رات کو بھگو دے۔ صبح کو ملکر چھان کے ہر روز اسی طور سے ایک ہفتہ بھر پلائے ۔ دیگر۔ قدرے نوشادر پانی میں پیسکر ناک کے دونوں سوراخوں میں ڈالے خدا چاہے تو یرقان دفع ہو جاویگا بلکہ شقیقہ بھی ہو تو جاتا رہے گا ۔

**نسخہ بواسیر خونی و بادی** ۔ اول یہ کہ بواسیر تیرہ طرح کی ہے مگر مشہور ایک خونی دوسری بادی اور دو قسمیں یہ ہیں۔ بواسیر آنکھ میں ہوتی ہے۔ اور ڈاکٹر اس کو گوانجنی کہتے ہیں اس میں پیپ نکلتی ہے اور دوسرے یہ کہ ناک کے نتھنوں میں بد گوشت ہوتا ہے اور اسمیں بھی خون نکلتا ہے اور تیسری یہ کہ کان کے اندر بطور مسی کے ہوتا ہے اور خون نکلتا ہے اور چوتھی یہ کہ زبان کے نیچے ایک بطور کی نے مویا آبلہ کی ہو تو اس میں نشتر دے کر اس کا چھچڑا نکال ڈالے اور نمک دریائی کی کلی کرا دے اور پھر نمک بھر دے بعد اسکے گلوری بے تمباکو کی کھلائے اور پانچویں یہ کہ دانتوں میں کر پیپ نکلتا ہے اور بد گوشت بھی ہو جاتا ہے وہ بھی ایک بواسیر ہے اور چھٹی یہ کہ کسی کی باچھ پک جاتی ہے اور اکثر لوگ یہ کہتے ہیں کہ یہ مواد آتشک ہے مگر یہ عارضہ وہ نہیں ہے یہ بواسیر ہے۔ اور ساتویں یہ کہ کسی کے ہونٹ میں ایک گٹھلی سی ہوتی ہے اور بد گوشت ہو جاتا ہے اور وہ بھی بواسیر ہے اور آٹھویں یہ کہ کسی کی انگلی کی نوک پک جاتی ہے۔

اور ایک میں بدگوشت ہوجاتا ہے مثل مسے کے وہ بھی قسم بواسیر کی ہے اور نویں یہ کہ بعضے
آدمی کے پاؤں کی ایک انگلی کی کھائی میں ایک سوراخ ہوجاتا ہے وہ بھی بواسیر ہے اور
اسی صورت سے کسی کے پاؤں کی انگلیوں ناخنوں میں گوشت بدہوجاتا ہے وہ
بھی بواسیر ہے اسی صورت سے گیارہ بواسیر ہے اور ان عا رضوں کا علاج اکثر مرہموں
سے کیا جاتا ہے اور اسی طرح یہ عارضہ اکثر دیر میں اچھے ہوتے ہیں دو طرح کی بواسیر
ہوتی ہے ایک خونی اور ایک بادی اور ان کا علاج یہ ہے نسخہ سفوف پوست درخت
ہہل چھ ماشہ تازہ پانی میں کھلائے **نسخہ بواسیر بادی**۔ برگ چکسو یعنی
صحرائی مع شاخ برگ ایک تولہ پانی میں پیسکر پلائے اور غذا روٹی گھی سے ترکر کے
کھلائے ** **نسخہ آتشک** قدرے کونپل نیل کر نج کونپل درخت نیب ان دونوں کو ایک تولہ
پانی میں پیسکر چھان کر سات دن تک پلائے اور غذا چنے کی روٹی گھی کے ساتھ کھلائے
نوع دیگر۔ کتھہ سفید ایک تولہ پارہ نیلگون چار ماشہ قند سیاہ تین برس کا تین تولہ
ان تینوں چیزوں کو ملاکر گولیاں بناکر رکھے ہر صبح کو ایک گولی کھلاوے غذا خمیر برنج
بے شکر۔ خدا فضل کرے گا **

**نسخہ جذام وبرص**۔ ایک مچھلی لے کر اس کا پیٹ چیر کر تمام آلائش نکال ڈالے اس
میں بیس ماشہ پنواڑی کے بیج بھر دے اور اس کو سوت سے باندھ دے اور تین روز
تک شہد میں رکھے پھر اسکو گائے کے گھی میں تلے جب سرخ ہو تو ایک حصہ شام
کو اور ایک حصہ دوپہر کو اور ایک حصہ صبح کو اس طور سے سات روز تک کھلایا
کرے۔ دیگر۔ پوست بیخ سرپھوکہ پیسکر چھان کر دو تولہ روز پندرہ روز تک یا تین ہفتہ
کھلاوے اور ایک گوشہ میں بیٹھا رہے جہاں ہوا نہ لگے غذا روٹی چنے کی بے
نمک **

**نسخہ سنگرہنی**۔ سنگرہنی اسکو کہتے ہیں کہ جسکو ہر روز تین چار بار پاخانہ کی ضرورت
ہوتی ہے اور منہ بھی خشک رہتا ہے اور لعاب دہن بھی کم ہوتا ہے اور چلنے میں طاقت
بھی کم ہوتا ہے۔ درد کمر اور درد سر ہر وقت رہتا ہے اور کسی کی بات

گرمی اچھی معلوم نہ ہوتی ہو اور کبھی دست آتا ہے اور کبھی قبض ہو جاتی ہے اسکی دوا یہ ہے
نسخہ سونٹھ آدھ پاؤ پیسکر چھان کر افیون ایک ماشہ پانی میں گھول کر اسکو ملا دے
اور چھ چھ ماشہ کی ٹکیاں بنا کر رکھے اور کھانے کے وقت ایک ٹکیہ کھائے گائے کے
گھی میں تلے جب کہ وہ سرخ ہو تو سرد کر کے کھائے ۔ دیگر ایک لیموں دو ٹکڑے کر کے
آگ پر رکھے اور ایک سیوں برابر افیون اس میں رکھدے اور دوسرا ٹکڑا اس پر
نبار کرے جبکہ وہ پک جائے تو سرد کر کے کھائے اسہال بند ہو جائیں گے ۔

نسخہ دربیان داد ۔ اگر کسی کو داد یعنی خارش کسی طرح کی ہو ۔ اسکا علاج یہ ہے ۔
آملہ خشک ۔ کتھہ سفید تخم پنوار ان اجزا کو برابر لے اور دہی کے پانی میں پیسکر لگائے
بطور مہدی کے نسخہ تخم پلاس لیموں کے عرق میں پیسکر رکھے اور پہلے پتا گندے
سے کھجائے ۔ کہ خون نکلے پھر اس دوا کو لگائے ۔ بہت فائدہ ہوگا

دربیان استسقا یعنی جلندر ۔ یہ عارضہ دو قسم کا ہوتا ہے ایک تو یہ کہ کسی شخص کا پیٹ
بڑھ جاتا ہے اور اکثر اس عارضہ میں حکیم وید ڈاکٹر بعضے کمال تنقیہ کرتے ہیں ۔ اور
مدرات بھی پلاتے ہیں ۔ اور یہ تدبیر بھی کرتے ہیں کہ نشتر دیتے ہیں اس واسطے کہ یہ اجزاء
کے اندر سے اس پانی کو خشک کرے یا پیشاب میں نکل جائے اور یہ تدبیر بہت اچھی ہے
اس عارضہ کیواسطے اور جس کی قسمت میں اچھا ہونا ہوتا ہے تو وہ اسی تدبیر سے خدا اپنا
فضل کرتا ہے اور نہیں تو کوئی دوا اثر نہیں کرتا ۔ اور دوسری صورت اس عارضہ
کی یہ ہے کہ سترا یا ورم ہوتا ہے سب اعضا میں اور وہ ورم پیٹ پر کا مانند شکم کے چمکتا
ہے اور دست کبھی آتے ہیں اور کبھی قبض اور کبھی قے بھی آتی ہے اور ان دونوں عارضوں
کی ایسی صورت ہے اور اس ہلاکت سے بچنا محال ہے ۔

دربیان جھولہ ۔ اگر کسی کے ہاتھ میں یا پاؤں میں جھولہ ہو گیا ہو ۔ تو اس کا علاج
مغز تخم اندرائن ایک تار شکر سفید ایک تار لگانے کا دودھ ۔ پنجسیر اس مغز کو دودھ
میں پکائے جب [illegible] گاڑھا ہو تو شکر سفید ملا کر فیرنی تے اور آگ دور کر دے
[illegible] اور [illegible] ایک [illegible] خدا

نقل کریگا۔ نسخہ طعام ہضم و دفع وباء۔ اگر کسی کو کھانا ہضم نہ ہوتا ہو بسبب ریح اور بادی کے تو اس کو یہ دوا دیوے۔ پوست ہلیلہ زرد پوست بلیلہ آملہ خشک مرچ سیاہ فلفل دراز سونٹھ زیرہ سفید زیرہ سیاہ نمک سانبھر۔ نمک لاہوری و گھاربرگ جھاؤ۔ پھٹکڑی بریان۔ نمک سیاہ ایک ایک درم جوائنہ ولونگ نو نو ماشہ ان سکو باریک کرکے چینی کے برتن میں رکھے اور کاغذی لیموں کے عرق میں تر کرے۔ جبکہ خشک ہوتا جاوے عرق ڈالے۔ اور خشک کرکے اسی طور سے تین بار تر کرکے رکھ چھوڑے اور کھانا کھانے کے بعد ماشہ بھر کھائے خوب بھوک لگیگی۔ دیگر۔ زیرہ کالا اجوائن دیسی اجمود ہ ایک ایک درم مرچ دو درم قرنفل پانچ درم کوٹ چھان کر رکھے وقت سونے کے ایک مثقال کھائے۔ دیگر۔ سولف دس تولہ آدھی کچی آدھی پکی۔ سونٹھ ایک تولہ اجوائن اور بلیلہ و فلفل گرد دو دو تولہ چاروں نمک ایک تولہ ان سب کو کوٹ چھان کر رکھے بعد کھانا کھانے کے ایک تولہ کھایا کرے خدا چاہے تو سر ایک عارضہ کو آرام ہو جائیگا۔

نسخہ عارضی مرگی۔ ہڑتال طبقی ایک ماشہ دہتورے کے عرق میں گھسکر دونوں نتھنوں میں ایک ایک قطرہ ڈالیں تین روز میں یہ عارضہ دفع ہو جائیگا۔ دیگر۔ عقرقرحا ایک تولہ باریک پیسکر چار تولہ شہد میں ملا کر ایک تولہ روز کھائے جب کہ اس دوا سے کچھ فائدہ ہو جاوے تو دو ہفتہ تک اسی دوا کو کرے خدا کرے تو یہ عارضہ دفع ہو جائیگا۔

نسخہ ضیق النفس ضیق النفس کی صورت یہ ہے کہ جیسے کسی درد ہوتا ہے۔ مگر اس کو دمہ نہیں کہتے ہیں اور اسمیں فرق یہ ہے کہ دمہ تمام عمر نہیں جاتا اور یہ عارضہ اسی طرح دوائیوں سے اچھا ہوتا ہے اور ان دوائیوں میں سے ایک دو نسخہ یہ ہیں۔

(۱) پٹھا گھیکوار کا ایک چھیلکر اسپر نمک اور مرچ سیاہ چھڑک کر موافق اس پٹھے کے مثل کباب کے بنا کر دو تولہ یا ایک تولہ ایک ہفتہ بھر کھائے۔ (۲) زعفران و کشمش و مرچ سیاہ ان تینوں چیزوں کو ہموزن کرکے آمیز کرے۔ اور متواتر سات دن تک تین ماشہ کھائے۔

نسخہ سنگ مثانہ یعنے پتھری ہو تو اس کی دوا یہ ہے۔ تل کے پتے سایہ میں سکھا کے باریک پیس کر کسی مٹی کے برتن میں رکھے اور وقت صبح کے تین ماشہ لے کر اسمیں شہد خالص

نہ اُلجھائے یا ہونی کے پتے زمرد تو کوب کر کے کھائے اور بعد نیز کسی کی مزاج کے
موافق نہ ہو تو یہ دوا دے۔ کلمھی ۲ درم الائچی بڑی دس درم ہر دو کو دو سیر پانی میں جوش
کرے جب آدھ سیر رہے تو گائے کا گھی ایک سو درم نمک لاہوری ماشہ بھر میں ملا کے
اور پئے۔ خدا نے چاہا تو اچھا ہو جائیگا۔

**نسخہ اسقاط حمل**۔ سرکہ آدھ سیر نمک لاہوری ایک تولہ دونوں کو جوش کرے جبکہ
آدھ پاؤ جل جائے تو پلائے۔ اس طور سے تین روز تک کرے حمل ساقط ہوگا۔

**نسخہ جریان منی کا**۔ اگر کسی کی منی پتلی ہو تو یہ دوا کرے۔ ست گلو۔ عفر قرحا۔ قلمی پاؤ
تولہ دونوں کو باریک کر کے کچی شکر موافق اس کے ملا کر ایک تولہ دودھ کیساتھ کھلا دے

**نوع دیگر**۔ سانٹھی کے چاول دو تولہ پانی میں پیس کر دو تولہ گھی کرے۔ اور اس میں شکر
دو تولہ ملا کر بگھار دے ہر روز اسی طور سے حریرہ بنا کر نوش کرے۔ ایک ہفتہ میں
بند کشادہ دفع ہوگا۔ **دیگر**۔ اگر کوئی عورت چاہے کہ فرج تنگ ہو جائے۔ تو یہ دوا کرے
کونپل درخت پاس خشک کر کے کوٹ کر اسمیں کچی شکر ملا کر ایک تولہ ہر روز کھائے

**دیگر**۔ بیخ بھنگرہ ماز و سبز دونوں کو برابر لیکر پیسے اور گائے کے گھی میں ملا کر تولہ بھر
روزمرہ کھائے۔ **برائے اسقاط**۔ تخم زردک قند سیاہ پاؤ بھر دونوں کو پانی
میں جوش کرے اور پلائے حمل ساقط ہوگا۔

**نسخہ بستن و کشادن عورت**

اگر کوئی چاہے کہ عورت کسی غیر مرد کے پاس نہ جائے تو مرد یہ دوا کرے۔ بیخ لکر دندہ
دانہ شاہ فام یعنی کنگنی ان دونوں کو برابر لے کر پانی میں پیسے اور اور آلت کے لگا دے
اور جماع کرے وہ عورت پھر کسی دوسرے مرد کے ساتھ فعل بد نہ کرے گی اور
اس کے اس عورت کو کھولا چاہے تو یہ دوا کرے۔ بیخ لکر دندہ ایک تولہ کوٹ کر
کھلا دے وہ عورت پھر دوسرے مرد کے کام کی ہوگی۔ **دیگر**۔ بیر بہوٹی و خراطین
دونوں کو پانی میں پیس کر قضیب پر لگا دے پھر عورت سے ہم صحبت ہووے۔ وہ
عورت بستہ ہو جاوے گی اور کھولا چاہے تو دہی کے پانی سے عورت اپنے جسم
کو دھووے دوسرے مرد کے قابل ہو جاویگی۔ **دیگر** تھوڑا بھڑ کا چھتہ

اور تھوڑی ہیر بہوٹی پیسکر اور پروجود کے طلا کرکے جماع کرے اور جو کھوے تو دہی کا پانی لے کر دھووے ؛ دیگر۔ نسخہ عورت کے خون بند کرنیکا جس کو خون معمول سے زیادہ آتا ہو۔ وہ یہ کرے ۲ اسغول چھ ماشہ کھائے۔ اور اوپر سے ۲ تولہ مصری کا شربت پئے خون بند ہو گا۔ اور موافق معمول کے آویگا :-

نسخہ جات قوت باہ ۔ اگر کسی کے باہ میں بسبب ضعف دماغ کے فرق ہو تو یہ دوا کرے سو انڈا لے کر جوش کرے بعدہٗ پوست دور کر کے زردی اور سفیدی ریزہ ریزہ کر کے ایک جگہ رکھے اور اسمیں یہ اجزا ملائے۔ قرنفل فلفل دراز جوز دس دس درم زعفران پنجدرم سبکو باریک کر کے آپس میں ملا رکھے۔ اور تھوڑا میدہ گندم لیکر گوندھے۔ اور اس کے سموسے بنا کر اس زردی سفیدی کو مع دیگر اجزا اسمیں بھر کر مسکہ گاؤ میں تلے اور رکھ چھوڑے ایک سموسا ہر روز چاشتوں میں کھایا کرے دیگر۔ گاجریں دس سیر لے کر ان کو پاک کرے یعنی پوست اور استخوان دور کرے۔ فقط مغز لے کر پانچ سیر دودھ میں جوش کرے جب دودھ سوکھ جائے تو گئے کا گھی موافق اس کے ڈالے اس قدر کہ وہ سرخ ہو جاوے۔ بعدہٗ شکر سفید یا قند سفید دو سیر ملائے جبکہ بطور حلوے کے ہو تو یہ دوا ملائے۔ دارچینی قلمی قرنفل تخم زردک چھ چھ ماشہ زعفران تین درم سبکو باریک کر کے اسمیں ملا کر رکھے۔ اور وقت صبح کے پندرہ تولہ کھاوے اس معجون کے فائدے بہت ہیں۔ قوت باہ کے سوائے فالج اور قولنج و درد چشم و درد دنداں و بواسیر خونی و بادی کو مفید ہے۔

دیگر۔ جوز۔ چھوٹی الائچی۔ تیزپات دارچینی آملہ خشک۔ بالچھڑ ان سبکو ہموزن لے کر باریک کر کے اس کے وزن سے سہ چند شہد کا قوام کر کے ان اجزاؤں کا سفوف ملاوے اور سرد کر کے رکھے وقت صبح کے چھ ماشہ کھایا کرے۔ جسم کے سب عارضے دفع ہو جائیں گے

دیگر۔ تخم ہنگن تخم کونچ ۔ ریگ ماہی الائچی سفید خالص جوز جاوتری۔ زعفران فلفل گرد پیپلا مول۔ زنجبیل دو دو تولہ کافور چھ ماشہ باریک کر کے گھی سے اس کو چرب کرے۔ اور دو سیر دودھ کو جوش کرے ۔۔ جب گاڑھا ہو تو وہ دوا

ڈالدے اور مشک برابر کے کر لائے ۔ بطور حلوے کے ہو تو سرد کر کے رکھے ۔ اور روزمرہ صبح کیوقت نہ تولے کھایا کرے :-

**نسخہ جات امساک** شنگرف کافور قرنفل تینوں تخم اٹنگن ان کو ایک ایک ماشہ لے کر ایک کر کے کاغذی لیموں کے عرق میں گولیاں برابر مونگ کے بنا رکھے وقت حاجت کے ایک گولی کھائے اور اوپر اس کے پاؤ بھر دودھ پیے ۔ دیگر ۔ تمبا کو خشک قرنفل دونوں برابر لے کر شہد میں گولیاں برابر ماش کے بنا رکھے ۔ حاجت کے وقت ایک گولی کھائے ۔ دیگر ۔ بوقت حاجت ، ایک تولہ اس کو کوٹ کر پانی میں بھگوئے جبکہ خوب بھیگ جائے آب زلال لے کر تھوڑا سا آٹا گیہوں کا ڈال کر گوندھے اور ایک گولہ بنا کر چولھے میں دبائے جبکہ وہ سرخ ہو جائے تو اس کو کوٹ ڈالے اور تھوڑا گھی اور شکر لے کر اسمیں ڈالے جبکہ پہر دن باقی رہے تو اسکو کھائے رات کو جماع کرے اور دیکھے کہ کیسی خوشی حاصل ہوتی ہے ۔ دیگر اگر کسی نے جلق لگایا ہے تو اس کے سبب سے جسم میں کمی بیشی ہو جاتی ہے اور کسی کے جسم میں خم ہو جائے تو یہ روغن لگائے ۔ نسخہ روغن جونک ایک عدد چڑی کے سر چار عدد لے کر اور چربی شیر زرپوست کنیر سفید کھنگچی سفید تخم دھتورہ سیاہ چربی خوک ریگ ماہی ہڑتال طبقی بیر بہوٹی چربی سانڈہ کے سرکی ایک ایک تولہ شراب و روغن کنجد سیاہ چھ چھ تولہ ان کو ملا کر رکھے ۔ جبکہ خشک ہو تو آتشی شیشہ میں بھر کر گلکمت کر کے مانند چوہے کے تیل نکالے اور لگائے اور کچھ فائدہ ہو تو ایک چلہ لگا دے :-

# کشتہ جات بنانے کی ترکیبیں

**کشتہ ہڑتال** ۔ ہڑتال ورقیہ چار تولہ لے کر اکیس تک شیر مدار میں بھگو دے اور جب اکیس یوم کامل گزر جاویں تو پھر ایک خام خشت کو لے کر اسمیں کھود کر معہ ہڑتال و شیر مدار کو رکھدیوے اور ایک اوپر خشت رکھدیوے اور آگ اپلوں کی دیوے ۲۵ سیر اوپلے ہوں :-

**کشتہ شنگرف** شنگرف ۲ تولہ۔ گوشت پاؤ بھر میں ملا کر اوپر سے سی کر روغن زرد میں بریاں کرے حتی کہ بدیں طور بکری کا گوشت ختم ہو جاوے۔ پھر اکتالیس عدد تیتر میں خوب بریاں کرے اور تیتر ول کی آنتیں وغیرہ نکال کر ان کے پیٹ شنگرف سے بھر کر روغن زرد میں بریاں کرے اور پھر شنگرف کو نکال کر کھرل کرے خوراک ایک چاول ہمراہ مسکہ گاؤ کے کھاویں۔ برائے قوت باہ مجرب ہے اور فیل جوان کو پچھاڑے اور شیر غزال کو مارے۔

**کشتہ ابرک**:۔ ابرک سیاہ تین چھٹانک شورہ قلمی ایک چھٹانک ہر دو ادویہ کو کنوار گندل کے گودہ میں کھرل کریں بعدہٗ برتن آب نارسیدہ یعنے ڈولی میں ڈال کر اوپر سے گل حکمت کریں۔ اور چھ سیر سختہ اوپلوں کی آگ دیویں۔ تیار ہو جاوے گا۔ خوراک نصف ماشہ ہر ایک بخار کے لئے مفید ہے:۔

**کشتہ سنگ جراح**۔ سنگ جراح ایک چھٹانک لے کر اور کچھ برگ نارنجی سنگ جراح بیچ میں ان پتوں کے دیکر ایک ہانڈی میں رکھدیوے اور منہ اسکا گلحکمت کرے اور بیس سیر اوپلوں کی آگ دیوے جب کشتہ تیار ہو تو ایک رتی کھاوے۔

**روغن مجلوق**:۔ ایک جونک جو کہ پانی میں ہوتی ہیں ایک عدد لے کر گدھے کے خصیہ پر لگاوے جب خون پی کر موٹی ہو جاوے تب اس کو نکال کر سایہ میں خشک کرے۔ اور سانپ کی چربی لے کر اور کچھ بیر بہوٹی جو ساون و برسات میں نکلتی ہیں اور کنیر سفید کی جڑ ہر ایک ایک دام لیوے اور سب کو کوب کر کے چربی میں ملا کر ایک عدد آتشی شیشی لے کر اس میں ڈال کر ٹپکا دیں۔ جب تک سرخی آوے تب تک آنے دیویں اور جب سیاہ آنے لگے سرخی کو جدا کرے سیاہ کے لئے اور شیشی رکھے اور سرخ سے چاول کے برابر لے کر ملیں۔ بہت قوت ہو گی۔

**کشتہ فلوس یعنی پیسہ**:۔ کرونچ پھل ۱۷ تولہ چھپکلی ناگی ۱۴ عدد ان کو خوب باریک کر کے بذریعہ تپال جنتر کے روغن نکالے اور فلوس کو ان روغن سے چرب کر کے کوئلہ کی آگ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کشتہ عمدہ ہوگا۔ خوراک ایک تنکہ

جثہ ۱ رتی کا ہوتا ہے۔ ہمراہ مسکہ قوت باہ کے لئے نہایت مفید ہے۔

## ترکیب پتال جنتر

اول ۲ عدد آتشی شیشی لیوے۔ اور ایک میں ادویہ ڈال کر اس کے منہ میں کچھ بال دیوے کیونکہ ادویہ نہ گر پڑے اور پھر دوسری شیشی کا منہ اس ادویہ والی شیشی کے ساتھ خوب ترکیب سے جوڑے اور اوپر ان کے کپڑا لپیٹے اور جو خالی شیشی ہو اس کو زمین پر اریب کر کے گاڑے اور جو ادویہ والی شیشی ہے اس شیشی کو زمین کے اوپر رکھے اور دونوں کے منہ کے اوپر گلحکمت کرے اور آگ سیر بھر کوئلہ کی دیوے۔ اور جو ادویہ والی شیشی ہے اس کو بھی گلحکمت کرے۔ روغن بہت عمدہ نکلے گا۔

**کشتہ نقرہ یعنی روپیہ** ۔ گل سلاطین ۴ تولہ اور ایک روپیہ اور گل مذکورہ کو خوب باریک کر کے یعنی نگدہ بنا کر بیچ میں روپیہ رکھدیوے۔ اور ایک عدد اوپلے کے بیچ میں کھود کر نگدہ مذکورہ اس میں رکھدیوے۔ اور ایک عدد اپلا اوپر سے کر اوپر رکھدیوے اور اپنے ہاتھ سے بنا کر رکھو۔ اور وزن اوپلوں کا دو سیر ہو بعدہ آگ لگادیں روپیہ کشتہ ہو گا۔ یہ کشتہ قوت باہ جھولہ اور گنٹھیا کو مفید ہے۔ خوراک ۱/۲ رتی ہمراہ مسکہ کے کھاوے نہایت مجرب ہے۔

**کشتہ شنگرف رومی** ۔ شنگرف رومی کو ایک تولہ ۲ سیر شیر مدار میں لٹکا کے نیچے آگ کرے۔ جب شیر مدار خوب خشک ہو جاوے بعدہ شنگرف کو نکال کر گھی میں بریان کرے۔ اور کھرل کرے خوراک ایک تنکہ ساتھ مسکہ کے کھاوے انشاء اللہ تعالیٰ بہت مفید ہے۔

## فصل شعبدوں کے بیان میں

شعبدہ ۱ ۔ ہرن کی جھلی میں جگنوں کا سر رکھے اور سبز رنگا چھڑک کر میٹھے تیل میں جلاوے مکان سبز معلوم ہو گا اور بہشت سبزی معلوم ہو گی۔

شعبدہ ۲ ۔ خراطین باریک سا کر کے سرخ کپڑے میں لپیٹ کر چراغ میں کتنے اندر روشن

کرے جو عورت نزدیک ہو۔ بیتاب ہو کر برہنہ ہو جائے گی ؛

شعبدہ چربی خوک کی ہاتھ میں ملے اور آگ کو اٹھائے ہاتھ ہرگز نہ جلے گا ؛

شعبدہ ۔ زہرہ بند و نوشادر کو ملا کر بالوں پر ملیں بال پھر نہیں نکلیں گے ؛

شعبدہ بیضہ خرگوش میں ڈورا پہنا دے اور بوقت مباشرت کمر میں باندھے تو ہرگز تم انزال کا نہ ہوگا ؛

شعبدہ ۔ کافور بآب نوشادر حل کر کے اوپر بدن کے ملے اور خشک کر کے آگ میں جلاوے ہرگز بدن نہ جلیگا اور نہ ہی آبلہ پڑے گا ؛

شعبدہ عرق لیموں سے کاغذ پر لکھے اور آگ میں جلائے رنگ کاغذ کا زرد ہو جاویگا ؛

شعبدہ اگر پارہ گوشت میں ملا کر پکائے ہرگز پختہ نہ ہوگا اور خام بالکل رہے گا ؛

شعبدہ ۔ کاغذ کی کڑاہی میں حلوا پکانا پھٹکری و کافور ملا کر کاغذ کی کڑاہی میں لگائے پھر چولھے پر چڑھا کے جو جی چاہے پکا دے ؛

شعبدہ ۔ اگر تھوڑی گندھک پیس کر کپڑے میں لپیٹ کر تھوڑا پانی اس کے اوپر ڈالے بعد ایک لمحہ کے وہ کپڑا خود بخود روشن ہو جاوے گا ؛

شعبدہ پوست انار کو روز رات کو تین دن پانی کے اندر تر کرے پھر اس کو چار طرف کھیت و بستان کے خواہ کسی قسم کا کھیت ہو ڈال دے اُسے وہ ہر چند سینچے مگر تری نہ آوے ؛

شعبدہ ۔ کافور عرق پان میں تر کرے اور آگ میں ڈال دے کہ جل جاوے ۔ بعدہٗ نکال کر کپڑے پر رکھے کپڑا فوراً آگ دیگا مگر جلنے سے محفوظ رہے گا ؛

شعبدہ ۔ قدرے کافور کو پانی میں حل کر کے ہاتھ میں ملے اور آگ میں رکھے ہاتھ ہرگز نہیں جلیگا ؛

شعبدہ ۔ عرق پیاز سفید سے کاغذ پر لکھے اور جلا دے حرف سیاہ ہو جاویں گے ؛

شعبدہ ۔ پتہ خوک کو آلودہ یا ہفتہ کے دن دشمن کے مکان میں ڈال دے ۔ عداوت ہو ؛

شعبدہ چھلنی میں پانی بھرنے کی ترکیب ۔ چاہئے کہ چھلنی کو عرق گھیکوار میں تر کرے اور تین بار خشک کرے اور پانی بھر دے ہرگز نہ گرے گا ؛

شعبدہ ۔ اگر کسی کو بچھو نے ڈنک مارا ہو تو تھوڑا سا نوشادر چونہ میں گھس کر سونگھا دو

جسوقت بو دماغ میں پہونچیگی فوراً صحت ہوگی ÷

شعبدہ۔ مرغ موم کا بناکر اس کے پیٹ میں شبنم کا پانی بھرو اور آفتاب کے سامنے رکھ دو چند لمحہ کے بعد وہ مرغ اُڑنے لگے گا ÷

شعبدہ۔ روغن ماہی کو تین روز آفتاب کے سامنے رکھو بعد اِس کے جو اس روغن سے لکھو گے رنگ زرد معلوم ہوگا ÷

شعبدہ۔ روغنِ زیتون چراغ میں بھرے اور درخت کے نیچے روشن کرے پتے بانندہ چراغ کے روشن معلوم ہوگا ÷

شعبدہ۔ دودھ کو خوب پکائیں اور اس میں چینا گھاس اور شکر ڈال کر چینی کے ظروف میں رات بھر رہنے دیں صبح کو چاقو سے تراش کر کھاویں نہایت لذیذ مٹھائی ہوگی ÷

شعبدہ۔ شیشہ میں عرق لیموں بھرے اور زندہ کوڑی کو جلاوے اور خاک اسکے عرق میں چھوڑے اور منہ شیشے کا مضبوط تمام انگوٹھے سے بند کرے عرق فوراً اُڑ جائیگا ÷

شعبدہ۔ لوہے پر نیلہ تھوتھا گھول کر لگایا جاوے تو لوہا برنگ تانبا ہو جاوے گا ÷

شعبدہ۔ تین کی بلبل بناکر اس کی چونچ میں مقناطیس لگاوے اور ایک سوئی لوہے کی اس کے سامنے لئے پھرے بلبل اس کے پیچھے پیچھے رہے گی ÷

شعبدہ۔ کچے گھڑے میں عرق کھیگوار گھول کر سوکھا دو اور اس میں پانی بھرو اور گھڑے کو کسی درخت میں لٹکا دو۔ پانی ہرگز ہرگز نہ گرے گا ÷

شعبدہ۔ پتہ کو کاٹ کر خون خرگوش میں ملاوے اور اس کی گولی بناوے اور اس گولی میں ڈورا باندھے اور دریا میں چھوڑ دے۔ کل مچھلیاں دریا کی اسکے گرد جمع ہوں گی ÷

شعبدہ۔ دندان آدمی مُردہ اور زبان جانور مُردہ ہُدہُد کی کسی شخص کے سرہانے رکھے وہ آدمی ہرگز بیدار نہ ہوگا ÷

شعبدہ۔ کسوٹی کا پتھر پیسکر چراغ کے فتیلہ پر چھوڑے کیسی ہی ہوا چلے چراغ نہ بجھیگا ÷

شعبدہ۔ حرف سفید کاغذ سیاہ۔ جناب میر انشاء اللہ خاں صاحب نے اس ترکیب کو نظم کیا ہے قطعہ گڑھے لکھے جو ایک وصلی پہ۔ اور سکھلاوے لفظ اے پیارے

کوئلے سے لے وہ وصلی کو دیتا کہ وہ اسے موں زرد سیاہ ہے ۔ رکھ کے وصلی وہ ایک تختہ پر چھینٹے پانی کے خوب سے مارے ۔ ساتھ ہی اس عمل کے اثنا نکل آویں گے حرف جوں تا ۔ اگر کاغذ سفید پر روشنائی سے بشرطیکہ گوند اس میں کم نہ ہو لکھیں اور دود چراغ سے یہ عمل کریں تو بھی بہت صاف ہوتا ہے ۔

# فصل تعبیر نامہ خواب کے بیان میں ۔

| نام چیز جو خواب میں دیکھے | تعبیر خواب | نام چیز جو خواب میں دیکھے | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|
| پیغمبر کو دیکھے | جورو سے دولت بہت ہاتھ آوے | بلی کو گھر میں دیکھے | گھر میں اسکے چوری ہو |
| کسی بزرگ یا ولی کو دیکھے | بہشت میں جگہ پائے | سانپ اور بھڑیا دیکھے | دشمن پر غالب ہو |
| بہشت میں کچھ کھاتے دیکھے۔ | دنیا میں بزرگ ہو | آفتاب کو دیکھے | بادشاہ والی ملک ہو |
| قیامت کو دیکھے | بادشاہ ہو | مرد چاند کو گود میں دیکھے | معشوقہ خوبصورت نیک سیرت ملے |
| کپڑا نجس دیکھے | فرزند پیدا ہو یا عورت نامحرم سے ملاقات ہو | نماز پڑھتے دیکھے مگر منہ قبلہ کو نہ ہو | حج نصیب ہو اور کل زیارتوں سے مشرف ہو |
| اپنے تئیں دیوانہ دیکھے | مال بہت ہو ناجائز جگہ پر خرچ ہو | اگر اپنے تئیں دیکھے | عذاب قبر کے سے نجات پاوے |
| دعا خدا سے کرتے دیکھے | دنیا میں عزت پائے | دشمن کو دیکھے | رنج و صدمہ میں کمی |
| شیطان کو فریب دیتے دیکھے | دولت پائے اور عہدے دار ہو | دوزخ کو دیکھے | گناہ سے پاک ہو اور دنیا سے سفر کرے |
| گناہ کماتے دیکھے | معشوقہ خوش جمال شیریں سخن سے ملاقات ہو۔ | سرمہ آنکھ میں دیکھے | دولت ملے |
| | | کسی کا خون دیکھے | حرام مال ملے |
| | | نور خدا دیکھے | عمر زیادہ ہو |
| | | فرشتے سے لڑائی دیکھے | موت نزدیک ہو |

| نام چیز جو خواب میں دیکھے | تعبیر خواب | نام چیز جو خواب میں دیکھے | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|
| زرد پوش عورت دیکھے | بیمار ہو اور بعد چند روز کے صحت پاوے | عورت اپنے بال منڈے دیکھے | شوہر اس کا اسکو طلاق دیوے |
| شیر کو قید دیکھے | دشمن پر فتح پائے | بادشاہ کو دیکھے | گناہ سے پاک ہو |
| چوہے کو کوئی چیز کھاتے ہوئے دیکھے۔ | عمر میں کمی ہووے | قد دراز دیکھے | اجل نزدیک ہو |
| باز دیسی مرغ اور گنبڈا دیکھے۔ | بادشاہ عادل ہو | پانی دیکھے | غیب سے دولت ملے |
| | | ماہتاب دیکھے | وزیر ہو اور ہوشیار دولت پاوے |
| عورت چاند کو گود میں دیکھے۔ | خاوند اس کا بزرگی اور دولت پائے | جسم پر لباس آراستہ دیکھے | اپنے وطن کو خیریت سے واپس آوے |
| ستارہ روشن دیکھے۔ | کام بزرگوں کا اس ولایت کے انتظام میں پاوے۔ | بہو چنچال دیکھے | کوئی آفت حاکم سے پہنچے۔ |
| خرما دیکھے۔ | مال حلال ملے اور اچھی بات سنے | دریا میں تیرتے دیکھے | بزرگ بادشاہ پر غالب ہووے گا |
| | | گھر طلائی دیکھے | آگ میں جلے۔ |
| کھیلتے کودتے دیکھے | بزرگ سے ملاقات ہو | پانی گرم پیتے دیکھے | بخار میں مبتلا ہو مگر جلدی صحت پاوے |
| تاج سر پر دیکھے | حکومت اور سلطنت ملے | مکان لوہے کا دیکھے | درازی عمر اور دولت کی ہووے |
| سیاہ علم کو دیکھے | سرداری پاوے اور عہدہ دار ہو۔ | گوشت کچا دیکھے | مال حرام پاوے |
| عورت خوش جمال دیکھے | مال و دولت اور خوشی حاصل ہووے | روٹیاں بہت دیکھے | دوستوں سے ملاقات ہو |
| سر چھوٹا دیکھے | مرتبہ اور عہدے سے گر جائے اور نگاہ میں حقیر ہو | یاقوت دیکھے | عیش و عشرت ہو |
| | | چراغ روشن دیکھے | تندرستی اور عمر دراز ہو |

| نام چیز جو خواب میں دیکھے | تعبیر خواب | نام چیز جو خواب میں دیکھے | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|
| روٹی دیکھے | مال حلال پائے اور عیش و عشرت نصیب ہو | زمین طے کرتے دیکھے | اجل نزدیک ہووے |
| لڑکے بالغ کو دیکھے | زیادتی مال ہو اور بزرگ خلایق ہو۔ | قلعہ شہر کا دیکھنا | متقی پرہیزگار کو برا ہے۔ |
| مرد بوڑھا دیکھے | دوست شفیق پائے | اپنے تئیں بلندی پر دیکھے | مرتبہ بلند ہو اور حاکم سی سرخرو ہو۔ |
| سر بڑا دیکھے | مرتبہ اور بزرگی پائے | گورستان کو دیکھے۔ | دولت حاصل ہو |
| غسل کرتے دیکھے | غم سی نجات پائے پاک رہی اور معشوقہ نیک ملے | دودھ حلال جانور کا دیکھے | روزی پاوے |
| اپنا ہاتھ غیر کے ہاتھ میں دیکھے | دشمن سی دولت ملے | گوشت پختہ دیکھے۔ | مال بادشاہ کو ملے |
| مسافر کو دیکھے | راہ بھولے | نور خدا کو دیکھے۔ | عمر زیادہ ہو۔ |
| گھوڑے پر سوار دیکھے | حکومت اور دولت پائے | اپنے تئیں فقیر اندھا دیکھے۔ | افلاس سی چھوٹ کر عازم سفر ہو |

# فصل فالنامہ کے بیانمیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

فالنامہ شیخ شرف الدین یحیی منیری قدس اللہ سرہ العزیز۔ اول باید کہ وضو کند بعد نیت در دل کند و یک دم دفع الف کشد خواہ بر زمین خواہ بر کاغذ بعدہ ہر سہ دفعہ را انگشتان یکان طرح دہد چون باقی ماند ہر سہ دفع جمع کند۔ تعویذ نظر کند آنچہ مقصود باشد بہ بیند۔

| | |
|---|---|
| ۱۱۱ جو منکا منسا کینہ سو ہوئے | ۲۱۴ بہین ناہیں ہوئے کاج سر نجاکے |
| ۱۱۲ ناہیں کینہ کہ ہو نصیب لاگی بات ہے | ۲۲۲ بھلی ہوتی سدہ ہوئے |
| ۱۲۴ من جن ڈرنا ڈکرم لاگی بات ہے | ۲۳۱ جو منکا منسا ہو بوجھے اس چنتا نہ ہو تمام |
| ۱۲۲ اس تمہاری پوجے گی۔ | ۲۳۳ برے دن بیتا آب سکھ ہوئے |

۱۳۳ ناہیں نیک اور کام کرد۔
۱۱۲ کاچت ڈولاؤ تمہاری آس پوجے
۱۲۲۱ بھیں ناہیں سستاؤ جن اکتاؤ
۲۳۲ اب لگ میرے دوس کی اب سکھ ہوئے
۳۱۱ ناہیں ابھیں بیٹھ رہو گھر جائے
۲۱۳ چاہو پھر تو رہتکاں راج ہوئے
۲۲۲ اب کچھ چینا ناہو جائے بھرپور
۲۳۱ راج چل کے دیا تم کو ان
۲۳۳ جو منکا منا ہو پوجے آس

۱۱۲ جن اکتا ہو لگا سستن
۱۲۱ کچھ تمہاری پوجے گی
۱۳۱ ناہے ابھیں ناہے
۱۳۲ جو من چنتا ہووے پاوے سرکھتا کے
۲۱۱ جو تم ماگمہ منا پوجے
۳۱۲ سرکھتا کے ہوئے تمہاری آس کچھ چنتا
۳۴۱ سستن ہوئی جن اکتاہ
۳۲۳ ناہیں نہ ہوئی کرم کی لاگی بات ہے
۱۳۲۲ بھیں ناہیں آسگے ہوئے

# فال نامہ حضرت حفظ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | م | ک | ط | ر | ک | ی | ب | خ | ا | ر | ر | ا | د | ف |
| ا | ر | ی | ا | ح | ا | ل | ی | ت | ر | ن | ز | ز | ب | ز |
| ع | ب | م | ب | ی | ت | م | ا | ی | ا | ن | غ | ا | ا | ا |
| و | ط | ن | ک | م | م | ن | م | ا | د | ا | م | ر | ا | ت |
| ن | و | ز | ہ | ی | ن | م | ی | و | ش | ا | و | ا | ر | ز |
| و | و | د | ک | ز | ر | ی | ث | ل | و | د | ا | ل | ت | م |
| م | ر | ع | ک | ح | ر | خ | م | ی | ذ | خ | ر | ن | د | م |
| ن | ن | خ | ز | ب | ب | ذ | د | ک | د | ا | ا | ی | ی | ث |
| د | خ | ث | ا | ی | ن | ن | و | ب | ا | د | ت | ن | ل | ی |
| ش | ف | س | م | د | ا | ک | ب | ک | ہ | ر | و | ن | م | ع |
| س | ت | ش | ر | ح | ہی | ش | ا | م | ب | ک | ا | ب | ات | ن |
| ا | ر | ت | ز | ا | د | خ | د | ا | د | ی | س | د | م | ی |
| ت | ہ | ن | ز | ا | ر | ی | م | ط | خ | ب | ہ | م | د | ا |
| ب | ہ | ل | و | ی | ر | ب | ب | ا | م | ن | ب | ی | ا | د |
| ک | ب | گا | ن | و | ی | ش | م | م | ت | ر | د | س | ر | م |

برکت فال لسان الغیب حضرت حافظ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ باید کہ باوضو فاتحہ بارواح مقدس ایشان بخواند واز ہمیکہ نیت داشتہ باشد در دل آوردہ انگشت بہر خانہ خواہد از سر صدق نہد آں را گذاشتہ ہشتگاں طرح دھد حرف ہم برکاغذ نویسد لیکن سطر آخریں را زیریں نویسد وسطر اول را بالایش ہمہ را جمع نمودہ بخواند آنچہ مطلب است موافق آں سر مصرعہ غزل برے آید پس غزل از دیوان برآوردہ نویسد؀

## فصل ستاروں کے فال نامہ کے بیان میں




ستاروں کے فال نامہ میں بہ سبب محبت عوام کے
یہ فالنامہ لکھدیا ہے جب کسی شخص کو کچھ کیفیت
اپنی دریافت کرنی منظور ہووے۔ تو
اول آنکھ بند کرکے کلمہ کی انگلی کو ایک خانہ پر
رکھے پھر اپنا حال اشعار مرقومہ ذیل سے دریافت
کرے یہ فالنامہ آزمودہ اور مجرب ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| زحل پر گر پڑے انگشت فی الحال<br>خبر اس کی تجھے ہو یا نہیں ہو<br>مقرر جی بھی گھبراتا ہے اکثر<br>کرے ہی دشمنی کی تجھ سے کچھ بات<br>رہیگا چند روز احوال اس طور<br>مرض ہووے تو اس ہو گی صحت<br>کسی سے گر ہوئی ہے کچھ لڑائی<br>میرا اس تیرا دل ہوگا خرسند<br>بروز پنجشنبہ تیل اور ماش | تو سن لے طالع اختر کا احوال<br>مکدر طبع بھی رہتا ہے مگر<br>کہیں جانے کا دھیان آتا ہے کثر<br>کسی نے کر کے کچھ اقرار تجھ سے<br>پھر اس کے بعد نقشہ ہوگا کچھ اور<br>تلاش نوکری میں گر ہے حیراں<br>یہ ہلت صاف ہو جاوے صفائی<br>غرض اس سے ہراساں ہو نہ ایک<br>تصدق اپنے اوپر کر کے خوشنا | کوئی تیرا مخالف ہے سیہ رو<br>وہ کم ہاتھ آئے جی جس شے کو چاہے<br>تو جسکا دوست ہوگا وہ ہی بیہات<br>کیا ایفائے وعدہ یار تجھ سے<br>کہ یعنی ہاتھ کچھ آئیگی دولت<br>توقف سے تیرا دل ہوگا شاد<br>اگر ہے خواہش محبوب و فرزند<br>ذرا عرصہ سے ہاتھ آویگا تجھ<br>ہم گر مشتری پر تیری انگشت |

تو زر آوے گا تیرے ہاتھ کمشت
جو بچھڑا دوست ہو بابت سے تیرا
نہ رنج تنگدستی تو سہے گا۔
یقین ہے ہاتھ آوے گا مقرر
تو پھر کچھ غم نہ کھا ہو دیگا خرم
اگر جھگڑا کچھ آپس میں تمہارا
تو پھر ہاتھ آئیگی اچھی سواری
اگر انگشت تیری آ نہ یک دو
عدو خونخوار ہے کوئی مقرر
درون سینہ دل رہتا ہے بیتاب
غرض ہے نہ درستی اب تو اوقات
لباس سرخ سے دل ہوگا خوشحال
پھر اسکے بعد تجھ کو خوشدلی ہے
عدس کی دال اور لے گوشت سینہ
ہراساں ہو نہ دہر داخل میں انگشت
مگر شدت یہ جسدم آئی ہے تب
تو معشوق اپنا اسیر خشمگیں ہو
مخالف مفلسی یا ہووے آزار
قسم لعل اور یاقوت و مرجان
پسر کی دل میں کچھ خواہش اگر ہو
بہ مطلب صاف ہو جائے صفائی
بزہرہ پر تیری انگشت آوے
لے گی خنگ گھوڑا یا کہ نقری

یقین ہے یہ کہ گذرے اب خوش اوقات
مقرر وہ کرے پھر گھر بسا پھر ا
اگر اولاد کی ہوگی تمنا
لباس زعفرانی یا کہ پر زر
اگرچہ ہوگی اب کچھ تیری شی گم
تو ہوگی صلح خطرہ تجھ کو کیا ہے
بروز پنجشنبہ صدقہ کرکے
سوئے مریخ آوے چوں ہے نو
نحوست رکھتے ہیں از بسکہ ایام
بوضع دائم اب کم ہے خود خوف
کسی سے دل بھی جلے گا لڑکے
زر قسم یافتہ یا اور کچھ مال
نہ تیری جان دکھ پاتی رہیگی
دیا منگل کو کرتا ہو نہ رنجور
کہ سلطان الکواکب ہے یہ خورشید
نحوست کام میں کر جائے ہے یہ
کہیں سے خوشدلی کا آوے پیغام
خدا چاہے تو سب ہو دفع یکبار
کرے گو نہ بھی راہ تند خوئی
تو فخر خاندان پیدا پسر ہو
یہ شکر پنجشنبہ کو منگا کر
گیا پردیس کو واپس گھر آوے
اگر دل پہ ہے غم جاتا رہیگا۔

کسی اہل دل سے پھر ملاقات ہو
الم جو کچھ ہے وہ جاتا رہیگا
پسر ہووے سعادتمند پیدا
غم دوری سے پایا ہے دکھ غم
بچھڑا ملیں گے وہ سب اے مردم
پیادہ پا سے گر ہے بیقراری
چنے کی دال اور تو جو نہ زردے
بدن میں رہتی ہے گرمی سی اکثر
بگڑ جاتا ہے ہوتے ہوتے سر کام
اب اندیشہ سا ہے کچھ دل کو ذرا
نہیں کوئی تو آپے سے بگڑے
مگر چندی ابھی تشویش سی ہے
جو کچھ تشویش ہے جاتی رہیگی
پڑی اب شمس پر ہے تیری انگشت
خدا چاہے تو بر آوے ہر امید
تعلق گر طبیعت کو کہیں ہو
جو بگڑے میں سنور جائیں وہ ایام
تماہر ماکے بھی نال ہو دساور
تو امیر فرخ ہو یا بسر خرد لی
جو آپس میں اگر ہوگی لڑائی
گیہوں اور دودھ تو صدقہ دیا کر
سواری کو جو چاہے ہے تیرا جی
خوشی کی بات کوئی آ کہے گا

کسی نقصان سے غمگین کچھ دل
تو صحت اس سے تو پاویگا زنہار
سفر اس سے ہوگا نفع حاصل
تو پھر دولت سے تیرا گھر بھریگا
بروز جمعہ کام اتنا کیا کر
در علم آئیگا تو ہاتھ یکمشت
خلش ہو دل کو جس شک کی بن
کہ صحت اس سے ہووے کر دعا تو
کہ تجھ پر مرد کامل مہربان ہو
غلط یہ جانیو کہنا نہ میرا
جو کچھ دل میں ہے تیرے اور مطلب
بروز پنجشنبہ مونگ ۔ فی الفور
سریع السیر ہے از بس یہ تارا
تعجب کیا کہ ہو جاوے وزارت
کسی درویش کا شاید ہو آنا
بجا ہے احتیاط اب تجھ کو
اگرچہ آجکل دل کو نہیں کل
تو اس فرزند سے خورسند ہوگا

تو ہوگا نفع اس برکت سے حاصل
اگر کوئی خواجہ سرا ہے یا ہے عورت
اگر اب شادی ۔ غمگیں نیا کرد
مطالب جو کہ ہیں سب آئینگے حاصل
کہ صدقہ مونگ اور روغن دیا کر
مگر ادرک توقف سے ہو سر کام
تو ہووے وصل اس سے ہمیں اک دن
اگرچہ چند روز ایام میں سخت
اگر جس کے گھر میں بھی دولتیں عیاں ہو
اگر ہے خواہش محبوب تجھ کو
توقف سے وہ حاصل ہونگے سب
قمر پر گر تیری انگشت آوے
ہو جلدی کام تیرا آشکارا
مخالف جلد ہوگا دفع تیرا
بتاوے وہ تجھے چاندی بناتا
اگر ہے سوداگری تو نفع ہووے
ٹلے کل ہو گئی لیکن تجھ کو آج ہی کل
ملے گا مہ لقا محبوب کوئی ۔

جو ہے اغراض سے کچھ دل کو آزار
اگر ہووے نہ کوئی امر نیک صورت
اگر کچھ گنہگاری تو کرے گا
تو خوش ہوگا مقصد سے تیرا دل
عطارد پر جو گر تیری انگشت
دہی بیٹی یہ مہلت ہووے ایام
اگر آزار ہے تو غم نہ کھا تو ۔
ملے ہو دیگا زر خشاں کوکب بخت
ہو لاکر ہاتھ وہ پکڑ لیگا تیرا
ملے گا وہ بہ ہر سنوب تجھ کو
دیا کر فاختائی پارچہ اور
تو تجھ کو عیش و عشرت دکھاوے
نصیبوں میں ہو یکباری عمارت
رہے گا ورنہ غم جس نے ہے گھیرا
کرے نزلہ اگر بیتاب تجھ کو
مگر دنیا میں کچھ اپنا بھی کھووے
اگر ہے آرزو فرزند ہوگا
کہے گا تجھ کو اب یہ خوب کوئی

یہ سن تو یاد دو شنبہ کو منگا کر | برنج اور کوڑیاں صدقہ دیا کر

## فصل دریافت کرنے ساعت ہر روزہ کے بیان میں

جاننا چاہئے کہ ہفتہ کو زحل کہتے ہیں اتوار کو شمس اور پیر کو قمر اور منگل کو مریخ اور بدھ کو عطارد اور جمعرات کو مشتری اور جمعہ کو زہرہ کہتے ہیں ۔

اب خیال کرنا چاہیئے کہ سات روز کے سات کواکب ہیں جو لکھے گئے ہیں۔ جب ساعت دریافت کرنا چاہیں۔ تو صبح کو اول وقت شمار کریں مثلاً شنبہ کو زحل کہتے ہیں اور یکشنبہ شمس اور دوشنبہ کو قمر اور سہ شنبہ کو مریخ اور چہارشنبہ کو عطارد اور پنجشنبہ کو مشتری اور جمعہ کو زہرہ کہتے ہیں پس ساعت کے دریافت کرنے میں کسی طرح دشواری نہ ہوگی۔

# فصل قواعد علم رمل کے بیان میں

واضح ہو کہ معتبر کتابوں سے ثابت ہے کہ علم رمل پیغمبروں سے اس کا جاننا ساتھ قواعد کے نہایت مفید ہے پس سولہ شکلیں علم رمل میں مقرر کیگئی ہیں۔ واسطے نکالنے حکم نیک بد کے اور پانچ باب قرار دیئے گئے ہیں:-

## باب اول بیان پھینکنے رمل کا ہے

اگر چاہے کہ حکم رمل دریافت کروں تو مناسب ہے کہ چار نقطہ لکھے اور وہ چار عنصر پر ان نقطوں کو سمجھے اور چاروں نقطوں میں سے اول نقطہ کو آگ سے نسبت کرے۔ اور دوسرے نقطہ کو ہوا سے اور تیسرے نقطہ کو پانی سے اور چوتھے نقطہ کو خاک سے پس ان چاروں کو چار سے ضرب دو۔ حاصل ضرب اسکا سولہ ہوگا اور وہی سولہ شکلیں جانو نام ان شکلوں کے اپنی اپنی جگہ پر بیان میں آئیں گے۔ دریافت کرلینا۔
اب طریقہ سمجھو اس کے لکھنے کا چار نقطہ کھینچو اور بیچ خانہ کے چار سطریں نقطوں کی ہوں اور بیچ ہر سطر کے سولہ نقطوں سے زیادہ نہ ہوں اور وقت نقطہ لکھنے کے نقطہ کا شمار اپنے دل میں نہ کرو۔ بیحساب لکھو جس وقت کا چار خانہ تمام ہوں۔ بیچ ہر سطر کے دو دو نقطہ طرح کرو۔ اور بیچ آخر سطر کے اگر دو نقطہ ہوں تو اس کو جوڑ دینے زوج سمجھو اور اگر ایک ہو تو اس کو فرد یعنے اکیلا جانو اور اسی طریقہ سے ان کو پہلا اور دوسرا معلوم کرو۔ اور جانتے رہو کہ ان چاروں خانوں میں ایک شکل علیحدہ کر نقطہ جب اٹھیں ہیں ظاہر ہوا اور ان چار شکلوں کو امہات جانو اور خط کھینچتے ہوئے ان

چاروں شکلوں کی کہ جو امہات سے نسبت ہیں طرف خط بہت کے ساتھ ترتیب کے
لحاظ رہے کہ پہلے کی پہلی رہے اور دوسرے کی دوسری رہے۔ پس ان چاروں
شکلوں کو طرف داہنے۔ یعنی یمین کی طرف سے ان خط چار شکلوں دوسری کے
حاصل کرو۔ یعنی شکلوں امہات اول سے فرد یا زوج آتشی ہر چہار شکلوں کا لو کہ وہ
شکل پانچویں ہے۔ بعد اس کے افراد یا زوج خانہ کی لو کہ وہ شکل آٹھویں ہو اور ان
چہار شکلوں کو بنات کہتے ہیں۔ بعد اس کے شکل پہلی اور دوسری نیچے ہر دو شکل نویں و
تیسری و چوتھی سے نیچے ہر دو شکل دسویں پانچویں اور چھٹی سے ہر دو شکلیں گیارہویں
اور ساتویں اور آٹھویں سے نیچے ہر دو شکل بارہویں کھینچو اور ان چہار شکلوں کو
متولدات کہتے ہیں اب بعد اس کے نویں اور دسویں سے نیچے ہر دو شکل تیرہویں
اور گیارہویں اور بارہویں سے نیچے ہر دو شکل چودہویں کھینچو۔ شکل تیرہویں
کو سہم السعادت اور شکل چودہویں کو سہم الغیب کہتے ہیں۔ اور شکل تیرہویں
اور چودہویں سے شکل پندرہویں حاصل کرو۔ اور اس کے تئیں درمیان میں ہر
دو کے لکھو۔ اور بعد اس کے شکل پندرہویں اور شکل طالع ضرب کئے گئے سے
شکل سولھویں حاصل کر دیا در بیچ پہلوئے پندرہویں طرف بائیں یعنے یسار کے لکھو
اور شکل سولہویں لب لباب تمام زائچہ ہو اور اس کے تئیں عاقبتہ العاقبت کہتے
ہیں اور ان ہر چہار شکلوں کے تئیں روندات کہتے ہیں اور شکل پندرہویں کے
تئیں میزان رمل و قاضی رمل کہتے ہیں اور بیچ اس خانہ کے کبھی شکل طاق نہ آنے
پائے۔ ہمیشہ آتشی شکل آوے کہ دو فرد دو زوج ہوں اور اگر کبھی شکل طاق آوے
تو جانو کہ بیچ زائچہ کے غلطی ہو گئی اسی سبب سے ایسے خانہ کو میزان رمل کہتے ہیں۔ اور
اشکال سولہ سے کہ جو کچھ پہلے ہو وہ فرد ہو اور آخر اس کے زوج - ان شکلوں
کو خارج کہتے ہیں اور جو کچھ وہ پہلے زوج اس کے زوج ہو۔ اور آخر
اس کے فرد اس کے تئیں داخل کہتے ہیں اور جو کچھ پہلے اور آخر فرد ہو وہ زوج
درمیان آتشی شکلوں کے اس کو منقلب کہتے ہیں۔ لہذا واسطے جاننے ناسمجھ لوگوں کے

پہلے بیچ چار خانہ کے سولہ سطریں نقطوں کی کھینچی جاتی ہیں۔ وہ ہر خانہ سے ایک شکل ہر چہار خانہ سے چار شکلیں نکلیں اور اُن چہار شکل کہ اُمہات ہیں دوسری بارہ شکلیں پیدا ہوں۔

خانہ اول

خانہ دوسرا

خانہ سوم

خانہ چہارم

پس یہ چہار شکلیں اُمہات ہوں اور طریقہ یہ ہے کہ ان چہار شکلوں کو اور جگہ لکھ کر بارہ شکلوں کے ساتھ ترتیب مذکورہ کو جو ذکر کی گئی حاصل کرو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| خانہ اول | خانہ دوم | خانہ سوم | خانہ چہارم |
| خانہ پنجم | خانہ ششم | خانہ ہفتم | خانہ ہشتم |
| خانہ نہم | خانہ دہم | خانہ یازدہم | خانہ دوازدہم |
| خانہ سیزدہم | خانہ چہاردہم | خانہ پانزدہم | خانہ شانزدہم |

اور یہ بھی سمجھ کہ جو سولہ شکلیں ساتھ اس ہیئت مجموعی کے بیان کی گئی ہیں اس کو زائچہ کہتے ہیں اور اس کو بہت ہوشیاری سے سمجھ کہ خانہ پہلا زائچہ کا آتشی ہے اور خانہ طالع مراد اس سے ہے اور خانہ دوم ہوا کا ہے اور خانہ تیسرا پانی کا اور خانہ چوتھا خاک کا ہے اور اسی طرح سے پانچواں اور چھٹا اور ساتواں اور آٹھواں اور بھی خانہ ہیں

آتش و باد و آب و خاک کے ہیں علی ہذا القیاس خانہ نواں دوسواں و گیارھواں و بارھواں بھی نشانہ آتش و باد و آب و خاک کے ہیں اور اسی طرح پر خانہ تیرھواں اور چودھواں اور پندرھواں اور سولہواں آتش و باد و آب و خاک کے ہیں ❊

# باب دوم بیان نام اور صورت سولہ شکل میں

جاننا چاہئے کہ نام لحیان صورت اس کی ایک فرد ہے تین زوج اس شکل پر ⁘ نام قبض الداخل اس کی صورت یہ ہے کہ پہلے زوج ہے بعد اس کے فرد اور بعد اُسکے زوج اور بعد اس کے فرد ⁘ قبض الخارج ایک فرد ہے اور ایک زوج اور ایک فرد ہے اور ایک زوج اسکے ساتھ اسی صورت کے ⁘ جماعت چار زوج ہیں ساتھ اس شکل کے ⁘ فرح کہ اسکو بینج بھی کہتے ہیں دو فرد ایک فرد ⁘ عتقلا ایک فرد ہے دو زوج اور ایک فرد ساتھ اسی ہیئت کے ⁘ انکیس تین زوج ہیں اور ایک فرد ساتھ اس شکل کے ⁘ حمرہ ایک زوج ہیں اور فرد و زوج ہیں ساتھ اس صورت کے ⁘ بیاض دو زوج ہیں اور ایک فرد اور ایک زوج ہے ساتھ اس صورت کے ⁘ نصرت الخارج دو فرد دو زوج ہیں ساتھ اس صورت کے ⁘ نصرۃ الداخل دو زوج ہیں ساتھ اس صورت کے ⁘ عقبتہ الخارج تین فرد اور ایک زوج ساتھ اس شکل کے ⁘ نقی ایک فرد ہے اور ایک زوج دو فرد اس طور پر ⁘ عتبتہ الداخل ایک اور تین فرد ہیں ساتھ اس صورت کے ⁘ اجتماع ایک زوج اور دو فرد اور ایک زوج ساتھ اس صورت کے ⁘ اسی طرح بقیہ تحریر چار صورت کا اس طور پر ہے۔

# باب سوم بیان مناسبات بارہ صورتوں میں

⁘ لحیان کو ستارہ مشتری سے مناسبت رکھتا ہے اور برج اس کا حوت یعنی مچھلی ہے اور سعد و مذکر ہے اور دلالت کرتا ہے اوپر [illegible] اور رنگ اس کا سفید [illegible] [illegible] روی و سینہ [illegible] [illegible] شرف [illegible] [illegible] وغیرہ اور [illegible]

آفتاب سے مناسبت رکھتا ہے اور دلالت کرتا ہے اوپر طالبان حق اور معدنیات
کے۔ قبض الخارج دلالت کرتا ہے اوپر مردانِ فاسق اور بجلی اور کوندہا اور دریا
کے۔ فرح تعلق رکھتا ہے ساتھ زہرہ اور برج میزان کے اور دلالت کرتا ہے
اوپر چیزوں سرد اور آدمیانِ حیلہ جو کے۔ عقلہ زحل سے مناسبت رکھتا ہے اور برج
اسکا جدی ہے اور دلالت کرتا ہے کم مایہ آدمیوں پر اور سب باتیں اسمیں بری اور زبوں
ہیں۔ انکیس زحل سے تعلق رکھتا ہے اور دلالت کرتا ہے اوپر آدمیوں کمینہ خو
اور بدمزاج کے۔ حمرہ تعلق رکھتا ہے مریخ سے اسکا برج حمل ہے اور دلالت کرتا ہے
اوپر آدمیان خضاب در رنگ سرخ وغیرہ کے۔ بیاض تعلق رکھتا ہے اوپر قمر کے برج اس کا
سرطان ہے اور دلالت کرتا ہے اوپر معدنیات اور چیزوں سرد مزاج کے۔ نصرۃ الخارج تعلق
رکھتا ہے آفتاب سے اور برج اس کا اسد ہے دلالت کرتا ہے اوپر امرا و سلاطین کے۔
نصرۃ الداخل منسوب ہے ساتھ مشتری کے اور دلالت کرتا ہے اوپر آدمیان ماہرو اور سیم اندام
کے۔ عتبہ الخارج تعلق رکھتا ہے ساتھ ذنب کے اور دلالت کرتا ہے اوپر نحوست اور شومی کے
۔ نقی تعلق رکھتا ہے مریخ سے اور برج اسکا عقرب ہے، دلالت کرتا ہے اوپر طفلان نابالغ
و حیوانات آبی کے۔ عتبہ الداخل تعلق رکھتا ہے زہرہ سے اور دلالت کرتا ہے
اوپر چیزوں پاکیزہ کے۔ اجتماع تعلق رکھتا ہے عطارد سے اور برج اس کا سنبلہ
ہے اور دلالت کرتا ہے اوپر مردمان شجاعت اور مالدار اور اہلِ ادب کے

## باب چہارم بیان مناسبات بارہ خانوں میں ہے

جاننا چاہیئے کہ جو شکل کہ اول خانہ میں آئی ہے اس کو طالع کہتے ہیں اور وہ شکل
متعلق ہے نفس صاحب طالع سے اول کاموں کے اور احوال خیر و شر نفس صاحب
طالع اس شکل سے متعلق ہے۔ خانہ دوم متعلق مال اور معاش وغیرہ سے۔ خانہ سوم
نسبت رکھتا ہے۔ برادران و خویشان و جاننا اور آنا نزدیک سے۔ خانہ چہارم منسوب
اوپر ملک زراعت وغیرہ کے ہے۔ خانہ پنجم منسوب ہے ساتھ فرزندان و معشوقان

وغیرہ کے خانہ ششم منسوب ہے ساتھ مرض حمل عورت وغیرہ کے خانہ ہفتم نسبت رکھتا ہے نکاح اور شادی سے خانہ ہشتم منسوب ہے خوف ہلاکت سے خانہ نہم نسبت رکھتا ہے ساتھ علم وغیرہ اور دین وسفر وغیرہ کے خانہ دہم منسوب ہے ساتھ بادشاہت وامارت کے۔ خانہ یازدہم منسوب ہے۔ ساتھ عشق ومحبت کے۔ خانہ دوازدہم نسبت رکھتا ہے ساتھ دشمنی حیوانات مثل بیل وشتر وغیرہ کے

# باب پنجم دریافت کرنے حکم رمل میں

معلوم کرنا چاہیے اگر سوال کرنا منظور ہو تو صحیح وصادق نیت سے مقصد اپنے دل میں کرکے موافق قاعدہ مرقومہ بالا کے سولہ سطریں نقطوں کی کھینچے چار شکلیں حاصل کرے اور ان چار شکل میں کہ امہات ہیں زائچہ کو تمام کرے یا پہلے نظر کرے۔ کہ زیچ خانہ طالع کے کہ اول خانہ ہے۔ کون شکل آئی ہے اگر مقصد خروج سے ہو اور شکل خارج ساتھ طالع کے آئی ہو۔ دلیل حصول مقصد جانو کسی طرح کا اسمیں شک اور شبہ نہیں ہے اور اگر مقصد دخول سے ہے اور ساتھ شکل داخل کے آتا ہے وہ بھی دلیل حصول مقصد ہے۔ سعد بآسانی اور نحس بدشواری اور شکل ثابت دلیل توقف کی ہے اور شکل منقلب دلیل اس کی ہے کہ کوئی چیز خود بے سبب حاصل ہو۔ اور اگر کوئی چیز حاصل نہ ہو بعد اسکے خانہ سوال کو نظر کرو کہ زیچ اس خانہ کے کون شکل آئی ہے **مثلاً**:۔ سوال خانہ دوم سے کہ خانہ مال کا ہوا ہو اور زیچ اسس خانہ کے شکل داخل آئے اور وہ شکل مناسب مزاج خانہ کے ہو دلیل حصول مقصد ہو۔ یعنے چونکہ خانہ دوسرا خانہ ہوا ہے پس شکل بادی چاہیئے اور اگر شکل آبی ہے۔ یہ بھی خوب ہے کہ آب وباد باہم ہم آہنگ ہیں لیکن چاہیے کہ شکل ناری نہ ہو کہ خاک زیچ خانہ ہوا کے کسی طرح کی قوت وطاقت نہیں رکھتی اور علیٰ ہذا القیاس بجانہ آتش شکل آبی نہ ہو کہ آب وآتش باہم مخالفت رکھتے ہیں اور پانی آگ کو بجھا دیتا ہے اور یہ دلیل عدم حصول مقصد کی ہے۔ اور شکلیں آتشی اور بادی اور آبی اور خاکی

ساتھ ان تفصیل کے ہیں:-

آتشی و شرقی — بادی و غربی — آبی و شمالی — خاکی و جنوبی آٹھ

شکلیں منسوب ہیں ساتھ روز کے

اور آٹھ منسوب ساتھ رات کے ہیں۔ اور

یہ سات منسوب ہیں ساتھ آدمیوں کے اور یہ سات شکلیں

منسوب ہیں ساتھ عورتوں کے اور یہ دو شکلیں

شرح ہیں یعنی ساتھ شکل آدمی کے اور ساتھ شکل عورتوں کے۔ عورت

اور ساتھ سعد کے سعد اور نحس کی نحس ہیں۔ و اور یہ چار شکلیں آبادی سے تعلق

رکھتی ہیں۔ اور یہ چار شکلیں جنگل و ویرانہ سے تعلق رکھتی ہیں

اور یہ چار شکلیں منسوب ہیں ساتھ پہاڑوں کے اور یہ سات شکلیں

نیک اور مبارک ہیں اور یہ سات شکلیں نحس ہیں۔

اور یہ دو شکلیں مشترح ہیں و اب نظرات کواکب کو جاننا

چاہیئے۔ یعنی خانہ پنجم اور نہم نظر ساتھ تثلیث کے رکھتا ہے اور ساتھ خانہ

چوتھے اور دسویں کے نظر تربیع کی ہے اور خانہ تیسرے اور گیارہویں کی نظر

تسدیس کی ہے اور ساتھ خانہ ساتویں کے نظر مقابلہ ہے۔ اور ساتھ خانہ چھٹے آٹھویں

اور بارہویں کے نظر ساتھ ہے اور جو شکل کہ پیچ و تند کے ہو موقوف میں زیادہ ہو

پس خانہ ہائے اوتاد آتش اول و پنجم و نہم و سیزدہم و خانہ ہائے اوتاد ساتھ دسویں

اور چھٹے و دسویں و چودہویں اور خانہ ہائے اوتاد سوم و ہفتم و یازدہم و پانزدہم

و خانہ ہائے اوتاد خاک چہارم و ہشتم و دوازدہم و شانزدہم پس معلوم ہو کہ اشکال

آتشی بجا ہائے آتشی و تند ہے اور قوت میں زیادہ ہے اور اشکال آتشی

بجا ہائے آب زائل و تند یعنی کچھ زور اور طاقت نہیں رکھتا ہے۔ اور اشکال

آتشی بخانہ ہائے خاک و زائل و تند ہے یعنی دو طرح کی قوت رکھتا ہے۔ اور

اشکال آبی بنجا نہائے آب تندرہے وبنجا نہائے خاک مائل وتدبنجا نہائے خاک زائل وبنجانہ بادوتندالوندرہے اور اشکال خاکی بنجا نہائے خاک تندرہے وبنجا نہائے آتش مائل وتدبنجانہ ہائے باد زائل بنجانہ ہائے آب وتندالوندرہے۔ اور حکم وتدوہ ہے کہ نیچ حال اس چیز کے حاصل ہو و مائل وتد تدبیر سے حاصل ہو اور زائد وتد کسی طرح حاصل نہ ہو اور اگر شکل نیچ وتندالوند کے ہو وہ باعث ندگی ہی نیچ اس کے پیدا ہو کہ ساتھ وسیلے اس کے وہ کام بخوبی انجام کو پہنچے گا۔ مگر امید برآری یا کسیقدر عرصہ ضرور صرف ہوگا۔ **نوعدیگر۔** کام کے ہونے اور نہ ہونے کو دریافت کرسکنے کے واسطے یہ قاعدہ بہت ہی مستند ہے۔ کہ اگر ہر وتد میں شکلیں سعد اور اپنے اپنے عنصر کے موافق ہوں گی۔ تو کام انشاءاللہ تعالی ضرور ہو جائے گا۔ اور جلد ہی ہوگا۔ اور اگر برخلاف اس کے شکلیں نحس اور اپنے اپنے عنصر کے خلاف واقع ہونگی تو کام ہرگز نہ ہوگا۔

واضح ہو کہ رمل ایک بہت بڑا علم ہے اسمیں استادوں نے صدہا بلکہ ہزارہا طریقے احوال نامعلوم کو معلوم کرنے کے واسطے تحریر فرمائے ہیں۔ لہذا ہم ان میں سے اس مختصر رسالہ میں دو چند طریقے حکم لگانے کے درج کر کے ہدیہ ناظرین کرتے ہیں جو حضرت سلیمان ابن داؤد علیہما السلام کے مرتب کئے ہوئے ہیں اور جن کا حکم اکثر تجربے سے دیکھا گیا ہے کہ کبھی غلط نہیں ہوا۔

## کسی شخص کے طالع کا حال دریافت کرنے کا طریقہ

اگر طالع میں شکل سعد اور اپنے عنصر کے موافق ہوگی تو صاحب طالع کے دن بہت اچھے ہونگے اور جو آرزو اس کے دل میں ہے بہت جلدی انشاءاللہ تعالی وہ پوری ہوگی۔ **نوعدیگر۔** زائچہ معلوم کرنے کے بعد دیکھو کہ شکل طالع نے زائچہ کے کس گھر میں تکرار کی ہے اگر شکل طالع نے خانہ نیک میں تکرار کی ہے تو صاحب طالع کے دن اچھے ہیں اور اس کا مقصد دلی پورا ہوگا اگر شکل طالع نے نیک خانہ میں

تکرار نہ کی ہو۔ بلکہ جس خانے میں کہ بد ہے شکل طالع ہو اس خانے کی صاحب خانہ سے ضرب دیکر ایک شکل پیدا کرو۔ پس شکل حاصل شدہ اگر نیک ہے اور اس کی تکرار بھی زائچے کے کسی نیک گھر میں ہے تو صاحب طالع کے دن بہت اچھے ہیں اور جو کام وہ کرنا چاہتا ہے۔ وہ انشاء اللہ تعالیٰ بخوبی سرانجام پا دے گا۔ اب پھر اسی شکل کو صاحب خانہ سے ضرب دے کر ایک شکل پیدا کرو اگر شکل کا نتیجہ خراب ہے۔ مگر تکرار اس کی نیک گھر میں آئے۔ اور اس گھر کے نتیجے سے شکل نیک برآمد ہوتی ہے تو کام کا سرانجام بخیر و خوبی ہوگا۔ مگر کسی قدر عرصہ ضرور ہو جاویگا۔ نتیجہ شکل سے حکم لگانے کا طریقہ یہاں ہم نے بطور قاعدہ کلیہ کے بیان کیا ہے پس نتیجہ در نتیجہ وہاں تک نکالنا چاہیئے۔ کہ آخر کو جو شکل نتیجہ پیدا ہو اس کی تکرار زائچے کے کسی خانہ میں نہ ہو۔ پس جب ایسا ہو تو اسی شکل کے آخر سے حکم آخر لگا دینا چاہیئے:۔

**مثال**:۔ مثلاً فرض کرو کہ کسی شخص کے طالع کی اچھائی یا برائی دریافت کرنا مطلوب ہے اور زائچہ کے پہلے خانہ میں شکل ہے تکرار اس شکل کی یعنے نے زائچہ کے دسویں گھر میں کی ہے۔ اور دسواں گھر بھی خراب نہیں ہے۔ لہذا جواب یہ نکلا کہ دن اچھے ہیں اب دسویں گھر کی شکل صاحب خانہ نصرۃ الخارج ہے قبض الداخل کو نصرۃ الخارج سے ضرب دے کر عقلہ یعنے یہ شکل پیدا ہوئی۔ اور اس سے فرض کرو کہ دوسرے گھر میں تکرار کی ہے دوسرے گھر کے صاحب خانہ ہی پس عقلہ اور قبض الداخل کے ضرب دینے سے نصرۃ الخارج یعنے یہ شکل پیدا ہوئی۔ اور یہی شکل نصرۃ الخارج زائچے کے سولھویں میں پڑی ہے سولھویں گھر کی صاحب خانہ طریق ہے۔ پس ان دونوں کو ضرب دینے سے نصرۃ الداخل یعنے یہ شکل نکلی اور یہ شکل زائچے کے کسی گھر میں نہیں ملے۔ لہذا حکم آخر شکل آخر کی سعادت کے موافق یہ ہوا کہ شروع میں دن اچھے ہیں مگر درمیان میں کسی قدر خلل آمدنی میں واقعہ ہو جائے گا۔ الا یہ خلل [illegible] نہ ہوگا۔ اور آخر میں آمدنی [illegible] خوب ہوگی اور جو کام کہ صاحب زائچہ نے کیا [illegible] گا

اس کا انجام نیک ہوگا۔ انشاءاللہ۔ **نوع دیگر**۔ اگر شکل طالع نے زائچہ کے کسی گھر
میں نہ تکرار کی ہو تو دیکھو شکل طالع کی شکل معکوس زائچے کے کس گھر میں پڑی ہے
پس جب گھر میں ہو اسی گھر سے حسب قاعدہ مذکورہ بالا نتیجہ در نتیجہ نکال کر حکم لگاؤ
**مثال**۔ مثلاً فرض کرد کہ طالع میں عتبۃ الخارج یعنی یہ شکل ہے اور زائچہ کے کسی
خانہ میں عتبۃ الخارج نہیں ہے مگر دوسرے گھر میں اس کے منکوس عتبۃ الداخل یعنی
یہ شکل موجود ہے دوسرے گھر کی شکل صاحب خانہ قبض الداخل ہے۔ ان دونوں
کو آپس میں ضرب دیا تو بیاض یعنی یہ شکل پیدا ہوئی۔ فرض کرد کہ گیارہویں
گھر میں زائچہ کے موجود ہے۔ گیارہویں گھر کی شکل صاحب خانہ نصرۃ الخارج
یعنی یہ شکل ہے ان دونوں کو ضرب کرنے سے انکیس یعنی یہ شکل نکلی انکیس
فرض کرد زائچے کے ساتویں خانہ میں ہے مگر ساتواں خانہ خود انکیس کا ہے سو
سے اب ہاں کو خود اپنے ساتھ ضرب کھانے کی ضرورت نہیں ہے لہذا اول سے
آخر تک جو شکلیں اس طریقے پیدا ہوئیں ان کی سعادت اور نحوست کے موافق حکم
یہ ہوا کہ صاحب زائچہ کے دن آجکل نحوست میں ہیں مگر درمیان میں یہ نحوست
دفع تو کیا ہو گی مگر کسی قدر کم ہو جائے گی بعد اس کے پریشانی پھر منہ دکھلاوے گی
**نوع دیگر**۔ اگر شکل طالع اور شکل خانہ سیزدہم سعد اور باقوت ہیں تو صاحب زائچہ
کے دن بہت اچھے ہیں اگر اشکال مذکورہ اگرچہ سعد ہوں مگر باقوت نہ ہوں تو کوئی
عمدگی اور اچھائی نہ دکھلاویں گے اگر شکل طالع نیک ہے اور شکل خانہ سیزدہم بد ہے
تو اس سے حکم کسیقدر اچھائی کا پیدا ہوگا اگر شکل طالع بد ہے اور شکل خانہ
سیزدہم سعد اور قوی تو اس سے بھی حکم بہتری اور اچھائی کا ہوگا۔ اگر دونوں
شکلیں خراب اور نحس ہوں تو حکم بدی کا لگانا چاہیئے۔
**نوع دیگر**۔ اول کو تیرہویں سے ضرب دے کر ایک شکل نکالو اگر یہ شکل سعد ہے
اور زائچہ کے کسی خانہ میں قوت کے ساتھ بیٹھی ہے تو نحوست طالع بہت جلدی
بفضلہ تعالےٰ دفع ہو جاوے گی :۔

## ملاقات ہونے نہ ہونیکے لئے دریافت کرنے کا طریقہ

اوّلاً آن قاعدہ کو جہاں لینا ضروری ہے کہ آتش سے دید یا گفتگو اور بات چیت آب سے اتصال خاک سے جدائی مراد ہے۔ دوسرے یہ یاد رکھنا ضروری ہے کہ سوال سائل کا کس شخص کی ملاقات کی نسبت ہے۔ اگر دوست آشنا معشوق یا فرزند وغیرہ کی ملاقات کی نسبت سوال ہے تو اول اور پانچویں سے حکم لگانا چاہیئے اگر کسی غیر شخص کی ملاقات کی نسبت سوال ہے تو شکل اول اور شکل ہفتم سے جواب دینا چاہیئے اگر کسی سردار یا حاکم کی ملاقات کی بابت سوال ہے تو اول اور دہم سے کہنا چاہیئے غرضیکہ قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جس گھر کا سوال ہو اس گھر کی شکل اور طالع کی شکل سے ملانا چاہیئے۔ اگر ان دونوں شکلوں میں نقطہ آتش ہوگا۔ تو حسب قاعدہ مذکورہ صرف دید ہو جائیگا۔ اگر نقطہ باد کا بھی موجود ہوگا تو آپس میں باتیں بھی ہوں گی اگر نقطہ آب کا بھی موجود ہے تو ایک پاس بیٹھنا ہوگا۔ اگر صرف نقطہ خاک ہے۔ تو ملاقات نہ ہوگی۔ فرض کرو کہ اگر ان دونو شکلوں میں باد کا نقطہ نہ ہو۔ تو ان کی حاصل ضرب سے جو شکل پیدا ہو اسمیں دیکھو کہ نقطہ باد ہے یا نہیں اگر ہو تو دیکھو کہ وہ شکل زائچے کے کس گھر میں پڑی ہے اگر کسی نیک گھر میں ہے اور خود بھی سعد ہے تو باتیں محبت آمیز اور گفتگوئے دلچسپ آپسمیں ہوگی۔ اگر شکل نیک ہے لیکن خانہ بد ہے تو اول حصہ گفتگو کا عمدہ اور آخر حصہ رنجش آمیز ہوگا:۔

## مال و دولت ملنے نہ ملنے کے دریافت کرنیکا طریقہ

اگر زائچے کے دوسرے۔ دسویں۔ گیارھویں۔ چودھویں خانوں میں اشکال سعد یا قوت ہیں اور تکرار ان شکلوں نے نیک خانوں میں کی ہے تو صاحب زائچہ ضرور مالدار ہے اور بقول اس کا روز بروز بڑھتا رہے گا۔ اگر ان شکلوں کی تکرار نحس گھروں میں ہوگی۔ تو آخر میں سائل کے ہاتھ سے مال جاتا رہے گا:۔

نوع دیگر۔ دوسرے خانہ کی شکل کو صاحب خانہ سے ضرب دیکر دیکھو۔ کہ نتیجہ میں کون شکل آتی ہے اور زائچے پر کس مقام پر اس شکل نے تکرار کی ہے وہ گھر بھی سعد ہو۔ تو اسی گھر کے اور شکل کے منسوبات پر حکم لگا دو۔ مثلاً اگر شکل سعد داخل در خانہ تکرار نحس ہے تو مال حاصل نہ ہوگا۔ اور اگر ہوا بھی تو بہت مشقت اور دشواری سے ہوگا اگر شکل نحس منقلب یا نحس ثابت اور خانہ تکرار بھی نحس ہے۔ تو کچھ حاصل نہ ہوگا بلکہ جو کچھ موجود ہے وہ بھی بہت جلدی خرچ ہو جائے گا۔

## اس امر کے دریافت کرنے کا طریقہ کہ فلاں چیز مول ملیگی یا نہ

اگر زائچے کے دوسرے گھر میں شکل سعد داخل اور آٹھویں میں شکل سعد خارج ہے۔ تو چیز آسانی سے خریدی جائے گی۔ اور بیچنے والا بھی اس چیز کو سائل کے ہاتھ بخوشی تمام فروخت کر ڈالے گا۔ اگر زائچے کے دوسرے گھر میں شکل سعد داخل اور آٹھویں میں نحس خارج ہے۔ تو شے مطلوبہ کے مول لینے سے فائدہ ہوگا۔ مگر فروشندہ بہت مشکل سے سائل کے ہاتھ فروخت کرے گا۔ اور نقصان میں رہے گا۔ اگر زائچے کے دوسرے گھر میں شکل نحس داخل ہے تو شے مطلوبہ کی خریداری میں دقت اور دشواری پیش آوے گی اور بعد خریدنے کے بھی کوئی نفع نہ ہوگا۔

## اس امر کے دریافت کرنیکا طریقہ کہ فلاں شخص سے امانت ملیگی یا نہ

اگر زائچے کے دوسرے گھر میں شکل سعد داخل اور ساتویں میں سعد خارج یا سعد داخل اور آٹھویں میں سعد خارج یا نحس خارج ہوگی تو امانت مل جاوے گی یعنی امین کسوائی ہوئی چیز میں ہرگز خیانت نہ کریگا۔ اگر زائچے کے دوسرے گھر میں شکل نحس خارج اور ساتویں میں یا نحس داخل یا ثابت اور آٹھویں میں سعد داخل یا نحس داخل ہوگی۔ تو امین ضرور امانت میں خیانت کرے گا۔ اگر دوسرے خانہ میں شکل نحس خارج اور ساتویں میں یا نحس ثابت اور آٹھویں میں ہو۔ یا شکل نحس اور آٹھویں اور ساتویں ہو یا

میں تو اتنی ہو تو کل مال منافع ہو جائیگا۔ مالک کو ایک بہ وصول نہ ہو گا۔

# اس امر کے دریافت کرنے کا طریقہ کہ تجارت میں نفع ہوگا یا نہ

اگر طالع اور دوسرا اور دسویں اور گیارہویں گھر میں شکلیں سعد داخل خارجی تو نفع ہوگا اور اگر نحس داخل ہونگی تو ضرور نقصان ہووے گا۔

نوع دیگر:۔ شکل طالع کو دسویں شکل سے اور دوسرے خانہ کی شکل کو گیارہویں خانہ کی شکل سے ضرب دے کر دو شکلیں پیدا ہوں اور حیران دو دو شکلوں کو باہم ضرب کر کے ایک شکل پیدا کرو اگر یہ شکل سعد داخل یا منقلب ہے اور اس نے اوتاد یا مائل اوتاد میں تکرار کی ہے تو نفع عظیم ہو گا انشاء اللہ تعالےٰ اور اگر یہ شکل سعد ثابت ہے اور اوتاد یا مائل اوتاد میں تکرار کرے۔ تو مال عرصے میں فروخت ہو گا۔ اور نفع چنداں نہ ہو گا اگر یہی شکل سعد منقلب ہو اور اوتاد یا مائل اوتاد میں تکرار کرے۔ تو کچھ مال فروخت ہو گا۔ اور کچھ بچ رہے گا اور اگر یہی شکل نحس منقلب یا نحس خارج جس کی تکرار اس نے مائل اوتاد میں ہے تو مال غارت ہو جائیگا۔ یا چور لے جاویگا۔ یا آگ میں جل جاویگا۔ اور اگر یہی شکل نحس ثابت یا منقلب ہو۔ تو تکرار اس کی اوتاد یا مائل اوتاد میں ہو تو مال غارت تو نہ ہو گا مگر نقصان سے فروخت ہو گا۔ اگر قاعدہ مذکورہ کے موافق شکل مستخرجہ یا ... ہو گی اور تکرار اس کی وتد یا مائل وتد میں پائی جائے گی۔ تو مال نصف قیمت پر فروخت ہو گا۔

# اس امر کے دریافت کرنیکا طریقہ کہ پانی برسے گا یا نہ

اگر پہلے اور چوتھے اور دسویں گھر کی شکلوں میں نقطہ آب موجود ہے اور یہ شکلیں بالنجاسہ آبی بھی ہیں۔ تو پانی انشاء اللہ تعالےٰ جلدی برسے گا۔ اگر پہلے گھر کی شکل میں آب کا نقطہ نہ ہو اور چوتھے اور دسویں گھر کی شکل میں نقطہ آب موجود ہو تو جس گاؤں یا قصبے میں کہ زائچہ کیا ہے اس میں بالفعل بارش نہ ہو گی۔ بلکہ

بلکہ اس کے گرد و پیش میں پانی کسی نہ کسی مقام پر برسیگا:-

## اس امر کے دریافت کرنیکا طریقہ کہ فلاں شخص نے کیا کھایا ہے

اگر وتد پہلے اور دوسرے گھر میں ہونگی۔ تو سائل نے گوشت کلہ کا اور روٹی گیہوں کی کھائی ہوگی۔ اسیطرح اگر وتد ہوگی تو دال نخود یا گوشت۔ اگر وتد ہے تو بینگن یا گوشت یا کریلہ یا شلجم۔ اگر وتد ہے تو حلیم یا گوشت یا باقلہ اگر وتد تو گوشت چاشنی دار وتد تو شکر یا بھنیہ اگر وتد ہے تو میتھی کا ساگ اور گوشت اگر وتد ہے تو گوشت و لال ساگ یا شلغم یا چقندر۔ اگر وتد ہے تو دہی اور مچھلی اور گوشت اگر وتد ہے تو نخود آب و پلاؤ اگر وتد ہے تو چنے کی دال اور گوشت اور خشکہ اگر وتد ہے تو کباب و گوشت و بینگن اور کریلہ و مولی اگر وتد ہے تو گوشت و شلغم و مولی اگر ہے تو سوئے کا ساگ و مٹر کی پھلیاں و گاجر اگر وتد ہے تو گوشت یا شلہ یا دال مونگ یا ماش اگر وتد ہے تو گوشت و نخود خام اور سیم کے بیج کھائے ہونگے۔

## اس امر کے دریافت کرنے کا طریقہ کہ سفر دور کا ہوگا یا نزدیک کا

اگر پہلے گھر میں شکل خارج ہے اور تیسرے گھر میں اسی شکل نے تکرار کی ہے۔ تو نزد سفر نزدیک ہی کا ہوگا اگر تیسرے خانہ کی شکل گیارہویں خانہ میں تکرار کرے گی تب بھی سفر نزدیک ہی کا ہوگا۔ اگر پہلے گھر کی شکل نویں میں یا گیارہویں میں تکرار کرے گی۔ تو سفر دور کا ہوگا۔ اشکال سعد داخل اور سعد خارج سے سفر تبدیلی ہوگا۔ اور اشکال ثابت سے سفر ہونے میں عرصہ ہو جائے گا۔ اگر شکل منقلب ہوگی۔ تو سائل صرف ارادہ سفر کا کرکے رہجائے گا۔ یا پلٹ آوے گا:-

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ سفر ہوگا یا نہ

اگر پہلے گھر میں شکل خارج ہے اور اس شکل کی معکوس میں متبر ہے

بانویں گھر میں ہے اور دوسرے اور چوتھے گھر میں اشکال خارج ہیں تو سائل کا جانا ضرور ہوگا۔ اگر پہلے گھر میں شکل داخل ہے لیکن دوسرے گھر کی شکل خارج ہے تب بھی سائل کا جانا کسی نہ کسی طرح سے ہو جائیگا۔ اگر تیسرے گھر کی شکل نویں گھر میں تکرار کرے گی تو اس صورت میں بھی جانا ہو جائیگا۔ اگر چوتھے گھر کی شکل داخل ہے لیکن اس شکل کا معکوس یعنی کوئی شکل خارج دسویں گھر میں پڑی ہے تب بھی جانا ہوگا اگر تیسرے گھر کی شکل ساتویں گھر میں تکرار کرے گی تب بھی جانا ہوگا۔ اگر چوتھے گھر کی شکل ساتویں یا آٹھویں گھر میں تکرار کرے گی تو بھی سفر ہوگا لیکن اگر شکل مذکور خارج ہے تو جلدی اور اگر داخل ہے تو سفر کس قدر عرصے کے بعد ہوگا اگر چوتھے گھر میں شکل خارج ہے اور نویں گھر میں داخل ہے تو بھی سفر ہو جائے گا ؞

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ غائب آئیگا یا نہیں

اگر چوتھے گھر میں داخل شکل ہے اور نویں گھر میں خارج شکل موجود ہے تو غائب جلد آویگا انشاء اللہ تعالےٰ۔ اگر چوتھے گھر کی شکل گیارھویں یا سولھویں گھر میں تکرار کرے گی تو گیا ہوا شخص چند دنوں کے بعد پھر اسی مقام پر کہ جہاں سے وہ گیا ہے پلٹ آویگا ؞

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ سفر سے نفع ہوگا یا نہ

اگر پہلے تیسرے گھر کی شکلیں نیک گھروں میں تکرار کریں گی تو ضرور نفع ہوگا اور اگر پہلے اور تیسرے گھر کی شکل خانہ ہائے نحس میں تکرار کریں گی تو نفع نہ ہوگا ؞

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ مباحثہ علمی میں شخص مقابل سے جیت ہوگی یا ہار

تیسرے گھر کی شکل کو پہلے گھر کی شکل میں ضرب سے اگر ⁘ یا ⁝ یا ≣ یا ⁝ یا ⁝ آویگی تو سائل غالب رہے گا کیونکہ یہ شکلیں خانہ سائل کی ذات سے تعلق رکھتی ہیں بعد ازاں ساتویں گھر کی شکل کو نویں گھر کی شکل سے ضرب دو۔ اگر حاصل ضرب میں ⁘ یا ⁝

یا یا آوینگی تو شخص مقابل ہار جائے گا۔ کیونکہ یہ نتیجہ ضرب اشکال کا خاص شکل مقابل کی ذات سے متعلق ہے۔ پوشیدہ نہ رہے کہ نتیجہ میں اگر دونوں طرف اشکال سعد آویں گے تو دونوں شخص برابر رہیں گے ؀

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ علم قسمت میں ہے یا نہ

اگر پہلی اور دوسری اور نویں اور گیارھویں گھر کی شکلیں سعد داخل ہونگی یا خصوصاً و خانہ ہائے مذکور میں پڑیں گی تو علم سائل کے نصیب میں ضرور ہوگا۔ اور اس علم کے ذریعے سے سائل کو عمر بھر نفع پہونچتا رہے گا جو خانہ کے اوپر بیان کئے گئے ہیں۔ اگر ان خانوں میں بلحاظ نحوست و سعادت مختلف شکلیں آویں یعنی کسی گھر میں سعد اور کسی گھر میں نحس تو اس صورت میں تیسرے گھر کی شکل کو نویں گھر کی شکل میں ضرب دو اور جو شکل حاصل ہو اس کو پھر پہلے گھر کی شکل کے ساتھ ضرب دیکر ایک شکل نکالو۔ پس اگر یہ شکل سعد داخل ہوگی تو علم نصیب میں ہوگا بعد اسکے پھر اسی شکل کو گیارھویں خانے کی شکل میں ضرب دیکر ایک شکل پیدا کرو اگر یہ شکل سعد داخل ہے تو یہ حکم لگاؤ کہ علم حاصل شدہ کے ذریعے سے سائل کی مراد حاصل ہووے گی۔ اگر یہ شکل نحس خارج یا نحس منقلب یا نحس ثابت یا نحس داخل ہو تو کہدو کہ علم حاصل شدہ سے سائل کو کوئی نفع نہ پہونچے گا ؀

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ بچے کا جی مکتب میں لگیگا یا نہیں

چوتھا خانہ مکتب کا ہے پس اگر چوتھے گھر میں شکل سعد داخل ہے تو لڑکا رغبت اور خوشی سے مکتب میں بیٹھے گا اگر شکل نحس داخل یا نحس ثابت ہے تو لڑکا مکتب میں خوشی سے نہ بیٹھے گا بلکہ جبر سے بیٹھا رہے گا۔ اگر شکل نحس خارج یا نحس منقلب ہے تو مکتب سے لڑکا بھاگ جایا کرے گا ؀

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں دایہ کا دودھ بچہ کے موافق ہے یا نہ

اگر دوسرے اور تیسرے گھر کی شکلیں دونوں سعد ہیں تو وہ دایہ کا بچے کو مبارک ہے اگر ایک شکل سعد ہے اور دوسری سعد خارج یا ایک سعد داخل ہے اور دوسری سعد منقلب یا ایک سعد داخل ہے اور دوسری نحس داخل تو سمجھ لینا چاہیے کہ اس اختلاف کے ہونے سے دایہ کا دودھ بھی بچے کے مزاج کے موافق نہ ہوگا ۔

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں کام کا انجام کیسا ہوگا

انجام کار کا چوتھا خانہ ہے بس اگر چوتھے گھر میں شکل سعد ہے اور اسکی تکرار زائچے کے نیک گھروں میں ہوئی ہے یا اگر تکرار نیک گھروں میں نہیں ہوئی ہے تو جس گھر میں تکرار ہوئی ہے اس کا نتیجہ نیک ہے تو کام کا انجام بھی خاطر خواہ نیک اور عمدہ ہوگا اور اگر اسکے برخلاف اشکال ہوں گے تو حکم بھی بدی کا لگانا ہوگا تو عدہ مگر اگر چوتھے خانہ کی شکل نے تکرار نہ کی ہو تو پہلے خانہ کی شکل کو چوتھے خانہ کی شکل میں ضرب دے کر ایک شکل پیدا کرو اور اس شکل کی تکرار اور خانہ تکرار کے نتیجے کی نیکی اور بدی کے موافق حکم لگاؤ جسطرح اس قاعدے سے کام کے انجام کی کی نیکی اور بدی کا حال بتایا جاتا ہے اسی طرح اس قاعدے سے اس امر کا جواب بھی دیا جاتا ہے کہ فلاں شخص کی عمر خوشی میں بسر ہوگی یا رنج میں ۔

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں شخص کے مکان کتنے ہیں

## اور جس مکان میں وہ سکونت رکھتا ہے کسطرح پر واقع ہے

اگر چوتھے گھر میں اجتماع یعنی تیسری شکل ہے تو سائل کے دو گھر ہیں یا ہے یا تو فروخت ہو چکے ہیں یا ایک ہے اور دوسرے میں وہ خود رہتا ہے اگر چوتھے گھر میں تیسری ب

تو سائل کے مکان کا آگے والا حصہ کچھ شکست ہے یا گر گیا ہے اگر آگے کا حصہ نہیں گرا ہے تو کچھ عمارت کو ٹھے پر کی ضرور گر گئی ہے۔ اگر چوتھے گھر میں جماعت یعنی [شکل] یہ شکل ہے تو گھر سائل کا درست ہے اور اسمیں والان دروان ضرور ہے۔ اگر چوتھے گھر میں فرح یعنی [شکل] یہ شکل ہے تو سائل کے گھر میں کبوتر خانہ یا کوئی جانور خانہ ضرور ہے اگر چوتھے گھر میں [شکل] ہے تو سائل کا گھر بہت تنگ و تاریک ہے یا اس ایک گھر میں دو گھر ہیں اور دوسرے گھر میں کالا سانپ کسی مقام پر رہتا ہے۔ اگر چوتھے گھر میں [شکل] ہے تو سائل کا مکان بہت ہوادار ہے اور اس گھر میں اکثر خانہ جنگی کی نوبت رہا کرتی ہے۔ اگر چوتھے گھر میں [شکل] ہے تو سائل کے مکان میں سیلن یعنے نمی اور تری بہت رہتی ہے اور کسی مقام پر کچھ درخت اور حوض یا کنوآں وغیرہ ضرور ہے۔ اگر چوتھے گھر میں [شکل] ہے تو سائل کا مکان بلند اور پختہ اور شاندار اور خوب ہی ہوادار ہے اور مضبوط و مستحکم بھی ضرور ہے اگر [شکل] ہے تو سائل کا مکان نہایت ہی عمدہ اور بہت بلند ہے اور اس مکان میں ہرے ہرے پھولدار درخت لگے ہوئے ہیں اور اس مکان کے قریب یا تو کسی بزرگ کی قبر ہے یا مکتب خانہ ہے اگر [شکل] ہے تو سائل کا مکان یا تو آگ سے جل گیا ہے یا اسمیں چھت نہیں ہے اور اس مکان کے قریب غلیظ اور کوڑے کا انبار موجود رہتا ہے۔ اگر [شکل] ہے تو سائل کا مکان کسی سبزہ زار کے قریب میں واقع ہے اگر [شکل] ہے تو سائل کے مکان کی دیواریں خام ہیں۔ اگر [شکل] ہے تو سائل کا مکان پختہ اور دو منزلہ ہے اور اس مکان کے متصل مسجد یا کوئی عبادت خانہ ضرور ہے۔ اگر [شکل] ہے تو سائل کا مکان ایک منزلہ ہے اور ہوادار ہے اور سر بازار واقع ہے اور اس مکان کے قریب کوئی صراف یا مہاجن ضرور رہتا ہے ؁

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں مکان خریدنا مبارک ہے یا نہ

اگر پہلے اور چوتھے خانہ میں اشکال سعد میں خصوصاً سعد داخل تو جو مکان خریدا جائیگا

وہ بہت مبارک ہوگا۔ اور اگر خانہ ہائے مذکورہ میں اشکال نحس آویں گی۔ تو مکان خریدنا مبارک نہ ہوگا نوع دیگر۔ چوتھے خانہ کی شکل دیکھئے کہ کس گھر میں اس نے تکرار کی ہے یعنی اگر چوتھے گھر کی شکل خود بھی سعد ہے اور سعد گھروں میں اس نے تکرار بھی کی ہے تو مکان مطلوبہ کا خریدنا مبارک ہوگا۔ اور اگر چوتھے خانے کی شکل تو خود سعد ہے مگر تکرار اس کی بد گھروں میں ہے تو جو مکان کہ خریدا جائیگا۔ وہ ایک زمانے کے بعد تلف ہو جاوے گا نوع دیگر چوتھے گھر کی شکل کو صاحب خانہ سمجھو اگر نتیجے میں شکل سعد آوے اور اس نے نتیجہ کی شکل نے نیک گھروں میں تکرار کی ہو تو کہدو کہ مکان تو خریدنا مبارک ہوگا اور اگر شکل نتیجہ نحس ہو اور اس کی تکرار بھی خانہ ہائے نحس میں ہوئی۔ تو حکم یہ ہوگا کہ مکان کا خریدنا کسی طرح بھی مبارک نہ ہوگا +

# اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں گاؤں کا خریدنا مبارک ہے یا نہ

اگر چوتھے اور پانچویں گھر میں سعد شکلیں ہیں تو گاؤں یا علاقے وغیرہ کا خریدنا بہت ہی مبارک ہے اس گاؤں سے سائل کو زمانہ آیندہ میں انشاءاللہ بہت نفع ہوگا اگر چوتھے گھر کی شکل نحس اور پانچویں گھر کی سعد ہے تو جس گاؤں یا علاقے کی خریداری منظور ہے وہ نہایت خراب ہے اور اسمیں پیداوار بہت ہی کم ہوگی۔ اس موقع پر دسویں گھر کی شکل کو بھی ضرور دیکھ لینا چاہیئے۔ کیونکہ اگر دسویں گھر میں سعد شکل ہے۔ تو وہ مقام درختاں میوہ دار سے معمور ہے۔ جو درخت اس میں موجود ہیں۔ وہ پودے اور جوانی کی حالت میں ہیں۔ اگر دسویں گھر کی شکل خود بھی سعد ہے۔ اور اس کی تکرار اوتاد میں ہوئی ہے تو اس موضع کے درخت بالکل بچہ ہیں۔ عجب نہیں کہ ابھی بار آور بھی نہ ہوئے ہوں۔ اگر اسی شکل کی تکرار زائد اوتاد میں ہے تو درخت اس موضع کے پرانے ہیں۔ اگر تکرار زائل اوتاد میں شکل خانہ دس کی ہوئی ہے۔ تو درخت میانہ عمر کے ہیں +

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں شخص اپنے گھر میں ہے یا نہیں

اگر پہلے اور چوتھے گھر کی شکل داخل ہے تو گھر میں ہے۔ اگر چوتھے گھر کی شکل نے ساتویں یا نویں گھر میں تکرار کی ہے تو گھر میں نہیں ہے۔

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں شخص کے نصیب میں اولاد ہے یا نہ

اگر پہلے اور پانچویں گھر کی شکلیں سعد داخل ہیں اور تکرار ان کی نیک گھروں میں ہوئی ہے۔ تو اولاد نصیب میں ہے اور اگر شکلیں نحس واقع ہوئی ہیں اور عمدہ گھروں میں تکرار بھی ان کی نہیں ہوئی ہے تو اولاد کا ہونا مشکل ہے۔

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ خرابی مرد میں ہے یا عورت میں

اگر پہلے گھر میں طریق یعنی [illegible] یہ شکل ہے تو عیب مرد میں ہے اور اگر یہی شکل طریق آٹھویں میں ہے تو عیب عورت میں ہے۔ اگر پانچویں میں [illegible] یا [illegible] ہے تب بھی عورت ہی میں نقص ہے۔

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ لڑکا ہووے گا یا لڑکی

اگر فرح یعنی [illegible] یہ شکل پہلے یا پانچویں یا نویں گھر میں ہے تو لڑکا ہوگا اور اگر [illegible] گیارہویں گھر میں ہے تو لڑکی ہوگی نوعلی بگر اگر پہلے گھر کی شکل خارج ہے یا [illegible] یا [illegible] یا [illegible] یا [illegible] ہے اور اس کی تکرار زائچے کے کسی اور گھر میں نہیں [illegible] ہے تو عجب نہیں ہے کہ لڑکا ہوگا اگر پہلے گھر کی شکل نے کسی مقام پر تکرار کی ہو تو اس گھر سے صاحب خانہ سی ضرب دیکر ایک شکل پیدا کرو اگر [illegible] نر کرے تو لڑکا ہوگا اور اگر [illegible] تو لڑکی ہوگی

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ معشوق کو محبت ہے یا نہیں

خبر غلط ہے یا کچھ غلط کچھ صحیح ہے +

## اس امر کے دریافت کرنے میں کہ فلاں شخص کے پاس سے خط آئیگا یا نہیں

اگر پانچویں گھر میں شکل سعد داخل ہے اور اس شکل نے امہات یا نویں یا گیارہویں یا تیرہویں یا سولہویں گھر میں تکرار کی ہو تو انشاءاللہ تعالیٰ خط آویگا اگر نحس پانچویں امہات نویں یا گیارہویں یا تیرہویں یا سولہویں میں ہے تو خط انشاءاللہ تعالےٰ ضرور آویگا اگر ان دونوں شکلوں میں کوئی ایک شکل زائچے کی تیسری یا گھر میں ہے تو خط راستے میں ہے

## اس امر کے دریافت کرنیمیں کہ مضمون خط کا کیا ہے

اگر پانچویں گھر کی شکل سعد ہے اور تکرار اس کی نیک گھروں میں ہو تو مضمون خط میں خوشی کا ہوگا۔ اگر پانچویں گھر کی شکل نحس ہے تو خط کے مضمون سے دل خوش نہیں ہوگا۔ کچھ ملال آمیز یا درد آمیز مضمون ہوگا +

## اس امر کے دریافت کرنیمیں کہ سرکار سے خلعت ملیگا یا نہیں

اگر پانچویں گھر کے خانہ میں شکل سعد داخل ہے اور اسکی تکرار پانچویں یا دوسرے یا دسویں یا گیارہویں یا چودہویں یا تیرہویں یا سولہویں گھر میں ہوئی ہے۔ اور یہ عتبۃ الداخل یعنے یہ شکل ہے کہ خاص خلعت سے منسوب ہے زائچہ میں قوت کیساتھ واقع ہوئی ہے تو سرکار سے ضرور خلعت مرحمت ہوگا نوع دیگر اگر یہ زائچہ کے پانچویں گھر میں ہو اور اسکی تکرار بھی خانہ ہائے مذکورہ میں سے کسی گھر میں ہوئی ہے تو بفضلہ تعالےٰ یقین کامل ہے کہ انشاءاللہ تعالےٰ ضرور سرکار سے خلعت مرحمت ہوگا۔

## فالنامہ رملی کہ حکیموں طالبوں نے واسطے بادشاہ بلخ کے مرتب کیا تھا

اگر کسی صاحب کو کسی امر مشکل کے بارہ میں فال دیکھنا منظور ہو تو پہلے تین مرتبہ سورہ اخلاص

پڑھے بعد اس کے یہ آیت کریمہ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا پڑھے بعد اسکے سانس روک کر چار سطریں ایکدم میں نقطوں کی لکھے پھر دو نقطہ اسمیں سے طرح کرے اگر ایک باقی بچے نقطہ حاصل ہوا۔ اگر دو باقی بچیں تو لکیر حاصل ہوئی جس کو اصلاح رمل میں فرد و زوج کہتے ہیں غرضیکہ جو شکل حاصل ہو مطابق اس کے بیان کرے اور جس جگہ پر قلم وغیرہ موجود نہ ہو۔ یا عورتیں ناخوانندہ لوگ ہوں نقشہ مرقومہ ذیل پر بسم اللہ کہکر انگلی کلمہ کے جس خانہ پر ان کا جی چاہے رکھدیں اسکے موافق خاصیت اس خانہ کی دیکھکر حال بیان کرے نقشہ یہ ہے ؛

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | (۱۴) ۱۴ | (۱۱) ۱۱ | (۸) ۸ |
| (۱۲) ۱۲ | (۷) ۷ | (۲) ۲ | (۱۳) ۱۳ |
| (۹) ۹ | (۶) ۶ | (۱۶) ۱۶ | (۳) ۳ |
| (۱۵) ۱۵ | (۴) ۴ | (۵) ۵ | (۱۰) ۱۰ |

احوال اس کی دائرہ تسکین بموجب حال نقش مربع کے سولہ خانہ ہیں منجملہ اس کے خانہ اول لحیان ہے اگر اس خانہ پر انگلی رکھی ہے تو اسکے واسطے نہایت مبارک ہے اگر ارادہ سفر کا ہے تو خوب ہے مال و دولت حاصل ہوگا اور مرتبہ عالی پر پہنچیگا مراد اسکی باریتعالے اپنے فضل سے بر لائیگا فرزند یا شخص غائب سے ملاقات ہو۔ پنجشنبہ کو اپنی مراد کے نتیجہ سے خبر پاوے سردار یا ہوریاں مشرق تر اسکو فائدہ پہونچے اور روز دوشنبہ کو مقصود حاصل ہو چاہیئے کہ بعد نماز عشا کے چالیس روز بلا ناغہ ہر روز بارہ ہزار مرتبہ اسم یا اللہ یا احد پڑھے اور اول و آخر درود شریف سو سو مرتبہ پڑھے۔ خانہ دوسرا انبس الداخل ہے تیرے صاحب فال تدبیر مبارک ہے وہ کام بخوبی تمام

انجام پاویگا۔ اگر امان چاہتا ہے تو حاصل ہوگا۔ اور سفر کرنا چاہے تو ضرور جاوے مگر قدرے تامل کرے حیوانات سے فائدہ مند ہوگا پینتالیس روز میں مراد حاصل ہوگی۔ سوداگری منظور ہو تو فائدہ خوب ہوگا تین ہزار ایکسو پچیس مرتبہ یا عزیز اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف چالیس روز پڑھے اور یہ نقش پچاسی مرتبہ لکھکر علیحدہ علیحدہ آٹے کی گولی بنالے اور ہر روز اسی قدر بنا کر مچھلیوں کو کھلا دیا کرے +

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۶۵ | ۱ |
| ۶۴ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۶۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۶۶ |
| | بحق یا عزیز | | |

تیسرا خانہ قبض الی الآخ کا ہے ٭ یہ فال نحس ہے اپنے ارادہ سے باز رہے اور تہمت سے حسد و دشمنوں کے پرہیز کرے اور جو تدبیر کرے آخر میں رنج اٹھائے اور ارادہ سفر کا ہے تو تدبیر و صبر کرے اور درگاہ خدا میں توبہ استغفار کرے کچھ وظیفہ شروع کرے مثل درود شریف وغیرہ کے کہ اسکی برکت سے نحوست دفع ہو اور صدقہ دیکر پینتالیس روز کے بعد جو کام کریگا بحکم خدا اسکا سرانجام نیک ہوگا خانہ چوتھا جبار ستہ ہے ٭ یہ فال میانہ ہے کسی کام کے واسطے بہتر اور کسی کے واسطے بدتر جو امر کہ اختیار کیا ہے بار بر ہوگیا ہو یقین کہ بہتر انتہا میں آئے اور واسطے مریض کے خوف ہلاکت ہے ارادہ سفر کا اچھا نہیں ہے اگر سفر کریگا تو نقصان اٹھاویگا۔ شخص غائب یا مسافر جلدی نہ آئے اور قیدی کا عرصہ دراز تک قید ہے بعد ایک مہینہ کے خلاص حاصل ہو اسم یا حنان کو تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ بعد نماز عشاء کے ہر روز پڑھے اور اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف اور یہ نقش ایکسو نو مرتبہ لکھکر گولیاں آٹے میں علیحدہ علیحدہ بنادے اور مچھلیوں کو کھلا دے یہ عمل چالیس روز ہونا چاہئے

۰۹۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۸۹ | ۱۰ |
| ۸۸ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۹۱ | ۹ | ۰ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۹۰ |
| | بحق یا حنان | | |

خانہ پانچواں فرح ہے ٭ یہ فال مبارک ہے مراد جلدی حاصل ہو خبر خوشی سے مسرور ہو اور مکان یا کوئی چیز خوشنما ملے کام انجام پاوے فرزند یا معشوق سے

ایک چلہ تک عمل کرے + آٹھواں خانہ: حمزہ ؔ ہے یہ فال نحس ہے اگر جنگ و جدل سے خوف ہے اور اندیشہ و خوف دشمن کا رکھنا ضروری ہے شخص غائب سلامت نہ آوے مال شخص غائب کا تباہ ہو۔ پندرہ روز زیادہ سخت ہیں۔ اسم یا حیّ بارہ ہزار مرتبہ دریا میں تا بہ کمر پانی کے اندر یا لب دریا پر کھڑے ہو کے پڑھے اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ یہ نقش اٹھارہ مرتبہ روز صبح کو لکھکر حسب دستور مچھلیوں کو کھلاوے۔ بحکم خدا ایک چلہ میں مشکل آسان ہو اور مطلب کو پہونچے خانہ نواں ہامن ؔ ہے یہ فال نہایت مبارک ہے بمقام امید کے خبر نیک یا نامہ آوے مشکل آسان ہو سفر میں فائدہ کثیر ہو مراد حاصل ہو دعوے کرنا خوب ہے۔ مگر خرید و فروخت بہتر نہیں۔ شے گمشدہ دستیاب ہو شخص گم شدہ سفر سے آوے اور جس کو مراد دلی ہے آگاہی پاوے دس روز میں مراد حاصل ہووے۔ اسم یا قیوم تین ہزار ایکسو پچیس مرتبہ ہر روز مکان پاکیزہ میں پڑھے اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور اس نقش کو ایک سو چھپن مرتبہ ہر روز لکھ کر حسب دستور مچھلیوں کو کھلاوے ایک چلہ یہ عمل کرنا چاہیے شرائط عمل کا لحاظ ہے خانہ دسواں نصرۃ الخارج ؔ ہے یہ فال نہایت مبارک ہے کوئی کام بزرگ و نکاح و سفر کرنا خوب ہے اگر عورت حاملہ ہو فرزند نرینہ پیدا ہوویگا۔ بیمار صحتیاب ہو غائب بسلامت واپس آوے اپنے مقصد کو پہونچے۔ بزرگوں اور حاکموں سے اور تجارت میں فائدہ ہو۔ اگر کوئی مشکل درپیش ہو اسم یا سلطان تین ہزار ایکسو پچیس مرتبہ مکان تنہا و پاکیزہ میں بیٹھکر پڑھے اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف چالیس روز تک ہر روز صبح کو پڑھے سو مرتبہ اس نقش کو لکھکر حسب دستور گولیاں مچھلیوں کو کھلاوے خانہ گیارھواں نصرۃ الداخل ؔ ہے یہ فال مبارک ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۴ |
| ۳ | ۱۰ | ۵ |

بحق یا حیّ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳ | ۴۸ | ۵۵ |
| ۵۴ | ۵۲ | ۵۰ |
| ۴۹ | ۵۶ | ۵۱ |

بحق یا قیوم

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵ | ۵۰ | ۵۰ |
| ۵۶ | ۵۴ | ۵۲ |
| ۵۱ | ۵۸ | ۵۳ |

خرید و فروخت و سفر نیک ہے مراد بر آوے۔ دوستوں کے پاس سے خبر خوشی آوے
اور قدیم شناساؤں سے ملاقات ہو تمام مشکلیں حل ہوں اگر کوئی ضرورت درپیش ہو
اسم یا منّانُ تین ہزار ایک سو پچیس ۳۱۲۵ مرتبہ چالیس روز تک برابر پڑھے اول و آخر
درود شریف سو سو مرتبہ مگر برلب دریا یا چاہ اور چالیس روز برابر صبح کو یہ نقش ایک
سو اکتالیس مرتبہ زعفران سے لکھ کر حسب دستور مچھلیوں
کو کھلا دے۔ خانہ بارہواں عتبہ الخارج ہے۔ یہ
نحس فال ہے مگر بعض امور کو نیک بھی ہے مثلاً فروخت
کرنا چارپایہ کا اور دفع کرنا دشمن کا بہتر ہے اور قیدی کی
بدشواری رہائی پاوے گا۔ دشمنوں کی طرف سے زیادتی
دشمنی کی ہوگی۔ واسطے حل مشکلات کے اسم یا فتّاحُ

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۲۱ | ۱ |
| ۱۲۰ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۲۳ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۲۲ |

بحق یا منّانُ

تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ وقت صبح صادق قبل نماز فجر کے پڑھے اول و آخر
سو سو مرتبہ درود شریف اور نقش کو چار سو مرتبہ روز لکھ کر حسب دستور مچھلیوں کو
کھلا دے۔ چالیس روز تک عمل کرنا ضروری ہے۔
خانہ تیرھواں نقی الخد ہے یہ فال مشکل ہے نیک و بد ہیں
یعنی بیمار و قیدی نجات پاوے اور مسافر راہ بھولے مگر آخر
بہ سلامتی واپس آوے۔ بادشاہ سے دولت ملے اور دعویٰ
کرنے سے شریک مخالف پر غالب ہو واسطے حل مشکلات

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۶۴ | ۱۵۹ | ۱۶۶ |
| ۱۶۵ | ۱۶۳ | ۱۶۱ |
| ۱۶۸ | ۱۶۷ | ۱۶۲ |

بحق یا فتّاح

کے اسم یا سلام بارہ ہزار مرتبہ بعد نماز عشاء کے پڑھے اول و آخر سو سو مرتبہ درود پڑھے۔
اور تا حصول مراد پڑھتا رہے اور اس نقش کو ایک سو
اکتیس مرتبہ لکھ کر آٹے کی گولیاں برابر ہر صبح کو مچھلیوں کو
کھلا دے۔ خانہ چودھواں عتبۃ الداخل ہے یہ فال نہایت
مبارک ہے دلیل ہے حصول مال و جاہ و اقبال کی اور غم سے نجات
پانا اور نکاح کرنا مبارک ہے۔ شخص غائب کی خبر خوشی آوے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۱۱ | ۱ |
| ۱۱۰ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۱۴ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۱۲ |

بحق یا سلام

اور جس کام کا اندیشہ و فکر ہو وہ بسہولت انجام پاوے۔ حاملہ عورتوں کو زحمت ہو کر انجام بخیر ہو۔ واسطے حصول مراد کے اسم یا ناصر تین ہزار چار سو دس مرتبہ بعد نماز عشا کے پڑھے اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور یہ نقش تین سو اکتیس مرتبہ لکھ کر حسب معمول گولیاں بناوے اور مچھلیوں کو کھلاوے۔ خانہ پندرہواں اجتماع ہے۔ یہ فال مشترک درمیان نیک اور بد کے انجام کار حصول مراد میں توقف ہو خرید و فروخت اور تجارت میں منفعت ہو اور نکاح بھی کرنا خوب ہے لیکن غائب دیر میں آوے اور مریض کو شفا دیر میں ہووے اور بادشاہ حاکم کی جناب سے امید حصول مال کی ہے بعد عرصہ ایک ماہ کے مراد دلی حاصل ہو اور حل مشکلات کے لئے اسم مبارک یا دیان تین ہزار ایک سو چھپن مرتبہ مع درود شریف اول و آخر سو سو مرتبہ پڑھے اور چھپن مرتبہ نقش مذکورہ لکھ کر آٹے میں علیحدہ علیحدہ گولیاں بناوے اور مچھلیوں کو کھلاوے جب تک مراد حاصل نہ ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۳۲۱ | ۱ |
| ۳۲ | ۳ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۲۲۳ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۳۲۲ |
| بحق یا ناصر | | | |

خانہ سولہواں طریق ہے۔ یہ فال نہایت نیک ہے اور سعی ہر کام کے واسطے علی الخصوص مراد حاصل ہو اور دولت حاصل ہو اور جس کام کا ارادہ کرے انجام بخیر ہو اور مقصود حاصل ہو اور حل مشکلات کے لئے بجائے اس کے اسم شریف یا رحمان تین ہزار ایک سو چھپن مرتبہ اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور شرائط عمل کا لحاظ رکھے ایک چلہ تمام کرے اور ہر صبح کو اس نقش کو دو سو اٹھہتر مرتبہ لکھ کر گولیاں آٹے میں علیحدہ علیحدہ بنا کر مچھلیوں کو کھلاوے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہوگی شرائط عمل یہ ہیں جب تک پاک رہو وقت اور مکان معین ہو کوشت مچھلی لہسن پیاز۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۴۵ | ۱ |
| ۴۴ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۴۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۶ |
| بحق یا دیان | | | |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۲۰۶ | ۱ |
| ۲۷۸ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۲ | ۲۸۱ | ۹ | ۶ |
| بحق یا رحمان | | | |

و لہسن و پیاز اور شہد نہ کھاوے شیرینی اور روغن کا کچھ نقصان نہیں فسق و فجور سے باز رہے اور روزہ رکھنا بہت اولیٰ ہے و جب وقت کے بھی پرہیز لازم ہے۔ اور جس وقت نقش لکھے اسم نقش کو پڑھتا اور پڑھتا جاوے۔ ان سب شرائط کا لحاظ عمل میں واجب اور لازم ہے۔

# فصل پھڑکنے اعضائے بدن انسان کے بیان میں

بعد حمد و صلوٰۃ کے واضح ہو کہ چند قاعدے بیچ پھڑکنے اعضائے انسان کے باتیں قدیمی منقول از حکیم ارسطو ہے کہ حسب ایمائے سکندر ذوالقرنین کے لکھے تھے نظر فقیر سے گذرے واسطے فائدہ پہنچنے خاص و عام کے ان قاعدوں کو اکٹھا کر کے سات باب پر منقسم کیا ہے اور نام اس مختصر کا ارسطو نامہ رکھا **انتباہ** جاننا چاہیئے کہ پھڑکنا بعضے اعضا کا انسان کے حق میں اچھا اور بعض کا برا ہوتا ہے۔ پس لازم ہے کہ جو عضو پھڑکے تاثیر نیک و بد اس کی اس رسالہ میں معائنہ کرے۔ اگر نیک ہے شکر خداوند کریم بجا لاوے اور متوقع وقوع مژدہ غائب کا رہے اور اگر خدانخواستہ برا ہے توبہ و استغفار کرے عبادت لیل و نہار کرے اور صدقہ دیوے کہ صدقہ رد بلا ہے تمام مصیبتیں کھوتا ہے اور یہ حدیث شریف سے ثابت ہے کہ کوئی چیز غضب اللہ سے نہیں بچاتی مگر صدقہ کہ اس سے ہر مشکل حل ہو جاتی ہے اور صدقہ دینے سے یہ مراد ہے کہ نقد یا چیز خوردنی یا کپڑا وغیرہ محتاج کو دے یا کھلاوے نہ یہ کہ چورا ہے پر رکھے۔

**باب** پہلا بیچ پھڑکنے اعضائے سر کے **باب دوسرا** بیچ پھڑکنے اعضائے دست راست کے **باب تیسرا** بیچ پھڑکنے اعضائے دست چپ کے **باب چوتھا** بیچ بیان پھڑکنے اعضائے پشت کے **باب پانچواں** بیچ بیان پھڑکنے اعضائے سینہ و شکم کے **باب چھٹا** بیچ بیان پھڑکنے اعضائے پائے راست کے **باب ساتواں** بیچ بیان پھڑکنے اعضائے پائے چپ کے۔

**باب پہلا** بیچ بیان پھڑکنے اعضائے سر کے۔ اگر میانہ سر پھڑکے جاہ و جلال ہو و حاصل

دولت ومال ہو اور جو جانب راست پھڑکے مراد دلی بر آوے جو کچھ خداوند کریم سے چاہے
وہی پائے۔ اقبال غلام ہو۔ دولت حشمت کنیز بے دام ہو۔ اگر جانب چپ سر پھڑکے
نقصان بے حد ہو نہایت بد ہو اگر پیشانی پھڑکے سفر در پیش ہو۔ نوکری ملے تنخواہ پیش
ہو اگر گدی پھڑکے رنج پیش آوے۔ اگر گوش راست پھڑکے غیب سے فائدہ اٹھائے
اگر گوش چپ پھڑکے کوئی امر مکروہ پیش آوے اگر نرمہ گوش راست پھڑکے اور
معیشت بھی کشادہ ہو کار خیر پر آمادہ ہو اگر نرمہ گوش چپ پھڑکے بڑا نقصان اٹھائے
اگر ابروئے راست پھڑکے کہیں نہ کہیں نوکر ہو جاوے اگر سوداگر ہے فائدہ کثیر اٹھائے
اگر ابروے چپ و یا چشم پھڑکے ورثہ پائے یا گرا پڑا روپیہ پائے اگر میانہ دو ابرو پھڑکے
فقیر ہو امیر ہو جاوے تو نگر ہو فقیر ہو جائے اگر گردہ چشم راست پھڑکے خوشی ہو معاً
فائدہ اٹھائے اگر گردہ چشم پھڑکے رنج ہو نقصان اٹھائے عورت کے واسطے برعکس
سمجھنا ضروری ہے ورنہ وقت امتحان کے فتور ہے۔ اگر اندرون چشم راست پھڑکے
بد خصلت نیک ہو جاوے اگر چپ پھڑکے نیک بخت کو ملائے اگر رخسارہ راست
پھڑکے بیمار ہو تندرست ہو جائے جو تندرست ہو ماندگی اٹھائے اگر رخسارہ چپ پھڑکے
اعزاز اور جاہ ہو مقرب بادشاہ ہو اگر ناک طرف راست پھڑکے نقصان پہنچے اور سفر پیش
آئے اگر از طرف چپ پھڑکے اندک رنج پہنچے مگر دفع ہو جائے اگر میانہ ناک کا پھڑکے
عزیز یا دوست مسافری سے آئے خط ملاقات اٹھائے اگر لب پھڑکیں دشمن کا
مقابلہ ہو نہایت مجادلہ ہو اگر زنخدان پھڑکے کوئی عزیز یا دوست یاد کرے۔ اگر گلا
پھڑکے غذائے لذیذ و عمدہ سے پیٹ بھرے۔

**باب دوسرا۔** بیچ بیان پھڑکنے اعضائے دست راست کے۔ اگر بازو پھڑکے مرتبہ
بزرگ پائے اگر بغل پھڑکے دوست سے رنج اٹھائے اگر کہنی پھڑکے بیماری سخت
قریب ہو اگر پشت دست پھڑکے دشمن پر فتح نصیب ہو اگر انگلیاں پھڑکیں۔ سفر
پیش آوے مگر فائدہ اٹھائے۔

**باب تیسرا۔** بیچ بیان پھڑکنے اعضائے دست چپ کے۔ اگر دست چپ پھڑکے

دوست یا عزیز چھوٹے ہوئے سے ملاقی ہو یا قرضے سے رہائی ہو اگر بغل پھڑکے بڑی دولت پائے مقرب بادشاہ ہو جائے اور اگر انگلیاں پھڑکیں سفر پُر خطر پیش آوے +

باب چوتھا۔ بیچ بیان پھڑکنے اعضائے پشت اور شانہ کے۔ اگر پشت بطرف راست پھڑکے قدرے رنج کا سامنا ہو یا مرض میں مبتلا ہو اگر شانہ راست پھڑکے بادشاہ یا حاکم سے فائدہ اٹھائے اگر شانہ چپ پھڑکے عورت مالدار پائے۔

باب پانچواں بیچ پھڑکنے اعضائے سینہ اور شکم کے۔ اگر سینہ پھڑکے غم پیش ہو اگر دل پھڑکے رنج و اندیشہ پیش ہو اگر جانب راست پھڑکے دولت پائے اگر جانب چپ پھڑکے دشمن پر غالب ہو نقارہ فتح بجائے اگر ناف پھڑکے مرض خفیف ہو۔ جلد تخفیف ہو اگر زیر ناف پھڑکے دوست سے صدمہ اٹھائے چندے صفائی ہو جائے اگر ران راست یا چپ پھڑکے صاحب جاہ و دولت ہو یا مالک ملک و حشمت ہو۔ اگر جسم نہانی پھڑکے سفر پیش آوے مگر کنیزک خوبصورت پائے اگر سینہ راست یا چپ پھڑکے مردم خانہ سے رنج و ملال یا کوئی مرض عائد حال ہو۔

باب چھٹا۔ بیچ بیان پھڑکنے اعضائے پائے راست کے۔ اگر پائے راست پھڑکے سفر با دولت و ظفر پیش آئے اگر چوتڑ راست پھڑکے اندک ملال اٹھائے مگر جلد ہی دفع ہو جائے اگر پنڈلی پھڑکے دوست دشمن ہو اگر کف پا پھڑکے سفر میں رنج و محن ہو اگر پشت پا پھڑکے عزو جاہ بڑھ جائے اگر پس انگشت پھڑکے غیب سے روزی ملے۔

باب ساتواں۔ بیچ بیان پھڑکنے اعضائے پائے چپ کے۔ اگر پائے چپ پھڑکے۔ خوبصورت عورت سے نکاح ہو اگر چوتڑ پھڑکے مال ہاتھ آئے۔ فلاح ہو۔ اگر پنڈلی چپ پھڑکے فرزند پیدا ہو یا سواری کو سمند ملے۔ اگر ٹخنہ پھڑکے معرکہ جنگ میں جاوے اگر پشت پا پھڑکے سفر بعورت سفر پیش آئے۔ اگر کف پا پھڑکے مژدہ تازہ سننے میں آئے یا دولت بے انداز پائے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ ارسطو نامہ تمام ہوا۔

# علم قیافہ کے بیان میں

بعد حمد اور صلوٰۃ کے واضح ہو کہ چند قاعدے بیچ بیان علم قیافہ و علم سامندرک و علم سرودہ یعنی علم نفس و قاعدے علم سلوتری و چند قاعدے بیچ دریافت حال غالب و مغلوب کے واسطے ملاحظہ شائقین باریک بین لکھے گئے ہیں۔ امید کہ جہاں کہیں ناظرین سہو اور غلطی پائیں خامہ اصلاح سے بنائیں اور جو بات فائدہ کی معلوم کریں مولف کو بدعائے خیر یاد فرماویں۔ انتباہ۔ قاعدہ منتخبہ غالب و مغلوب کہ استخراج کیا ہوا حکیم افلاطون استاد ارسطو کا ہے کہ سکندر ذوالقرنین کے واسطے بہت فکر سے ایجاد کیا تھا اب یہ فقیر واسطے ملاحظہ شائقین کے لکھتا ہے۔

**قاعدہ** یہ ہے کہ اعداد حروف نام طالب و مطلوب کے علیحدہ علیحدہ حسب قاعدہ ابجد کے استخراج کر کے ہر ایک کے نام کے مجموع اعداد سے نو کو نو سے طرح دیوے جو باقی رہے وہ لکھے اگر باقی اعداد دونوں کے نام کے طاق ہیں۔ جس کا عدد کم ہے وہ غالب ہوگا۔ اور جو باقی دونوں کے مساوی ہیں جو جفت میں کم ہو وہ غالب ہوگا اور جو کسی شخص کے دو نام ہوں تو جو مشہور ہو وہ کیا جائے گا۔

باحریف جنس کم بودن خوش است — در مخالف محتشم بودن خوش است

در عدد مر ہر دو را یکساں بود۔ — ہر کہ ساکش خرد بہتر آں بود

**انتباہ۔** دریافت ہو کہ بدن انسان کا (۱۳۲) اعضا سے ترتیب پایا ہے خالق مطلق نے کسی عضو کو چھوٹا کسی کو بڑا بنایا ہے اور ہر ایک کو جدا جدا تاثیر دی ہے۔ کسی عضو کی اچھی ہے کسی کی بری ہے **اول** سر کلاں علامت سرداری ہے سر میانہ دلیل عقل و ہوشیاری ہے۔ سر دراز و تکونہ دلیل ثابت ہے موجب عسرت ہے سر گنج دلیل فسق و فجور ہے۔ سر چھوٹا دلیل کم حوصلگی و غرور ہے **دوم** بال سر کے سیاہ و باریک و مائل بہ سرخی و دراز دلیل عیش و عشرت ہے درشت و کوتاہ چور ہونے کی علامت ہے۔ مائل برنگ طلا ہونا دلیل دولت ہے **بیان مو**ے

محاسن بال داڑھی کے درازو روشن ہونا دلیل فراخی نعمت ہے و سخت گندہ ہونا دلیل بے عقل و حماقت ہے بال داڑھی کے بھرے ہونا دلیل بزرگی و عظمت ہے بال داڑھی کے مشل ہونا محتاجی دکلفت ہے **سوم پیشانی** پیشانی مثل بدر کی ہونا دلیل پادشاہت و حکمرانی ہے پیشانی بلند وکشادہ دلیل اقبال و کامرانی ہے۔ ہموار پیشانی چمکتی ہونا دلیل مفلسی ہے پیشانی خوزبنل صدف کے ہونا دلیل نکبت اور مفلسی ہے پیشانی ناہموار بے شکن ہونا دلیل کم عمری ہے سبب بے ہنری ہے۔ پیشانی مربع دلیل علم اور فضل اور موجب سرداری ہے پیشانی چوڑی دلیل مکاری ہے پیشانی باریک و بامو دلیل خست اور بخل کی ہے اگر پیشانی پر پانچ خط ہوں عمر سو برس کی پاوے اور اگر چار خط ہوں عمر اسی برس کی ہو جائے اور اگر تین خط ہوں ساٹھ برس تک جیئے اگر ایک یا دو خط ہوں ساعمر زلیست بیس برس تک پہنچے **چہارم بیان آبرو**۔ آبروے ہلالی دلیل زیادتی آبرو و عزت ہے موجب سخاوت ہے ابروئے کشادہ دلیل نیک خو ہونے کی ہے ابروے باریک دلیل بذلہ گو ہونے کی ہے ابروے درشت بزرگ و زدی کا سبب ہے ابروے حسین بجبین دلیل ازدیاد غیظ و غضب ہے اگر ایک آبرو چھوٹی اور ایک بڑی دپارہ پارہ ہو نشان افلاس ہے دلیل ناامیدی و یاس ہے **بیان چشم** آنکھ مثل ہرن کے ہونی دلیل محبوبیت ہے بیاض چشم مائل بزردی ہونی از ذوق نالیا و دولت ہے۔ گوشہ چشم ہونا دلیل شجاعت و بہادری ہے آنکھ مخمور ہونی دانشمندی و دلاوری ہے آنکھ نشیلی ہونی علامت دولت ہے آنکھ کرنجی ہونی موجب عدم مروت ہے۔ آنکھ مثل بادام کے ہونی زیادتی شہوت ہے۔ نقطہ زرد حدقوں پر ہونا دلیل سخاوت و دولت ہے۔ آنکھ دبیری ہونی علامت زیادتی حسد و بغض و زود رنجی و حماقت ہے آنکھ ٹیڑھی ہونا علامت مفسدی و چغلخوری و خیانت ہے۔ ایک آنکھ ہونی عیب جو ہونے کی نشانی ہے دونوں آنکھ نہ ہونی علامت بد نصیبی ہے۔ **بیان ششم** مژگاں مژگاں دراز تر ہونے کی علامت ہے کوچک وطہ زدہی و شرارت ہے وجو میانہ ہے نیک خصلت ہے۔

بیان ہفتم چہرہ چہرہ مثل بدر و فولاد کے صفا و درخشندہ ہونا نشانی اقبال سے زیادتی اموال ہے رنگ چہرہ کا زرد ہونا علامت تیز طبعی و دانشمندی ہے گندمی رنگ چہرہ کا مائل بہ سرخی ہونا علامت شادمانی و خورسندی ہے۔ رنگ چہرہ کا بلغمی ہونا علامت سستی و کاہلی ہے رنگ چہرہ کا مائل بہ تیرگی ہونا دلیل کم عقلی و جاہلی ہے رنگ چہرہ کا مائل بہ سبزی ہونا نشانی زیادتی محبت عورت ہے نقشہ چہرہ کا مثل آہو و موش کے ہونا دلیل افلاس و نکبت ہے اور چہرہ کا گول ہونا دلیل اقبال و دولت ہے چہرہ لمبا ہونا دلیل زیرکی و ذکاوت ہے اور چہرہ تکھوسٹا ہونا نشانی شرارت و حماقت ہے چہرہ کج ہونا کج بختی کی علامت ہے چہرہ چوڑا مقدس و بزرگ ہونے کی دلالت ہے بیان ہشتم رخسارہ۔ رخسارہ مانند برگ نیلوفر کے دلیل مملکت ہے رخسارہ بھرا ہوا دلیل ازدیاد دولت ہے رخسارہ پنچ ہونا علامت تاثر عینی ہے رخسارہ مثل پلنگ و شیر و بیل کے ہونا نشانی کثرت اولاد و گوشہ نشینی ہے۔ رخسارہ کم گوشت ہونا دلیل ذہانت ہے۔ زیادتی علم و فضل کی علامت ہے بیان نہم لب۔ لب سرخ مثل مرجان دلیل بادشاہت ہے۔ لب موٹے ہونا دلیل سفاہت کی ہے۔ لب پتلے ہونا دلیل ذکاوت ہے۔ لب مثل صدف کے ہونا دلیل وزارت ہے۔ بیان دہم دندان۔ دانت مثل کے آب دار اور سفید ہونا دلیل بادشاہت حکمرانی کی ہے۔ دانت مثل سیپ کے سفید دہن دنداں نرم گوشت ہونا بارگشتی کی نشانی ہے دانت مثل بندر و گیدڑ و چوہے و شیر و گربہ کے ہونا افلاس کا نشان ہے سبب نقصان ہے اگر دانت ۲۷ ہوں روزی مشقت سے پاوے۔ اگر ۲۹ ہوں۔ عقلمند کہلاوے اور اگر ۳۱ ہوں زیادتی مال ہو۔ اگر ۳۲ ہوں علم اور فضل میں کمال ہو۔ اگر دانت پراگندہ ہوں تو نشانی جمعیت آسائش و امنیت ہے ❊ بیان یازدہم زبان اگر زبان سرخ مانند نیلوفر کے نوک دار ہے۔ وہ شخص نیک طالع و خوش گفتار ہے۔ زبان سفید ہونا نعمت لذیذ ہر روز کھانے میں آوے۔

زبان سیاہ ہونی نتائج کی بڑی خرابی کی چاپ۔ کلیجہا کہلاوے۔ زبان پتلی ہونی دلیل تاثیر
ہے۔ زبان موٹی ہونی دلیل حماقت اور کم عقلی کی ہے **بیان دوازدہم زنخ**
اگر ٹھوڑی ملاقور ہو۔ علامت دولت ہے۔ زنخ دراز افلاس کی علامت
ہے۔ زنخ چھوٹی علامت دزدی و عیاری ہے۔ باعث ذلت و خواری
ہے + **بیان سیزدہم بینی** اگر ناک بڑی ہو۔ دلیل افزونی حیا و غیرت
سے زیادتی علم و مروت ہے۔ اگر ناک چھوٹی ہے بیشک وہ شخص بیشرم
و بیباک ہے۔ اور ناک متوسط ہونا دلیل افزونی فہم و ذکا ہے۔ اور نوکدار
ناک علامت خوش بینی و فراخی حوصلہ ہے۔ کج و باریک ناک اور چوڑے نتھنے
مفلسی کی علامت ہے باعث نکبت و سفاہت ہے **بیان چہاردہم گوش**
دراز کان آدمی فہیم و دانشمند ہو۔ اور چھوٹے کان کا بیوقوف و خود پسند ہو۔ اور
متوسط کا امیر ہو۔ مگر نہایت شریر ہو۔ اور کان کے لو موٹے کا آدمی ہر صفت
موصوف ہو۔ اور پتلی لو کا آدمی مفلس بیوقوف ہو۔ **بیان پانزدہم حلق** حلق
پر گوشت ہونا دولت کی نشانی ہے اور لمبا ہونا علامت خوش الحانی ہے۔
**بیان شانزدہم گردن**۔ دراز گردن دلیل نیک بختی و نیک نیتی ہے اور
بالعکس اس کے ہے۔ تو مزاج میں نہایت جبر و سختی ہے۔ اگر گردن صراحی دار ہے
تمام رعیت فرمانبردار ہے گردن مثل گاؤمیش کے ہو بیشک امیر لشکر ہو۔ اگر گردن
مثل آہو ہو نشان شہادت ہے۔ اگر گردن مثل خر کے ہونا نشانی حماقت ہے
اگر گردن مثل شیر کے ہو نشان حکومت ہے اور جو گردن مثل ماہی کے ہے دلیل عسرت
ہے۔ **بیان ہفتدہم سینہ** سینہ کشادہ پُر ہووے دلیل حصول علم عرفان ہے۔
سینہ چوڑا و بلند۔ بلند اقبال کی نشانی ہے۔ سینہ پست ہونا دلیل افلاس ہے
محتاجی بے قیاس ہے۔ **بیان ہیجدہم دست** ہاتھ مثل شاخ درخت
کے ہونا دلیل پہلوانی ہے۔ ہاتھ لمبے ہونا حماقت کی نشانی ہے۔ ہاتھ
اگر متوسط ہیں۔ تو نہایت عقیل ہے اگر ہاتھ چھوٹے ہیں تو بخیل و ممسک

ہونیکی دلیل ہے + بیان نوزدہم ناف۔ ناف عمیق پر گوشت ہونا دلیل اقبال ہے موجب زیادتی اموال ہے۔ ناف عمیق و کم گوشت دلیل افلاس ہے + بیان بستم کمر۔ کمر باریک مثل چیتے کے علامت سرداری و دولت ہے۔ کمر موٹی افزونی اولاد کی علامت ہے کمر مثل گھوڑے کے ہونا علامت مشقت ہے باعث پریشانی و محنت ہے + بیان بست ویکم ران۔ ران مانند ہرن دلیل مملکت و مال ہے ران پر گوشت موجب زیادتی اولاد و مال ہے۔ اور ران مثل مور کے سبب پریشانی و موجب حیرانی ہے + بیان بست و دوم منی بودار منی بودار مثل ماہی کے ہونی کثرت اولاد کی نشانی ہے باعث لطف زندگانی ہے۔ اور جس کی منی میں بوئے شہد آوے جس عورت سے مجامعت کرے وہ اُس پر عاشق ہوجائے اور جس کی منی میں بوئے نیلوفر ہو بیشک وہ مالک تخت و افسر ہو۔ اور جس کی منی میں بوئے تلخ آوے وہ شخص خلائق کو ایذا پہونچاوے۔ اور جسکی منی میں بوئے شراب ہو بادہ اس کو بیحد و بحساب ہو۔ اور جسکی منی میں بوئے روغن آوے اس کو ہمیشہ مرض ستاوے اور جسکی منی میں بوئے گوشت خام ہو وہ مبتلائے مرض افلاس مدام ہو اور جسکی منی میں بوئے شیرینی آوے جس کے پاس بیٹھے شیر و شکر کی طرح بنجاوے شناخت رنگ منی۔ جس کی منی مائل بہ سبزی ہو۔ دولت سے معمور رہے بنہایت مسرور رہے جس کی منی سے رنگ زرد پیدا ہو عورت بدخواہ سپیر ستیداہو۔ جسکی منی بہت سفید ہو۔ بیشک بڑا متقی ہو۔ جسکی منی کا رنگ تیرہ مائل ہو وہ شخص بدمزاجی و بداندیشی میں کامل ہو۔ اگر رنگ منی کا اچھی طرح مطلوب ہو تو خشک دیکھے کہ رنگ اسکا معلوم خوب ہو + بیان بست و سوم خاصیت فوارہ پیشاب۔ دھار پیشاب کی اگر ایک نکلے کمال دانشمند ہو۔ اگر دو نکلیں تقوی و طہارت کا پابند ہو۔ اگر تین نکلیں مدام سفر میں سرگردان رہے۔ اگر چار نکلیں دولت سے شاداں رہے اگر بیشمار نکلیں افلاس میں گرفتار رہے۔ مدام ذلیل و خوار رہے۔ بیان بست و چہارم شناخت رنگ و خون۔ اگر

خون برنگ برہان ہے علامت منزاری عیاں ہے اگر خون برنگ نیلوفر ہے۔
عورت کے فائدہ متصور ہے خون برنگ حنا ہونا دلالت بادشاہی ہے سبب علم
پناہی ہے بیان لبست وپنجم پا۔ پاؤں میں جھیک ہو سبب دوام سواری ہے۔
پشت پا مثل سنگ کے دلیل تباہی وخواری ہے۔ انگشت پا لنبی وفربہ دلیل
اقبال ہے۔ انگشت پاگندہ وکج چھوٹی نشانی افلاس وجان کا دبال ہے۔ اور
جس کی انگلی انگوٹھے سے بڑی ہو اسکی شادی دوسری ہو + بیان ناخن لبست و
ششم ناخن سرخ مثل شنگرف وگول مثل بدر دلیل پادشاہت ہے۔ اور
ناخن ہلالی درخشندہ مثل ہیرے کے علامت وزارت ہے اور ناخن مثل موتی
کے دلمبے ہونا دولتمندی وایمانداری کی نشانی ہے۔ اور ناخن کج وسیاہ
علامت بے ایمانی ہے۔ بیان لبست وہفتم انگشتاں۔ انگشت سبابہ
اگر نرانگشت سے دراز ہو وہ شخص حاکم کا ہمراز ہو۔ اگر وسطی نرانگشت بڑھ
جائے جاشنی مرگ جوانی میں پائے۔ اگر خنصر بڑی ہے۔ سفر زور ودراز ہو
علم وفضل سے سرافراز ہو۔ اگر چھوٹی ہو سفر مختصر ہو۔ زناکاری میں مشہور ہو
لمبی وسیدھی ہونا سبب انگلیوں کا دلیل نیکی دادصاف ہے۔ چھوٹی و ٹیڑھی
ہونا اس کے خلاف ہے + لبست وہشتم بیان ساعد ٹخنے کا بڑا ہونا
دلیل کمال صداقت ہے۔ چھوٹا ہونا ٹخنے کا دروغگوئی کی علامت ہے۔
پرموئے ہونا ٹخنے کا علامت دغابازی ہے۔ ٹیڑھا ہونا ٹخنے کا دلیل حمق
پروازی ہے۔ موٹا ہونا ٹخنے کا علامت ستم ہے لاغر ہونا ٹخنے کا علامت
بدگوئی رنج والم ہے + بیان لبست ونہم رفتار۔ رفتار مثل ہاتھی وکبک
کے دلیل حکمرانی ہے۔ رفتار مثل زاغ یا بوم کے افلاس کی نشانی ہے۔ رفتار
مثل شتر گاؤ دلیش وخوک وخر علامت کم ہنری وسراسر بدی ہے +
بیان سی آواز۔ آواز بھاری دلیل افزونی قوت ہے اور بہت مہین آواز
دلیل کم طاقتی ہے۔ آواز شکستہ مثل شتر علامت محتاجی و دلیل

بدمزاجی ہے سی و یکم بیان خال۔ تل کف دست و پیر میں و پیشانی و ابرو و ٹھنے و لب و
مونچھ کے اوپر علامت دولت ہے نیچے آنکھ کے و لپشت پر دلیل شرم و غیرت ہے
سی و دوم بیان قد۔ اگر قد کوتاہ اور قلیل ہے فتنہ کی دلیل ہے۔ اگر میانہ قد
ہے از حد عقیل ہے اگر قد طولانی ہے۔ حماقت کی نشانی ہے + حکایت حکیم
افلاطون گوشہ پہاڑ میں چھپے بیٹھے رہتے تھے۔ کوئی آدمی انکے پاس جانے نہیں
پاتا تھا اور محروم پھر آتا تھا مگر شکل جانیکی یہ تھی کہ انکے شاگرد بے نظیر اس شخص کی تصویر
جو خدمت میں افلاطون کے حاضر ہونا چاہتا تھا کھینچکر خدمت افلاطون اس تصویر کو بہ قوت
علم قیافہ ملاحظہ فرماتے تھے اگر ذہین و عاقل ہوتا صحبت افلاطون میں داخل ہوتا
ورنہ اپنی صحبت میں جگہ نہ دیتے ذرا خبر نہ لیتے پس جاننا چاہیئے کہ علم قیافہ جمیع علوم
سے بہتر ہے اس علم کے جاننے میں نفع سراسر ہے آگے تھوڑا سا حال سامندرک کا لکھا جاتا ہے

## فصل سامندرک کے بیان میں



انتباہ جاننا چاہیئے کہ کوئی کام [illegible] اور [illegible] بغیر حکمت [illegible] بیکار نہیں ہوتا ہے
پس نزدیک ذی فہم و [illegible] سامندرک کے لکیر میں ہاتھ کی [illegible] لکھا [illegible] قدما [illegible]

کلاہے۔ موافق اس شعر کے ہے ؎

برگ درختانِ سبز در نظرِ ہوشیار ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار

پس دریافت ہو شائقان امور غیب کہ علم سامندرک بہت بڑا علم ہے اہل ہنود کے ہاں بڑی بڑی پوتھیاں اس علم میں تصنیف و تالیف ہیں۔ اور شریعت اہل اسلام میں اس علم کی کچھ اصل و حقیقت نہیں پائی جاتی ہے۔ بایں وجہ اس فقیر کے نزدیک بھی محض یہ بے حقیقت ہے کل مسلمانوں کا یہی اعتقاد چاہیئے۔ مگر بوجہ علم شئے بہتر جہل شئے سے ہے۔ اس فقیر نے قدرے مشقت اور محنت اس علم کے دریافت کرنے میں کی تھی بسبب اسکے کہ اکثر اہل ہنود فرمایا کرتے ہیں۔ کہ سوائے ہمارے کوئی اس علم کو نہیں جانتا لہذا لکھنا اس علم کا ضروری معلوم ہوا۔ کہ بارہ برس کے سن تک اعتماد دیکھنے ہاتھ کا نہیں ہے اور ہاتھ مرد کا داہنا اور عورت کا بایاں دیکھنا چاہیئے۔

قاعدہ:۔ دریافت ہو کہ ۲۲ خط ہر ایک کے ہاتھ میں ہوتے ہیں۔ دیگر سب مجتمع ایک کے ہاتھ میں نہیں ہوتے ہیں۔ کسی کے ہاتھ میں کوئی خط ہوتا ہے۔ اور کسی کے کوئی خط کے لچھن جدا جدا ہیں۔ سرخ ہتھیلی کم خط و باریک و خوشنما و
صاف و سرخ و سرانگشت باریک اور سب انگلیاں بر
درمیان میں نہ ہوں دلیل بادشاہت ہے رنگ زرد
پر دلالت ہے ہتھیلی کملاں و بدشکل افلاس کی ع
کم دلیل چوری ہے اور انگلیاں سیدھی علامت
دستکاری کی علامت ہے اور بلند انگلی علامت
حماقت ہے۔ باریک انگلی کا آدمی صاحب
کا مزاج بد و سبابہ دراز والے کا مغرور
یعنی خطوط نخبا اول یکر ز انگشت میں
انگلیوں میں چکر دلیل سلطنت ہے۔ اور تو

افلاس وزیرباری ہے اور کل علامت سنگاری ہے۔ دوم تین خط جو کہ ہاتھ ایک
کے نزانگشت ہوتے ہیں ہر جوڑ متعلق ایک پتھر کا ہے۔ اگر اول بڑا ہے۔ دلیل
گذرنے عمر اول با آسایش ہے۔ اگر جوڑ تحصیلی کا ٹوٹا ہے۔ دلیل گذرنے نتیجہ مذکور
کی تکلیف و محنت ہے علیٰ ہذا القیاس جو موٹا بڑا دلیل اچھائی و جو چھوٹا و ٹوٹا دلیل
گذرنے عمر کی ساتھ تکلیف و پریشانی کی ہے۔ سوم خطوط برادران اگر بڑے
ہوں اتنے بھائی ہوں اگر خط چھوٹے ہوں اتنی بہنیں ہوں۔ چہارم
خط موٹا فرزند کا اور پتلا لڑکیوں کا جتنے خط ہوں اتنے لڑکے و لڑکیاں ہوں۔
بارہا آزمایش میں آیا ہے پنجم خطوط زن کے جسقدر پتلے ہوں اتنی بیٹیاں ہوں۔
ششم ماہتاب دلیل بہت دولتمند ہونیکی ہے ہفتم۔ خط ایسان جیسا موٹا خط
ہو ویسے بڑا ایماندار ہو ہشتم خط علم جیسا کامل خط ہو ویسا ہی علم ہو۔ نہم
شمس دلیل سلطنت و حکمرانی ہے دہم خط عمر جتنا بڑا ہو اتنی بڑی عمر ہووے
یازدہم خط مادر دوازدہم خط پدر سیزدہم خط دولت اگر خط مادر و پدر کے
باہم ملے ہوں دلیل عقلمندی و ذکاوت ہے چہاردہم کشتی دلیل تجارت ہے
ہم شمشیر دلیل جوانمردی ہے شانزدہم اگر ہلال ہے ترقی مال ہے ہفتد
زہ ہونیکی ہے ہشتدہم خط علامت مالدار ہونے کی ہے۔
ہے بستم ایک خط باریک اور ایک خط موٹا ملا ہونا
خط دلیل شجاعت ہے بست و دوم کنول دلیل
ن و سوم۔ خط دلیل تیاری معبد و چاہ سرائے و
نیو غیرہ دلیل ترقی عمر و دولت و حکومت و نیت
زمینداری کی ہے بست و ششم کمان
چونزہ دلیل سعادت ہے بست و ہشتم
ن کے ہے بست و نہم گاڑی علامت تجارت
ہے سیم دلیل کھانے نعمت طرح طرح کی ہے

